المتقدم ذكره رحمه الله تعالى قال كان الشيخ منصور البطائحي رضي الله عنه من اكابر المشائخ نافذ التصرف
مجاب الدعوة ظاهر الكرامات كثير البركات شديد الهيبة ينفعل له مع نظرته ما يريد باذن الله عز وجل
فمر يوماً في البطيحة باسدٍ قد افترس رجلاً وقصم عضده نصفين فجاء الى الاسد وامسك
بناصيته وقال الم اقل لكم لا تتعرضوا لجيراننا فخلى الاسد وافلت الرجل فقال له الشيخ مت
باذن الله تعالى فوقع الاسد ميتاً فاخذ الشيخ ما انفصل من عضد الرجل فوضعه مكانه و
قال يا حي يا قيوم يا ذا الجلال والاكرام اجبر عظمه الكسير فصح عضده فكان لم يكن به شيء فجلس
فسلخ جلد الاسد بيده تلك وقال الشيخ الكبير العارف بالله ابو محمد عبد الرحمن الطفسونجي
بالطاء والسين المهملتين وبينهما فاء ساكنة وبعد الواو نون وجيم وياء النسبة رضي الله عنه رأيت
في زمان الشيخ منصور البطائحي رضي الله تعالى عنه بلاءً نازلاً من السماء على العراق كقطع الغمائم
الاديان والابدان فاستاذن الشيخ منصور في دفعه فاذن له وقيل له قد رحمت ارض انت بها
فاخذ قصباً واشار بيده نحو البلاء فتفرق فقال اللهم اجعله علينا رحمة فصار سحاباً وامطر
وانتفع الناس به كثيرا وقال الشيخ الكبير العارف بالله الشهير احمد بن ابي الحسن الرفاعي
قدس الله روحه سئل شيخنا خالي الشيخ منصور رضي الله عنه عن المحبة فقال وانا اسمع
المحب سكران في خماره حيران في شرابه لا يخرج من سكرة الا الى حيرته ولا من حيرته الا
الى سكرة وانشد ؎ ان البلاد وما فيها من الشجر + لو بالهوى عطشت لم ترو بالمطر + لو
ذاقت الارض حب الله لاشتغلت + اشجارها بالهوى فيها عن الثمر + وصار اغصانها جرداً
بلا ورق + من حر نار الهوى يرمين بالشرر + ليس الحديد ولا صم الجبال اذاً + اقوى على الحب
للباري من البشر + ثم قام الى شجرة هناك خضرة نضرة فتنفس عندها فيبست ثمارها وورقها

شیخ علی بن ہیتی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ شیخ منصور رضی اللہ عنہ اکابر مشائخ مین سے تہے نافذ التصرف مجاب الدعوة
ظاہر الکرامات کثیر البرکات شدید الہیبت تہے اللہ عز وجل کے اذن سے اونکی نظر کے ساتھ ہی جس شی کا وہ ارادہ کرتے
وہ شی اونکی فرمانبردار ہو جاتی تہی پس ایکدن بطیحہ مین ایک شیر پر گذرے کہ اوسنے ایک شخص کو شکار کیا اور اوسکو
بازو کے دو ٹکڑے کر ڈالے تہے پس یہ اوس شیر کے طرف آئے اور اوسکی پیشانی کے بال پکڑ لے اور فرمایا کیا ہمنے تمسے
نہین کہدیا ہے کہ تم ہماری پڑوسیون سے مت چہیڑ کرو وہ شیر مطیع ہوگیا اور اوس شخص کو چہوڑ دیا پہر شیخ نے اوس سے

فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے اذن سے تو مرجا تو وہ شیر مردہ ہوکر گر پڑا پھر اوس شخص کے بازو سے جو جدا ہوگیا تھا اوسکو اوسکی
جگہ مین رکھا اور فرمایا یا حی یا قیوم یا ذا الجلال والاکرام اسکی ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑدے پس اوسی دم اوسکا
بازو درست ہوگیا تو گویا اوسکو کچھ بھی نہین ہوا تھا پھر وہ شخص بیٹھا تو اوسنے اوسی ہاتھ سے اوس شیر کا چمڑا
اوتارا **شیخ کبیر** عارف باللہ ابو محمد عبدالرحمن طفسونجی رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مینے شیخ منصور رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین دیکھا کہ
عراق پر ایک بلا آسمان سے ایسی اوتر رہی ہے جیسے بادل کے ٹکڑے ادیان وابدان دونون کو عام وشامل ہے
پس شیخ منصور نے اوسکے دفع مین اذن مانگا تو اونکو اذن ملا اور اون سے کہا گیا کہ مقرر رحم کی گئی وہ زمین جسمین تو ہے
تو اونہون نے ایک بانس لیا اور اپنے ہاتھ سے اوس بلا کیطرف اشارہ کیا اوسیدم وہ متفرق ہوگئی پھر کہا ای اللہ تو اوسکو
ہم پر رحمت کردے وہ تو بادل ہوگیا اور برسا لوگون نے اوس سے بہت کچھ نفع پایا **شیخ کبیر** عارف باللہ شیخ احمد بن ابی الحسن
رفاعی قدس اللہ روحہ فرماتے ہین کہ میرے ماموں شیخ منصور رضی اللہ عنہ سے کسی نے محبت کا پوچھا تو فرمایا اور مین
سن رہا تھا کہ محب مست ہو اپنے خمار مین حیران رہے اپنی شراب مین نہین نکلتا ہی اپنے نشہ سے مگر اپنی حیرت
کیطرف اور نہ اپنی حیرت سے مگر اپنے نشہ کیطرف اور یہ شعر پڑھے یعنی شہر اور جو درخت اونمین ہین اگر وہ سب بسبب محبت
کے پیاسے ہون تو اونکی پیاس بارش باران سے بھی نہ بجھے اگر زمین اللہ تعالیٰ کی حب کو چکھ لیتی تو اوسکے درخت جو
اوس مین ہین محبت کے باعث پھلون سے باز رہجاتے اور اونکی ٹہنیان خالی بے پتون کی ہوجاتین محبت کی گرمی
کے مارے شرر پھینکنے لگتین جب ان سب کا یہ حال ہے تو اب حب باری تعالیٰ پر بشر سے بڑھکر قوی نہ لوہا ہے اور نہ سخت
سخت پہاڑ پتھر ایک درخت سبز تر وتازہ وہان تھا اوسکی طرف کھڑے ہو پھر اوسکی پاس ایک آہ کھینچی تو وہ سوکھ
گیا اور اوسکی پتی جھڑ پڑی **ومن کلامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ** من قربہ بینہ الی اللہ عز
وجل وھو یتھمہ فی رزقہ فھو یفر منہ لا الیہ وکل موجود فی الدنیا لا یکون عونا علی ترکھا فھو علیک
لا لک وما ابتلی اللہ العبد بشیء اشد من الغفلۃ والقسوۃ وکلما ارتفعت منزلۃ القلب کانت العقوبۃ
الیہ اسرع ومن اغتر بصفاء العبودیۃ فقد داخلہ نسیان الربوبیۃ ومن شہد صنع الربوبیۃ فی
اقامۃ العبودیۃ فقد انقطع عن نفسہ وسکن الی ربہ عز وجل **ومنہ** نہایۃ الارادۃ ان
تسیر الی اللہ تعالیٰ فتجدہ مع الاشارۃ والکشف سواطع انوار لمعت فی القلوب بتمکن معرفۃ
جملۃ السرائر فی الغیوب من غیب الی غیب حتی یشہد الاشیاء من حیث اشہدہ الحق ایاہا
فیتکلم عن ضمائر الخلق واذا ظہر الحق علی السرائر لم یبق لہا فضلۃ لرجاء ولا لخوف **ومنہ**

اذا بسط الجلیل جلّ جلاله بساط المجد خلت ذنوب الاولین والاخرین فی حاشیة من (غدا)
حواشی کرمه واذا ابدی عینا من عیون الجود الحق المسیٔ بالمحسن واول درجات الحضور
حیاة القلب بالله ثم الغیبة عن کل شیٔ بالله تعالی ثم بقاء القلب مع الله والعبارة (وهو بقاء القلب مع الله)
یفهمها العلماء والاشارة یعرفها الحکماء واللطائف یقف علیها السادة من الشیوخ وکان
یتمثل بهذین البیتین ؎ فلاذ وابه من بعد کل نهایة + لیاذ مقرٍّ بالخضوع مع الجد بعجز وتقصیر
مع الواجب الذی + به عرفوه للودود مع الودّ + وکان ینشد ایضا ؎ الحبّ کالموت یفنی کل
ذی شغفٍ + ومن تطعمه اودّی به التلف + فی الحب مات الاولی صفوا محبتهم والما (اودی)
فی حبه تلفوا + **وکان** رضی الله عنه من اکابر شیوخ العراق المتقدمین واجلاء السادة العارفین (ماتوا وما)
ونبلاء الصفوة المحققین ورؤساء الحضرة المقربین علی المقامات فی سنیّ الکرامات صاحب الانفاس
الصادقة والایات الخارقة والنفحات القدسیة والمنادمات الانسیة والهمم العلیة و
العزائم السنیة والانوار الزاهرة والاسرار الباهرة والقدم الراسخ فی التمکین من احوال النهایة
والباع الطویل فی التصریف فی احکام الولایة

## الحکایة الحادیة عشر

بعد الخمس المئین عن الشیخ الکبیر العارف بالله الشهیر ابی النجیب السهروردی رضی الله تعالی عنه
قال کان الشیخ حماد بن مسلم الدبّاس اول شیخ فتح الله علیّ ببرکته وکانت لی باستة لا یدخلها زنبور (ووثاب ١٢)
ولا ذباب وکان بعض ممالیک المسترشد یتردّد الی زیارته فقال له الشیخ انی اری لک فی السابقة
نصیبا من القرب الی الله عز وجل فی الدرجات العلی فاترک دنیاک وانقطع الی الله تعالی فلم یفعل
وکان بمنزلة عند الخلیفة فدخل علیه یوما وانا عنده فاعاد علیه القول فامتنع من موافقة الشیخ
فقال له ان الله عز وجل قد حکّمنی فیک لاجذبک الیه بما شئت وانی امرت البرص ان
یغشاک قال فوالله ما تم کلامه حتی عمّ البرص جمیع جسد المملوک وبهت الحاضرون وقام و
دخل علی الخلیفة فاحضر له الخلیفة الاطباء فاجمعوا ان لا دواء له فاشار علیه وجوه دولته
باخراجه من القصر فاخرج واتی الی الشیخ حماد وقبّل رجلیه وشکی الیه سوء حاله والتزم موافقته
فیما یامره به فقام الیه الشیخ ونزع عنه قمیصه الذی کان علی جسده وقال اذهب ایها المرض (البرص)
من حیث جئت واذا جسده کالفضة البیضاء فخطر له ان یرجع الی الخلیفة من الغد فصرخ الشیخ (فاذا)

باصبعه علی جبهته فخطّ فی غرته خطًّا فاذا هو خط برص فقال هذا یمنعك من الدخول علی
الخلفاء فلزم خدمة الشیخ الی ان مات رحمه الله تعالیٰ شیخ کبیر عارف بالله شیخ **ابو النجیب سهروردی**
رضی اللہ عنہ سے مروی ہو کہ شیخ حماد بن مسلم دباس میرے پہلے شیخ ہین کہ جنکی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجہپر فتوح کیا
یا اونکی کرامت تہی کہ اونکی یہان جس جگہ شیرہ بنتا تہا وہان نہ زنبور جاتا تہا نہ کہی **خلیفہ مسترشد باللہ عباسی** کو غلامون
مین سے ایک غلام شیخ کی ملاقات کو آیا جایا کرتا تہا پس شیخ نے اوس سے فرمایا بیشک مین دیکہتا ہون کہ سابقۂ ازلی مین اللہ
عزوجل کے قرب سے تیری واسطے ایک حصہ ہی درجات بلند مین سو تو اپنی دنیا کو چہوڑ دے اور اللہ تعالیٰ کی طرف منقطع
ہوجا تو اوسنے ایسا نکیا خلیفہ کے نزدیک وہ ایک عزت و حرمت کے مرتبے مین تہا پہر وہ ایکدن شیخ کے پاس آیا
اور مین اونکے نزدیک تہا تو پہر شیخ نے وہی بات اوس سے کہی تو بہی وہ شیخ کی موافقت سے باز رہا اب شیخ نے اوس سے
فرمایا کہ بیشک اللہ عزوجل نے تیرے حق مین مجہکو حاکم کر دیا ہی تاکہ مین تجہکو اوسکی طرف کہینچکر لیجاؤن جس شی کے ساتہہ مین
چاہون اور مینے برص کو حکم دیدیا ہی کہ تجہپر چہا جائے راوی نے کہا پس قسم ہی اللہ کی کہ اونکی بات پوری نہونے پائی تہی
یہانتک کہ برص اوس غلام کے سارے بدن پر عام ہوگیا اور حاضرین مجلس متحیر رہ گئے اور وہ غلام کہڑا ہوا اور خلیفہ کی
پاس چلا آیا تو خلیفہ نے اوسکے واسطے طبیب بلائے پس اون سبنے اس پر اتفاق کیا کہ اسکے لئے کوئی دوا نہین ہے
تو اوسکے ارکان دولت نے اوسے مشورہ دیا کہ محل سے اوسکو نکالدین پہر وہ نکالدیا گیا اور شیخ حماد کیطرف آیا اور
اونکے قدم چومے اور اپنی بدحالی کا اونسے شکوہ کیا اور جس بات کا شیخ اوسکو امر کرتے تہے اوسمین اونکی موافقت کا التزام
کیا پس شیخ اوسکی طرف کہڑے ہوئے اور جو کرتا اوسکے بدن پر تہا اوسکو اوتار لیا اور فرمایا او برص تو چلا جا جہان
سے آیا اوسیدم اوسکا جسم ایسا ہوگیا جیسے سفید چاندی اب پہر اوسکے جی مین یہ خطرہ آیا کہ کل خلیفہ کیطرف لوٹ جائے
پس شیخ نے اپنی اونگلی سے اوسکی پیشانی پر مارا تو اوسکی پیشانی مین سپیدی مین ایک خط کر دیا پس ناگاہ وہ برص کا
خط تہا اور فرمایا کہ یہ خلفا کے پاس جانے سے تجہے مانع آئیگا اب اوسنے شیخ کی خدمت کو لازم پکڑا یہانتک کہ مرگیا رحمه الله تعالیٰ
کسی نے خوب کہا ہی ؎ جس سے گریز تہا مجہے اب ہی اوسیکا اشتیاق + کام لیا ہی عشق نے جبر سے اختیار کا **الحکایة**
**الثانیة عشر** بعد الخمس المئین عن الشیخ ابی النجیب السهروردی ایضا قال اتیت
فی بدایتی الی الشیخ حماد الدباس رضی الله تعالیٰ عنه وشکوت الیه کثرة مجاهداتی وبطء
الفتح علیّ فقال لی ائتنی غدًا بسلّ من لبن بعد قیامك من الدرس ولا تغیّر زیّك فلما کان
الغد خرجت من المدرسة وما غیّرت شیئا من لباسی وذهبت الی السوق واشتریت سلّة لبن

وحملته على راسي ومشيت في وسط بغداد واتفق ان لقيني كل من يعرفني وصار الناس يقفون وينظرون
الي وكنت كلما خطوت خطوة تذوب نفسي كما يذوب الدهن على النار فلما قاربت جلسة الشيخ حماد الرصاص
رايته واقفا على بابها كالمنتظر لي فنظر في نظرة ملأني بها وغاب عقلي وسقطت لوجهي وتبدد اللبن فی
على الارض وانا الى الان في بركات تلك النظرة قلت والسد بفتح السين وبالدال المشددة مهملتين برکة
وهو في لغة اهل العراق اناء من خزف واسع الراس منه ما يسع قربة واكثر واقل وعن الشيخ
ابي الشجاع بسنده ان الشيخ عبد القادر دخل على الشيخ حماد يزوره فنظر اليه الشيخ وكان قد راى كانه
قد اصطاد بازيا فاثرت نظرة الشيخ فيه فخرج من عنده وتجرد من اسبابه وكان من كبار اصحابه رضي الله عنهم

شیخ ابو النجیب سہروردی فرماتے ہین کہ مین اپنے ابتدائی حال مین شیخ حماد دباس رضی اللہ عنہ کیطرف گیا اور اپنی
کثرت مجاہدات کی اور فتوح مین دیر ہونیکی اونسے شکایت کی تو فرمایا کہ کل تو میرے پاس ایک سد دودہ کا لے آنا
بعد اسکے کہ تو درس سے اوٹھے اور اپنے لباس وہیئت کو مت بدلنا پھر جب کل کا دن ہوا تو مین مدرسہ سے نکلا اور اپنے لباس مین
سے کچھ بھی نہین بدلا اور بازار کیطرف گیا اور دودہ کا سد خریدا اور اوسکو اپنے سر پر اوٹھایا اور وسط بغداد مین چلا اور
اتفاق یہ ہوا کہ ہر کوئی جو مجھے پہچانتا تھا وہ مجھسے ملا اور لوگون کا یہ حال ہو گیا کہ ٹھہرتے ہین اور میری طرف دیکھ رہے ہین اور
میرا یہ حال ہے کہ جب مینے کوئی قدم اوٹھایا تو میرا نفس پگھلا جا رہا ہے جیسے آگ پر تیل پگھل جاتا ہے پھر جب مین شیخ حماد کے نشست گاہ نسیسا
کے قریب پہونچا تو مینے اونکو دیکھا کہ اوسکے دروازے پر کھڑے ہوئے ہین جیسے میرے منتظر ہین پس اونھون نے مجھمین ایک ایسی نظر ڈالی
کہ اوس سے مجھکو بھر دیا اور میری عقل غائب ہو گئی اور مین اپنی منہ کے بل گر پڑا اور وہ دودہ زمین پر پھیل گیا اور مین ابتک اوسی نظر
کی برکات مین ہون حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ سد بفتح سین مہملہ و دال مشددہ مہملہ اہل عراق کی زبان
مین ایک برتن ہے ٹھیکری کا اوسکا سر فراخ ہوتا ہے اوسمین بعضا وہ ہوتا ہے جسمین ایک مشک سماتی ہے اور اس سے زیادہ و کم شیخ
ابو الشجاع اپنی سند سے راوی ہین کہ شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ شیخ حماد رضی اللہ عنہ پر داخل ہوئے اونکی زیارت کو آئے تھے پس
شیخ نے اونکی طرف نظر کی اور بیشک اونھون نے یہ خیال کیا کہ گویا ایک باز کو شکار کر لیا پس شیخ کی نظر نے اون مین اثر کیا تو اونکے
پاس سے نکلے اور اپنے اسباب سے مجرد ہو گئے اور اونکے کبار اصحاب مین سے ہوئے رضی اللہ تعالی عنہم

**الحكاية الثالثة عشر بعد الخمس المئين** عن الشيخ الاصيل ابي طاهر بن الشيخ الجليل ابي العطاس احمد بن علي الصرصري الجليل العباس
قال سمعت ابي رحمه الله تعالى يقول مر الشيخ حماد الدباس رضي الله تعالى عنه ببعض قرى
بغداد فراى بعض امراء الدولة المنصورية راكبا سكران فانكر عليه فسطا عليه الامير فقال الشيخ يا فرس الله المستظهرية

الندیۃ فعلہ بفرسہ کالبرق الخاطف یسبق البصر وقفہ مولوعلمای ابن ذہب وبعث الخلیفۃ الخیل وراءہ فلم یسمع لہ خبر ولم یقف لہ علی اثر فقال الشیخ تاج العارفین ابو الوفاء رحمہ اللہ تعالی وعزۃ من لہ العزۃ لیستقرن بہ فرسہ دون بحر ولا سہل ولا جبل حتی ذہب بہ الی وراء جبل قاف ومن ثم یبعث شیخ ابو العباس بن شیخ ابو العطاس احمد بن علی صرصری رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہے کہا میں نے اپنے والد کو سنا وہ کہتے تھے کہ شیخ حماد دباس رضی اللہ تعالی عنہ نے بغداد کی بعض بہات پر گذر کیا تو دولت منصوریہ کے کسی امیر کو دیکھا کہ گھوڑی پر سوار ہے مست ہو رہا ہے پس شیخ نے اوس پر انکار کیا تو اوس امیر نے اونپر حملہ کیا پس شیخ نے فرمایا او اسکے گھوڑے تو اوسکو دوڑا لیجا تو اوسکا گھوڑا اوسے ایسا دوڑا لیگیا جیسے بجلی جھپٹ لینے والی نگاہ سے آگے بڑھ گیا اور مفقود ہو گیا اور معلوم نہوا کہاں چلا گیا خلیفہ نے اوسکے پیچھے سوار بھیجے تو نہ اوسکی کوئی خبر سنی گئی اور نہ اوسکے نشان پر وقوف ہوا پھر شیخ تاج العارفین ابو الوفا رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا قسم ہے اوسکی عزت کی کہ جسکے واسطے عزت ہے کہ اوسکے گھوڑے نے اوسے لیکر قرار نہیں پکڑا اور کسی جنگل کے یا کسی دریا کے اور نہ کسی نرم زمین کے نہ کسی پہاڑ کے یہاں تک کہ اوسکو جبل قاف کے ورے لیگیا اور وہ وہیں سے مبعوث ہوگا **ومن کلام الشیخ حماد** رضی اللہ عنہ القلوب ثلثۃ قلب یطوف فی الدنیا وقلب یطوف فی الآخرۃ وقلب یطوف بالمولی فمن طاف بالدنیا تزندق طہر قلبك بماء الیقین یجری فیہ عجائب الاقدار وقال اقرب الطرق الی اللہ تعالی حبہ وحب رسولہ الذی ہو علی حبہ سبحانہ ولا یصفو حتی یبقی المحب وحاہا لا نفس وبدوام النفس فلا بد ان یحب فی اللہ تعالی وعند فقد النفس یجئ محبۃ اللہ الصادقۃ **وکان** رضی اللہ تعالی عنہ من اجلاء مشائخ بغداد ورؤساء اجلۃ الدالین علی طریق الرشاد والمشہورین بالجلالۃ والفضائل فی البلاد واکابر السادات العارفین الاعلام واصحاب المقامات العلیۃ والاحوال السنیۃ والتصریف النافذ فی الانام مع القبول التام عند الخلق والمقام المکین عند الخالق وکثیر المریدین المنتفعین والاتباع والفضائل الشہیرۃ المنعقد علیہا الاجماع وہو احد من صحبہ قطب الاولیاء وقدوۃ العارفین الاکابر الشیخ محی الدین المشہور **بعبد القادر** رضی اللہ عنہم اجمعین ونفعنا بہم آمین **قال المترجم** عفا اللہ تعالی عنہ قال فی بہجۃ الاسرار واصلہ رضی اللہ تعالی عنہ من رحبۃ الشام وسکن بغداد بالمظفریۃ الی ان مات بہا فی سنۃ خمس وعشرین وخمسمائۃ وقد علت سنہ ودفن بمقبرۃ الشونیزی وقبرہ بہا ظاہر یزار رضی اللہ تعالی عنہ انتہی

**الحکایۃ الرابعۃ عشر** بعد الخمس المئین حکی بعض المشائخ الاجلۃ ان الشیخ الکبیر **یوسف** بن ایوب الہمدانی رضی اللہ عنہ کان یوما یتکلم علی الناس فقال لہ فقیہان کانا فی مجلسہ اسکت فانما

الحجۃ یہ قعد بہ

فلم یسمع لہ خبر ولہ برہ انہ سمع الشیخ حماد بن مسلم الدباس رضی اللہ تعالی عنہ

العباس

بالیقین الدنیا

[عشتيا] انت مبتدع فقال لهما اسكتا لا تقوما فماتا مكانهما حتى قال فاسرالافرنج ولد الامرأة من اهل همدان
[بج] فجاءت الى الشيخ يوسف المذكور باكية فصبرها فلم تصبر فقال اللهم فك اسره وعجل فرجه ثم قال لها اذهبي
الى دارك تجديه بها فذهبت المرأة فاذا ولدها فى الدار فتعجبت وسألته فقال انى كنت الان بالقسطنطينية
[تعقلني قط] العظام والقيود فى رجلى والحرس علىّ فاتانى شخص ما رأيته قبل فاحتملنى واتى بى الى هنا كلمح البصر فجاءت
الى الشيخ يوسف متعجبة فقال لها اتعجبين من امر الله **بعض شيوخ بزرگ** نے نقل کیا ہی کہ شیخ یوسف ہمدانی
رضی اللہ عنہ ایکدن لوگون کو اپنا کلام سُنا رہے تھے تو دو فقیہون نے اونسے کہا وہ اونکے مجلس مین تھے کہ تو چپ رہ تو تو
ایک بتدع ہی پس انہون نے اونسے کہا کہ تم چپ ہوا ورمتا و تھویا زندہ رہو تو وہ دونون ایکبارگی اوسی جگہ مر کر رہ گئے
**راوی** نے کہا کہ ہمدان والون کی کسی عورت کا لڑکا اہل فرنگ نے قید کرلیا تو وہ عورت شیخ یوسف کے پاس روتی ہوئی
آئی پس اونہون نے اوسے صبر کرنے کو کہا سو اوسنے صبر نکیا پس اونہون نے کہا اے اللہ تو اوسکی قید چھڑا دے اور اوسکی کشائش
جلدی کردے پھر اوس سے فرمایا کہ تو اپنے گھر چلی جا وہان اوسکو پالیگی پس وہ عورت چلی آئی تو کیا دیکھتی ہی کہ اوسکا لڑکا گھر مین
موجود ہے وسنے تعجب کیا اور اوس سے پوچھا تو اوسنے کہا کہ مین ابھی قسطنطنیہ عظمیٰ مین تھا اور بیڑیان میرے پانون مین نہین
اور چوکی پہرے والے مجھپر متعین تھے پس میرے پاس ایک شخص ایسا آیا کہ اس سے پہلے مینے اوسے نہین دیکھا تھا اور مجھے اوٹھا لیا
اور یہانتک مجھے لے آیا جیسے پلک نگاہ کی پھر وہ عورت تعجب کرتی ہوئی شیخ یوسف کیطرف آئی تو اونہون نے اوس سے
فرمایا کیا تو اچنبا کرتی ہو اللہ کے کام سے رضی اللہ عنہ **وكان له** القدم الراسخ فى علوم المعارف وله اليد البيضاء فى
[وللإفصاح] الفتاوى الدينية والباع الطويل فى الاحكام الشرعية والايضاح الجلى عن مخفيات الخواطر والفعل
الخارق فى التصريف الظاهر واجتمع عنده فى الخانقاه من العلماء والفقهاء والصلحاء جماعة كثيرة و
انتفعوا بكلامه وانتهت اليه تربية المريدين بخراسان رحمه الله تعالى **ومن كلامه** رضى الله عنه
[بوادى ز] السماع سفير الى الحق ورسول من الحق وهو لطائف من الحق وزوائده وفوائده الغيب وموارده وشوادى
[بشارته] الفتح وعوائده ومعانى الكشف وسيارته فهو للارواح قوتها وللاشباح غذاؤها وللقلوب حياتها
وللاسرار بقاءها هتاك الستر وكشاف السر وبرقة لمعت وشمس طلعت وسماع الارواح باسماع
القلوب على بساط القرب بشاهد الحضور من غير حضور النفس يكون فى كل فكرة ولحظة وتدبر وتفكر
[فتراهم] وهبوب كل ريح وحركة كل شجرة ونطق كل ناطق فى الكون تراهم والهين حيارى واقفين اسارى
خاشعين سكارى **قال المترجم** عفا الله تعالى عنه وهو ابو يعقوب يوسف بن ايوب بن حسين بن شعيب الهمدانى

النوبجردی ونوبجرد قریة من قری ہمدان وبہا ولد فی حدود سنة اربعین واربعمائة وتوفی ببنیامین منصرفا من ہراة الی مرو یوم الاثنین الثانی والعشرین من شہر ربیع الاول سنة خمس وثلاثین وخمسمائة ودفن بہا مدة ثم حملت جثتہ الی مرو ودفن باقصی مجدان فی الحظیرة المنسوبة الیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ انتہی

**الحکایة الخامسة عشر** بعد الخمس المئین حکی بعض اہل العلم ان الشیخ الکبیر العارف باللہ الشہیر **عقیل المنبجی** رضی اللہ عنہ خرج مع جماعة من المریدین یزورون الشیخ مسلمة فلما وصلوا الی الفرات فوضع کل منہم سجادتہ علی الماء ومر علیہ ووضع الشیخ عقیل المذکور سجادتہ وجلس علیہا فغاص فی الماء فلم یشعروا بہ الا وہو علی البر من الجانب الاخر ولم یبتل منہ شیء وذکروا ذلک لشیخہ مسلمة فقال عقیل من الغواصین وہو المسمی بالطیار ایضا لانہ لما اراد الانتقال من قریتہ التی کان مقیما بہا ببلاد الشرق صعد الی منارہا فطار فی الہواء والناس ینظرون فجاوزہ فوجد فی منبج وہو احد الاربعة الذین قال فیہم الشیخ ابو الحسن علی القرشی رأیت اربعة من المشائخ یتصرفون فی قبورہم کتصرف الاحیاء الشیخ عبد القادر والشیخ معروف الکرخی والشیخ عقیل المنبجی والشیخ حیات بن قیس الحرانی رضی اللہ عنہم اجمعین بعض اہل علم نے حکایت کیا ہی کہ شیخ کبیر عقیل منبجی رضی اللہ عنہ مریدون کی ایک جماعت کے ساتہہ نکلے شیخ مسلمہ کی زیارت کو جاتی تہی پہر جب دریا فرات تک پہونچے تو اون مین سے ہر ایک نے اپنا مصلا پانی پر رکہا اور اوسپر گذر گیا اور شیخ عقیل مذکور نے اپنا مصلا رکہا اور اوسپر بیٹہے تو پانی مین غوطہ مار گئے پہر اون لوگون کو اونکی بسر نہوئی مگر دوسری جانب کی خشکی پر اور اونکی کوئی شی تر نہوئی اون لوگون نے اونکے شیخ مسلمہ سے اسکا ذکر کیا تو فرمایا کہ عقیل غوطہ مارنے والون مین سے ہے اون کا نام طیار بہی رکہا گیا ہی اسلیے کہ بلاد شرق کے جس گانون مین مقیم تہے جب اوس سے نقل کرنیکا ارادہ کیا تو اوسکے منارے کیطرف چڑہ گئے پہر ہوا مین اوڑے اور لوگ دیکہ رہے تہے پہر وہ لوگ آئے تو انکو منبج مین پایا یہ اون چار مین کے ایک ہین جنکے حق مین شیخ ابو الحسن قرشی نے کہا ہی کہ مینے مشائخ مین سے چار کو دیکہا ہی کہ وہ اپنی قبرون مین مثل تصرف زندون کی تصرف کرتے ہین شیخ عبد القادر و شیخ معروف کرخی و شیخ عقیل منبجی و شیخ حیات بن قیس حرانی رضی اللہ عنہم اجمعین

**الحکایة السادسة عشر** بعد الخمس المئین عن الشیخ الاصیل ابی الخیر سعد بن الشیخ الامام ابی عمرو عثمان بن مرزوق القرشی قال سمعت ابی یقول جلس الشیخ عقیل المنبجی رضی اللہ عنہ فی اول امرہ ہو وسبعة عشر رجلا من اصحاب الاحوال من مریدی الشیخ مسلمة رضی اللہ عنہ فی غار ووضع کل واحد منہم عکازہ او قال وغرزہ کل واحد فی مکان من الغار فجاء رجال من الہواء وجعلوا

عليها

فجاوزه

یرفعون کل عکاز وجاء والی عکاز الشیخ عقیل فراسوان یرفعوه بایدیهم فرادی ومجتمعین فلم یستطیعوا فلما
رجعوا الی الشیخ مسلمة اخبروه فقال اولئك اولیاء الزمان وکل عکاز رفعوه فصاحبه فی مقام رافعه او
دونه فلذلك یطیق رفعه ولیس فیهم احد یعلو مقامه علی مقام عقیل ولا یشارکه فلذلك لم یطیقوا
رفع عکازه رضی الله عنهم **شیخ ابو الخیر** سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ مینے اپنے والد کو سنا وہ فرماتے تھے کہ شیخ
عقیل نے اول حال مین یہ اور سترہ آدمی منجملہ اصحاب احوال شیخ مسلمہ کے مریدون مین سے ایک غار مین بیٹھے اور اون مین سے
ہر ایک نے اپنا بھالدار عصا رکھا یا کہا کہ غار کے کسی جگہ مین ہر ایک نے اوسکو گاڑ دیا پس کئی مرد ہوا سے آئے اور ہر عکاز
کو اوٹھانے لگے اور شیخ عقیل کے عکاز کیطرف آئے تو قصد کیا کہ اپنے ہاتھون سے اوسکو اٹھائین ایک ایک ہوکر اور جمع
ہوکر سو وہ نہ اوٹھا سکے پھر جب مرید لوگ شیخ مسلمہ کے طرف لوٹکر آئے تو اونکو اس واقعہ کی خبر دی پس اونہون نے کہا کہ وہ
لوگ زمانے کے اولیا ہین اور ہر عکاز جسکو اونہون نے اوٹھا لیا سو اوسکا صاحب وسکے اوٹھانیوالے کے مقام مین ہی یا اوس سے
کم درجہ مین ہی پس اسی لیے اوسکے اوٹھانیکی طاقت رکھتا ہی اور اون مین کوئی ایسا نہین ہی جسکا مقام عقیل کے مقام سے بلند ہو
اور نہ وہ اوسکا مشارک ہی سو اسیواسطے اونہون نے اوسکے عکاز اوٹھانیکی طاقت نرکھی

## الحکایة السابعة عشر

بعد الخمس المعین عن الشیخ ابی المجد المبارك بن احمد الفراری رحمه الله تعالی قال حضرت الشیخ عقیلا یوما
تحت جبل وعنده جمع من الصلحاء وقال له احدهم یاسیدی ما علامة الصادق قال لو قال لهذا الجبل فقال
تحرك لتحرك قال فتحرك الجبل ثم قال له یاسیدی ما علامة المتصرف فی الوجود قال لو امر وحوش البر قال لو حوش
والبحران تجمع وتاتیه لفعلت قال فما تم کلامه حتی نزل علینا من الجبل وحوش سدت القضاء و ، واسود
اخبرنا الصیادون ان شط الفرات امتلأ فی ذلك الوقت سمکا ثم قال یاسیدی ما علامة المبارك اسماکا من اصناف شتی الصادق
علی اهل زمانه قال لو وکز برجله هذه الصخرة لتفجرت عیونا قال فتفجرت صخرة کانت بین یدیه
عیونا ثم عادت صخرة صماء کحالتها الاولی **شیخ ابو المجد مبارک** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ مین ایکدن کسی پہاڑ کحالها اول مرة صارت
کے نیچے شیخ عقیل کے پاس حاضر تھا اور اونکے نزدیک صلحا کی ایک جماعت تھی تو اونمین سے ایک نے اون سے کہا یاسیدی صادق کی
کیا نشانی ہی فرمایا اگر وہ اس پہاڑ سے کہدیتا کہ تو ہل جا تو وہ ہل جاتا راوی نے کہا پھر وہ پہاڑ ہل گیا پھر اوس شخص نے کہا
یاسیدی وجود مین تصرف کرنیوالے کی کیا علامت ہے فرمایا اگر وہ خشکی و دریا کے وحشیون کو یہ حکم دیتا کہ جمع ہو جائین اور
اوسکے پاس آجائین تو وہ ایسا کرتے راوی نے کہا پھر اونکی بات پوری نہونے پائی تھے یہانتک کہ اوس پہاڑ سے
اتنے وحشی جانور پھر اوتر آئے کہ اوس میدان کو بند کر دیا اور صیاد لوگون نے آکر ہمکو یہ خبر دی کہ اوسوقت فرات کا کنارہ مچھلیون سے

بھر گیا پھر اوس شخص نے اوسسے عرض کیا یا سیدی کیا نشانی ہی اوس شخص کی جوکہ اپنے زمانے کے لوگون پر مبارک ہے
فرمایا اگر وہ اپنے پانون سے اس چٹان کو ٹھوکر مار دیتا تو وہ چشمے ہوکر پھوٹ نکلتا آدمی نے کہا کہ اونکے سامنے ایک
بڑا پتھر تھا تو وہ چشمہ ہوکر بہ نکلا پھر اپنے پہلی حالت سا پتھر ٹھوس ہوگیا **ومن کلامه** رضی الله تعالیٰ عنه
المعرفة فیما استاثر به والعبودیة فیما امر والخوف ملاک الامر فخوف العارفین ان یوجد ارادتهم فی فعاله
عزوجل وخوف الاولیاء ان یوجد هواهم فی امره عزوجل وخوف الاتقیاء ان یوجد نفوسهم فی
رویتهم للخلق ان اوجدهم فیک اشرکت وان اقدرک علیهم نازعت بارزا ومنه یاهذا قل الهی فقدنی
من قدرک وارحمنی من خلقک فاذا جاء الامر فقل الهی رحمنی منهم واذا جاء الفضل فقل الهی فضلک
بصنعک بلا انا فان شئت فقد حصل لک عند الخضوع عبودیة وعند الدلال توحید فعبودیتک بفقرک الیه
ودلالک بیابه ما ثم غیره فاذا جاءت الهیبة قل الله ثم ذرهم فی خوضهم یلعبون بمجاهدة الهوی تعرفه و
بخروجک من الخلق توحده ومنه طریقنا الجد والکد ولزوم الجد حتی ینفد فاما ان یبلغ الفتی الی شفا حیئه
واما ان یموت بدائه ومنه من طلب لنفسه حالا او مقاما فهو بعید من طرقات المعارف وفقد الاسف
والبکاء فی مقام السلوک علم من اعلام الخذلان نعوذ بالله من ذلک **قال المترجم** عفا الله تعالیٰ عنه سکن رضی الله
تعالیٰ عنه منبج واستوطنها نیفا واربعین سنة وبها مات قد علت سنه رضی الله تعالیٰ عنه انتهی **الحکایة الثامنة عشر**
بعد الخمس المئین عن الشیخ الفقیه الناسک **ابی محمد** عبد الله بن محمد الافریقی قال اقام **الشیخ**
**ابو یعزی** رضی الله تعالیٰ عنه فی بدایته فی البر خمس عشرة سنة لا یاکل الا حب الخبازی و
کانت الاسد تاوی الیه والطیر تعکف علیه وکانت الاسد اذا افترست البقور او قطعت السبیل
جاء ابو یعزی فامسک باذانها وقادها فتنقادله ویقول لها یا کلاب الله ارتحلی من هنا فتذهب
من ثم حتی لا یری منها شیء البتة فی ذلک المکان **وجاء الیه** المحتطبون یشکون الیه کثرة الاسد
فی غابة یقطعون منها الحطب فقال لخادمه اذهب الی طرف الغابة وناد باعلی صوتک معاشر
الاسد یامرکم ابو یعزی ان ترتحلوا من هذه الغابة ففعل ذلک فکانت الاسد تری خارجة من
الغابة تحمل اشبالها حتی لم یبق فیها شیء ولم یر بعد ذلک فیها اسد **شیخ ابو محمد عبد الله افریقی** کہتے ہین کہ
**شیخ ابو یعزی** رضی الله عنه نے اپنے ابتدا حال مین پندرہ برس جنگل مین اقامت کی صرف خودرو گھاس کے دانے کھا لیا کرتے
تھے شیر اونکی طرف آکر پناہ لیتے اور پرندے آکر اوپر ٹھیرتے تھے جسوقت شیر گائے بیلون کو شکار کرتے اور راہ قطع کرتے تو

بفضلك
اصنعك
آنه
مناه
والتكاسل
السبل
ذليلة
ويقفتاتون به طريق
منها

شیخ ابویعزی آتے پھر اونکے کان پکڑتے اور اونکو کھینچتے تو وہ اونکے مطیع ہوجاتے تھے اور اونسے فرماتے اوسگان ضا تم یہانسے
کوچ کر جاؤ تو وہ چلے جاتے تھے یہانتک کہ بالکل اون مین سے کوئی بھی دکھائی نہین دیتا تھا اوس مکان مین بعض
کی لکڑیان لانیوالے اونکے پاس آئے جس جنگل سے وہ لکڑیان کاٹتے تھے اوسمین شیرون کی کثرت کی اونسے شکایت
کرتے تھے تو اپنے خادم سے فرمایا کہ تو اوس جنگل کے کنارے کیطرف چلا جا اور اپنی بلند آواز سے پکار کہ او شیرون کے
گروہ ابویعزی تمکو حکم دیتا ہے کہ تم اس جنگل سے کوچ کر جاؤ پس اوس خادم نے ایسا ہی کیا تو وہ شیر اوس جنگل سے
نکلتے ہوے دکھائی دیتے تھے اپنے بال بچون کو اوٹھائے لیئے جا رہے تھے یہانتک کہ اوسمین کوئی بھی باقی
نہین رہا اور اسکے بعد کوئی شیر اوس مین دکھائی نہین دیا۔ **الحکایۃ التاسعۃ عشر بعد الخمس**
**المئین** عن الشیخ الکبیر المشہور العارف باللہ ابی مدین المشکور رضی اللہ عنہ وقدس روحہ انہ قال
جئت فی وقت قحطٍ کان بالمغرب الی الشیخ ابی یعزی وھو جالس فی الصحراء حولہ وحوش کثیرۃ واُسدٌ
وغیرھا مختلطاتٌ لایوذی بعضھا بعضاً وعلی رأسہ طیور کثیرۃ فتقدم الیہ احد الوحوش وصوّت
لہ کانہ یکلمہ فیقول لہ الشیخ رزقک کذا فی مکانِ کذا فیذھب من بین یدیہ حتی اتی کذلک علی
اٰخر الوحوش والطیور فلما لم یبق منھا شیٌ عندہٗ قلتُ لہ یا سیدی ما ھذا قال یا شعیب ان ھذہ
الوحوش والطیور اجتمعت الیّ تشکو شدۃ الجوع من القحط وقال انھا لا توثر ان تسکن ارضاً غیر
بلاد المغرب محبۃ فی جوارِی وان اللہ تعالیٰ اطلعنی علی ارزاقھا فی اوقاتھا ومواضعھا فاخبرتُھا
بذلک وقد ذھبت الی ارزاقھا شیخ ابومدین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ مغرب مین قحط پڑا تھا مین اوسوقت
مین شیخ ابویعزی رضی اللہ عنہ کی طرف آیا اور وہ جنگل مین بیٹھے ہوے تھے اونکے گرد بہت سے وحشی جانور شیر وغیرہ
ملے جلے تھے کوئی کسی کو ایذا نہین دیتا تھا اونکے سر پر بہت سے پرندے تھے پس وحوش مین سے ایک اونکی
طرف آگے بڑہا اور اونکے سامنے آواز کی گویا اونسے باتین کر رہا ہے تو شیخ اوس سے کہتے ہین کہ تیرا فلان رزق
فلان جگہ ہے پھر وہ اونکے سامنے سے چلا جاتا ہے یہانتک کہ اسی طرح آخر وحوش و طیور پر آئے پھر جب اونکی
پاس اونمین سے کوئی بھی باقی نہین رہا تو مینے عرض کیا یا سیدی یہ کیا ہے فرمایا اے شعیب یہ وحوش و طیور میرے
طرف جمع ہوے قحط کے باعث بھوک کی شدت کا شکوہ کرتے تھے اور فرمایا کہ میرے پڑوس کی محبت کی وجہ سے وہ
یہ نہین پسند کرتے کہ سوا بلاد مغرب کے اور کسی زمین مین جا کر بسین اور اونکے روزیان جو اپنی اوقات و مواضع مین ہین
اللہ تعالیٰ نے مجھے اونپر مطلع کر دیا تو مینے اسکی اونکو خبر دیدی اور وہ اپنی روزیون کی طرف چلے گئے +

## الحکایۃ العشرون بعد الخمس المئتین عن الشیخ الجلیل العارف باللہ ابی محمد صالح الدکالی

قال سمعت شیخنا الشیخ القدوۃ ابا مدین رضی اللہ عنہ یقول جاء بعض اصحابنا الی شیخنا ابی یعزی رضی اللہ تعالی عنہ عند جدب بالمغرب قال ان لی ارضا اقتات انا وعیالی من زرعها وقد اجدبت فقام معه الشیخ واتی ارضه ومشی فیها وجعل یسأله عن حدها بعکازۃ یقول الی ههنا حتی انتهی الی اخرها فامطرت الارض خاصة حتی رویت ولم یعدها المطر ولم تزرع ارض بالقرب منها سواها شیخ ابو محمد صالح دکالی کہتے ہین کہ ہمنے سنا اپنے شیخ ابو مدین رضی اللہ عنہ کو فرماتے تھے کہ ہمارے اصحاب مین سے ایک شخص آیا طرف شیخنا ابو یعزی رضی اللہ عنہ کے وقت قحط کے جو کہ مغرب مین پڑا تھا اور کہا کہ میری ایک زمین ہے اوسکی کھیتی سے ہین اور میرے اہل و عیال قوت بسری کرتے ہین اور وہ اب قحط زدہ ہوگئی پس شیخ اوسکے ساتھ اوٹھ کھڑے ہوے اور اوسکی زمین پر آئے اور اوس مین چلے اور ایک عصا ہاتھ کے ساتھ اوسکی حد کا اوس سے پوچھنے لگے پس کہتے جاتے تھے کہ یہانتک یہانتک تا آنکہ اوسکے آخر تک پہونچے پھر خاص اوسی زمین پر پانی برسایا گیا یہانتک کہ وہ سیراب ہوگئی اور وہ بارش اوس سے آگے نہ بڑھی اور اوسکے سوا کوئی زمین اوسکے پاس والی مزروع نہین ہوئی قلت ونحو هذه الحکایۃ ما جری لبعض شیوخ الیمن وهو الولی الکبیر السید الشهید محمد بن یعقوب المکنی اباحربة رضی اللہ عنہ علی ما بلغنی عنه انه شکی الیه بعض اصحابه عطش زرعه فامره ان یصلح مجری السیل الی ارضه ففعل ذلک والسماء مصحیة والشمس حارة فصار الناس یتعجبون منه ویستقلون عقله فی فعله ذلک مع عدم العلامات والقرائن الدالة علی المطر فلما فرغ من اصلاح المجری جاء السیل من البعد علی غفلة فسقی ارضه دون غیرها لعدم اصلاح مجاری الماء الیها وانما کنی اباحربة لقتله بعض الظلمة من ولاة السلطان باشارته باصبعه تشبیها لها بالحربة التی یرمی بها فقتل وهو ممن رأیته فی حیاته وزرت قبره بعد وفاته حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ اس حکایت کے مثل وہ حکایت ہے کہ جو بعض شیوخ یمن سے واسطے جاری ہوئی اور وہ بزرگ ولی کبیر سید شہید محمد بن یعقوب مکنی بابی حربہ ہین بنا بر اوس خبر کے جو کہ اونسے مجھکو پہونچی ہے وہ یہ ہے کہ اونکے اصحاب مین سے کسی نے اپنی کھیتی کی پیاس کی اونسے شکایت کی تو اونھون نے اوسکو حکم دیا کہ اوسکی زمین کیطرف جو سیل کا مجری ہے اوسکو درست و صاف کرے پس اوسنے ایسا ہی کیا اور آسمان صاف بے ابر تھا اور سورج گرم تو لوگ اوس سے تعجب کرنے لگے اور اوسکو اس کام مین قلیل العقل سمجھنے لگے باوجود اسکے کہ جو علامات و قرائن بارش پر دال ہوتے ہین وہ نہین ہین یعنی اور یہ سیل کا مجری صاف کر رہا ہے پھر جب وہ مجری کی درستی سے فارغ ہو چکا تو

غفلت کی حالت پر دورسے سیل آگیا تو اوسکی زمین کو سیراب کر دیا اور اوسکے سوا اور زمینوں کو اسلیے کہ اونکی طرف
جو پانی کے مجاری تہے اونکی اصلاح و درستی نہین ہوئی تہی آنکی کنیت ابو عزّی بہ ہمزہ اس لیے رکھی گئی کہ انہون نے
اپنی اونگلی کے اشارے سے سلطان کے حکام مین سے کسی ظالم کو قتل کردالاتہا اونکی اونگلی کو اوس برچھی سے
تشبیہ دی جسکو پھینک کر مارتے ہین تو وہ قتل کر دیتی ہے یہ بزرگ اونمین سے ہین جنکو مینے اونکی حیات مین
دیکھا ہے اور اونکی وفات کے بعد اونکی قبر کی زیارت کی ہے۔ **ومن کلام الشیخ ابی یعزیٰ**
رضی اللہ عنہ الاحوال مالکۃ لاہل البدایات فہی تصرّفہم ومملوکۃ لاہل النہایات فہم یصرّفونہا
وکل حقیقۃ لا تمحو اثر العبد و رسومہ فلیست حقیقۃ ومنہ لایکون الولی ولیا حتی یکون لہ قدم
ومقام و حال ومنازلۃ وسرٌّ فالقدم ما سلکتہ فی طریقک الی الحق سبحانہ وتعالی والمقام ما اقرّتک
علیہ سابقتک فی العلم الازلی والحال ما بعثک من فوائد الوصول لا من نتائج السلوک والمنازلۃ ما
خُصِّصتَ بہ من تحت الحضور بنعت المشاہدۃ لا بوصف الاستتار والسرّ ما اُودعتہ من لطائف
الازل عند ہجوم الجمع ومحق السّوی وتلاشی انّک **قال** المترجم عفا اللہ تعالی عنہ سکن رضی اللہ تعالی عنہ
باعتب قصبۃ من اعمال فاس واستوطنہا الی ان توفی بہا وقد علت سنہ وقبرہ بہا ظاہر یزار واہل المغرب یلقبونہ
بدو ومعناہ علی مرادہم الاب الکبیر یلقبوہ بذلک لکبر شانہ عندہم رضی اللہ تعالی عنہ کذا فی بہجۃ الاسرار انتہی

## الحکایۃ الحادیۃ والعشرون عن الشیخ الصالح ابی یعقوب اسرائیل بن عبد المقتدر

الحمیدی السائح یقول اقمت مدّۃ ثلاث ستین سائحا مجردا فی جبل ہکار وجبل لبنان وجبال العراق
والعجم وکانت الاحوال تطرقنی فاخرّ لوجہی فتسفّی علیّ الریاح الی ان تجعل فوق جلدی جلدا اخر من
الوسخ فجاء نی ذئب ونظر الیّ متبسما ولحس جلدی کلّہ حتی ترکہ کالجمارۃ وذہب
فداخلنی العجب فاذا ہو قد جاء وشزرنی مغضبا وبال علیّ فاتیت الی عین ماء فاغتسلت ودخلت
قبۃ فی وسط الصحراء بین الجبال بینی وبین الناس مسیرۃ عشرۃ ایام من کل جہۃ ولا یمرّ بی احد ولا
اسمع صوت شیء البتۃ فقلت فی نفسی لو قیّض اللہ تعالی لی بعض العارفین فاذا الشیخ عدی بن
مسافر الی جانبی ولم یسلّم علیّ فارعدت من ہیبتہ فقلت فی نفسی لِمَ لم یسلم علی فقال لی انا لا نلقی بالسلام
والترحاب من یبول علیہ الذئاب ثم ذکر لی جمیع ما جری لی فی سیاحاتی وواجہنی بجمیع خواطری
وبکل شیء اختلج فی سرّی واضمرہ قلبی واقعۃ واقعۃ حتی ذکّرنی باشیاء نسیتہا فقلت لہ یا سیدی اشتہی

الانقطاع فی ہذہ القبۃ فلوکان عندی ما اشرب منہ وما اقتات بہ فقام الی صخرتین کانتا فی تلک القبۃ
وو کز احداھما برجلہ فانفجرت منہا عین ماءٍ حلوٍ عذبٍ من ماء النیل و وکز الاخری فنبتت فیہا فی الوقت للوقت
شجرۃ رمّانٍ ثم قال لھا ایتھا الشجرۃ انا عدی بن مسافرٍ انبتی باذن اللہ تعالی یوما رمانا حلوا و یوما ف
رمانا حامضا وقال لی یا اسرائیل اقم ھنا وکل من ھذہ الشجرۃ واشرب من ھذہ العین واذا اردتنی اذکر فاذکر
اسمی اتیک قال فاقمت فی تلک القبۃ سنین وکنت اکل من تلک الشجرۃ یوما رمانا حلوا و یوما حامضا فکنت
احسن رمان فی الدنیا واطیبہ وما ذکرتہ قط الا وجدتہ حاضرا عندی یثبتنی بما یختلج فی صدری
فی غیبتہ عنی شیخ صالح ابویعقوب اسرائیل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہا مینے تین برس کی مدت تک
اقامت کی اس حال مین کہ تنہا ہوکر سیاحت کرتا رہا کوہ ہکار و کوہ لبنان وکوہہائے عراق وعجم مین اور احوال مجہپر
طاری ہوتے تھے تو مین اپنے مُنہ کے بل گر پڑتا تھا پہر ہوا مین مجہپر یہانتک خاک اُڑاتی مین کہ میری جلد کے اوپر ایک
اور جلد میل کی پسڑا دیتی تہین پس ایک بہیڑیا میرے پاس آیا اور مسکرا کر میری طرف نظر کی اور میری ساری
جلد کو یہانتک چاٹا کہ مثل کہجور کے گابہے کے اوسے کرچہوڑا اور چلدیا پس مجہ مین عجب و پندار نے مداخلت
کی تو کیا دیکہتا ہون کہ وہی بہیڑیا آگیا اور کن انکہیون سے خشمناک ہوکر میری طرف نظر کی اور مجہپر مُوت دیا پس
مین ایک پانی کے چشمے کی طرف آیا پہر مین نہایا اور ایک قُبّہ کے اندر گہسا وہ قبہ وسط صحرا مین درمیان پہاڑون
کے تہا اور درمیان میرے اور آدمیون کے ہر طرف سے دس دن کی راہ تہی نہ کوئی مجہپر گذرتا تہا اور نہ مین
ہرگز کسی شئی کی آواز سُنتا تہا پس مینے اپنے جی مین کہا کاش اللہ تعالی بعض عارفین کو میرے واسطے مقرر کرتا
تہی کیا دیکہتا ہون کہ شیخ عدی بن مسافر میری جانب کی طرف موجود ہین اور مجہے سلام نہین کیا تو اون کی
ہیبت سے مجہپر لرزہ ڈالا گیا پہر مینے اپنے جی مین کہا کہ اونہون نے کسواسطے مجہے سلام نہین کیا تو خود انہین
نے مجہسے فرمایا کہ ہم سلام و مرحبا کہنا اوس شخص سے نہین ملتے جسپر بہیڑیے مُوت دیتے ہین پہر میری سیاحتون
مین جو کچہہ ماجرا مجہے پیش آیا تہا وہ سب مجہسے ذکر کیا اور میرے سارے خطرات میرے روبرو بیان کیے اور ہر
شئی جو میرے سر مین اولجہی تہی اور میرے دل نے وسکو پوشیدہ رکہا تہا یہ سب امور ایک ایک واقعہ کرکے بالمواجہہ
مجہسے ذکر کیے تنک کہ کئی ایسی چیزین مجہے یاد دلائین جنکو مین بہول گیا تہا پہر مینے اونسے عرض کیا یا سیدی مین
اس قبے مین منقطع ہونیکی خواہش رکہتا ہون پس کاش میرے پاس وہ شئے ہوتی جس سے مین پیتا اور وہ شئی جس سے
مین قوت بسری کرتا پہر وہ اوٹہ کہڑے ہوئے طرف دو پتہرون کے جوکہ اوس قبے مین تہے اور اون مین کے

ایک کو اپنے پانون سے مارا تو چشمہ آب شیرین وخوشگوار نیل کے پانی مین کا اوس سے نکلا اور دوسرے کو مارا تو اوسی وقت اوسمین انار کا درخت اوگ اوٹھا اور اوس سے فرمایا او انار کے درخت مین عدی بن مسافر ہون اللہ تعالی کے اذن سے تو اگا تا رہنا ایکدن تو انار شیرین اور ایکدن انار ترش اور مجھسے فرمایا او اسرائیل تو یہان اقامت کر اور اس درخت سے کھا اور اس چشمہ سے پی اور جسوقت تو میرا ارادہ کرے تو میرا نام ذکر کرنا مین تیرے پاس آجاؤنگا کہا پھر مین اوس قبہ مین برسون مقیم رہا اور اوس درخت سے ایکدن تو انار شیرین کھاتا تھا اور ایکدن ترش یہ انار دنیا مین کے خوبتر و پاکیزہ تر انار تھے اور جب کبھی شیخ اونکو یاد کیا تو اپنے پاس اونکو حاضر پایا اور اونکی مدت غیبت مین جو بات میرے سینے مین اولجھتی تو مجھے اوسپر آگاہ کر دیتے تھے رضی اللہ تعالی عنہ الحکایة الثانیة

والعشرون بعد الخمس المئین عن الشیخ اسرائیل المذکور ایضا قال قال لی الشیخ عدی یوما اذہب الی الجزیرة السادسة من البحر المحیط تجد بها مسجدا فادخله تری فیه شیخا فقل له یقول لك عدی | تجد
ابن مسافر احذر الاعتراض ولا تختر لنفسك امرا لك فیه ارادة قلت له یا سیدی وانی لی بالبحر المحیط | فقلت
فدفعنی بین کتفی فاذا انا بجزیرة فی البحر المحیط فلا ادری کیف جئت فدخلت المسجد فرأیت شیخا مهابا | بیدہ ولا — وانا بظاهر ناویته بلا اش
یذکر الله فسلمت علیه وبلغته الرسالة فبکی فقال جزاه الله خیرا فقلت یا سیدی وما هذا فقال یا بنی | مفکرا
انی احد احد السبعة الخواص فی النزع الآن وانی طمحت بی ارادتی ان اکون مکانه وان خطرتها لم تکمل فی | ان
نفسی حتی اتیتنی وقد جئت الی وانا مفکر فی ذلك فقلت یا سیدی وانی لی بالوصول الی جبل هکار فدفعنی | کیف بیدہ
بین کتفی واذا انا بزاویة الشیخ عدی بن مسافر رضی الله عنه فقال لی هو من العشرة الخواص قال وقلت له یوما
یا سیدی احب ان اری شیئا من المغیبات فاعطانی مندیله وقال ضعه علی وجهك فوضعته ثم قال لی | ارنی شیئا من المغیبات
ارفعه فرفعته فرأیت الملائکة الکاتبین ورایت ما یسطرونه من اعمال الخلائق واقمت علی هذه الحالة | فاقمت
ثلاثة ایام فتکدر علی عیشی فاستغثت الیه فوضع ذلك المندیل علی وجهی ثم رفعه فاستتر عنی ذلك
الامر کله قال ووصف لی یوما الدیك الذی یؤذن وقت الصلوة تحت العرش فقلت یا سیدی
اسمعنی صوته فلما کان وقت الظهر قال لی ادن منی وضع اذنك عند اذنی ففعلت فسمعت صیاح الدیك
فغشی علی نهارا قال ووصف لی یوما الشیخ عقیل المنبجی رضی الله عنه فاطنب فی ذکره فقلت یا سیدی | فاغشی
هل لك ان تریَنیه فاعطانی مرآة وامرنی ان انظر فیها فنظرت شخصی ثم تواری عنی شخصی وظهر لی شخص لم اره | اراه
ولا یخفی علی من وجهه شیء فقال لی الشیخ عدی تادب فانه الشیخ عقیل ودمت ساعة طویلة انظره | کذلك
ثم تواری عنی وظهر لی شخصی شیخ اسرائیل مذکور رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ ایکدن شیخ عدی نے مجھسے فرمایا کہ

بحر محیط کے جزیرۂ ششم کیطرف تو چلا جا وہان تو ایک مسجد پائیگا پس تو اوسکے اندر جانا اوسمین تو ایک شیخ کو پائیگا تو تو اوس سے کہنا کہ عدی بن مسافر تجھسے کہتا ہے کہ تو اعتراض سے حذر کر اور اپنے نفس کیواسطے وہ امر اختیار مت کر جسمین تیرے واسطے ارادہ ہو مینے کہا یا سیدی مین کہان بحر محیط کو پہونچ سکونگا پس مجھے دہکا دیا درمیان میرے دونون شانون کے تو کیا دیکہتا ہون کہ مین بحر محیط کے ایک جزیرے مین ہون اب مین نہین جانتا ہون کہ کیونکر آگیا پہر مین اوسی مسجد کے اندر گیا تو دیکہا کہ ایک شیخ ہے ہیبت ناک اللہ تعالی کا ذکر کر رہا ہے پس مینے اوسکو سلام کیا اور وہ پیغام اوسے پہونچا دیا تو وہ رویا اور کہا اللہ اوسکو جزا خیر دے پہر مینے کہا یا سیدی یہ کیا ہے تو کہا اے میرے بیٹے سات شخص خواص اولیا رہین اون میں سے ایک کو اسوقت مین پا رہا ہون کہ وہ نزع کیحالت مین ہے اور مجھے میرے ارادے نے یہ حرص دلائی کہ مین اوسکی جگہ ہوجاون اور میرا خطرہ میرے جی مین کامل ہونے نہین پایا تھا یہانتک کہ تو میرے پاس آگیا اور تو میری طرف آیا اس حال مین کہ مین اس امر مین فکر کر رہا ہون پہر مینے کہا یا سیدی مجھے جبل ہکار کیطرف پہونچنا کہان ہوسکیگا تو اوسنے مجھے دہکا دیا درمیان میرے دونون شانون کے ناگاہ مین شیخ عدی کے زاویہ مین ہون پس شیخ نے فرمایا کہ وہ دس خواص مین سے ہے۔ کہا اور ایکدن مینے شیخ عدی سے عرض کیا یا سیدی مین اس بات کو دوست رکہتا ہون کہ کوئی شی غائب اشیا مین سے دیکھون پس اونہون نے اپنا رومال مجھے دیا اور فرمایا کہ تو اسکو اپنے چہرے پر رکہ لے تو مینے اوسکو رکہ لیا پہر فرمایا کہ اوسکو اوٹھا لے تو مینے اوسے اوٹھا لیا پس مینے اعمال لکھنے والے فرشتون کو دیکہا اور اعمال خلائق کو دیکہا جنکو وہ لکھ رہے ہین اس حالت پر تین دن ٹھیرا رہا تو میرا عیش مجھپر مکدر ہوگیا پہر مینے اونکی طرف استغاثہ کیا تو اونہون نے وہی رومال میرے چہرے پر رکھدیا پہر اوسکو اوٹھا لیا تو وہ حال مجھسے مستور ہوگیا کہا اور ایکدن مجھسے اوس مرغ کا حال بیان کیا جو کہ عرش کے نیچے نمازون کے وقت اذان دیتا ہے تو مینے اونسے کہا یا سیدی آپ مجھے اوسکی آواز سنوا دین پس جب ظہر کا وقت ہوا تو مجھسے فرمایا کہ تو مجھسے قریب ہوجا اور اپنا کان میرے کان کے پاس رکھدے تو مینے ایسا ہی کیا پس مینے اوس مرغ کی آواز سنی تو ایک زمانہ مجھپر غشی کیگئی کہا اور ایکدن مجھسے شیخ عُقیل منبجی رضی اللہ عنہ کا وصف بیان کیا تو اونکے ذکر مین طول دیا پس مینے عرض کیا یا سیدی کیا آپ اونکو مجھے دکہا سکتے ہین پس مجھے ایک آئینہ دیا اور یہ امر کیا کہ مین اوس مین نظر کرون پس مینے یہ شخص دیکہا پہر میرا شخص مجھسے چھپ گیا اور میرے واسطے ایک ایسا شخص ظاہر ہوا جسکو مینے نہین دیکہا اور اوسکے چہرے سے کوئی شی مجھپر مخفی نہین رہتی ہے تو مجھسے فرمایا مؤدب ہو اسلیے کہ شیخ عُقیل وہی ہین اور ایک ساعت طویل تک مین اونکو دیکھتا رہا پہر وہ مجھسے چھپ گئے اور میرا شخص مجھے ظاہر ہوگیا رضی اللہ عنہم اجمعین

## الحکایۃ الثالثۃ والعشرون

شیخ عدی کا نسب یہ ہے ہو الشیخ شرف الدین ابو الفضائل عدی بن مسافر بن اسمعیل بن موسی بن مروان بن الحکم بن مروان الاموی اصلہ من حوران وسکن جبل ہکار و استوطن الانس الی ان مات بہا فی سنۃ ثمان وخمسین وخمسمائۃ وقبرہ بزاویتہ المنسوبۃ الیہ ... وکان فقیہا عالما فصیحا ... متواضعا حسن الاخلاق ... رضی اللہ تعالی عنہ کذا فی بہجۃ الاسرار ۱۲ منہ

بعد الخمس المئين عن الشیخ الصالح ابی عبد اللہ محمد بن کامل الحسینی البیسانی قال سمعت الشیخ العارف ابا محمد الشیبی المحلی بھا یقول صنع الخلیفۃ ببغداد ولیمۃ ودعا الیھا جمیع مشائخ العراق وعلماءھا فحضروا کلھم الا الشیخ عبد القادر والشیخ عدی بن مسافر والشیخ احمد الرفاعی رضوان اللہ تعالیٰ علیھم فلما انصرف الناس قال الوزیر للخلیفۃ ان الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ ولاحرمنا من برکات قربہ فی حضرۃ مولاہ والشیخ عدیا والشیخ احمد لم یحضروا فقال الخلیفۃ فکان لم یحضر احد ثم امر حاجبہ ان یاتی الی الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ فیدعوہ وان ینطلق الی جبل ھکار والی ام عبیدۃ لیحضر الشیخ عدی والشیخ احمد قال الراوی فقال لی الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ قبل ان یقوم الحاجب من مجلس الخلیفۃ اذھب الی المسجد الذی بظاھر باب الحلبۃ تجد فیہ الشیخ عدیا ومعہ اثنان ثم اذھب الی مقبرۃ الشونیزی تجد فیھا الشیخ احمد الرفاعی ومعہ اثنان فادعھم الی قال فذھبت الی المسجد الذی بظاھر الحلبۃ فوجدت الشیخ عدیا ومعہ اثنان فقلت یا سیدی اجب الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ فقال سمعا وطاعۃ فقاموا وذھبت معھم فقال لی الشیخ یا شاور لا تذھب الی الشیخ احمد کما امرک الشیخ عبد القادر قلت بلی فاتیت مقبرۃ الشونیزی فوجدت الشیخ احمد ومعہ اثنان فقلت یا سیدی اجب الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ فقال سمعا وطاعۃ وقاموا فتوافی الشیخان فی باب رباط الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ وقت المغرب فقام الیھم الشیخ عبد القادر وتلقاھم فما لبثوا غیر یسیر حتی جاء الحاجب الی الشیخ واذا ھما عندہ فاسرع الی الخلیفۃ واخبرہ باجتماعھم فکتب الخلیفۃ الیھم بخطہ یسالھم الحضور وبعث الیھم ولدہ وحاجبہ فاجابوہ وذھبوا وامرنی الشیخ عبد القادر بالمسیر معہ فلما کنا بالشط اذا بالشیخ علی بن الھیتی رضی اللہ عنہ فتلقاہ المشائخ وسار معھم فاتی بنا الی دار حسنۃ واذا بالخلیفۃ فیھا قائم مشدود الوسط ومعہ خادمان لہ ولیس فی الدار سواھم فتلقاھم الخلیفۃ وقال لھم یا سادۃ ان الملوک اذا اجتازوا برعایاھم بسطوا لھم الحریر لیطؤہ ووضع لھم ذیلہ وسالھم ان یمشوا علیہ ففعلوا وانتھی بنا الی سماط مھیا فجلسوا واکلوا واکلنا معھم ثم خرجوا واتوا الی زیارۃ قبر الامام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ وکانت لیلۃ شدیدۃ الظلمۃ فجعل الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ

لہ بزبان ایک پہاڑ کا نام ہے ۱۲ منہ عشا... جنگل ... ۱۲ منہ
کہ یہ عراق کے ایک قریہ کا نام ہے ۱۲ منہ
کہ ... ۱۲ منہ

سو قبل ان تسطر البطاقۃ یا شاور جاء الفلاکی

فواتاھم فجاء
وبا علمہ یسالھم

وارضاه ولاحرمنا من برکات قربه فی حضرة مولاه عزّ وجل کلما مرّ بحجر او خشبة او جدار او
قبر اشار بیده الیه فیضیئ کضوء القمر و یمشون فی نوره الی ان ینتهی ضوءه فیشیر الشیخ الی آخر
فیضیئ فما زالوا یمشون فی النور ولیس فیهم من یتقدم علی الشیخ عبد القادر رضی الله عنه وارضاه و
لاحرمنا من برکات قربه فی حضرة مولاه عزّ وجل الی ان اتوا قبر الامام احمد فدخل المشائخ
الاربعة یزورون و وقفنا علی باب المزار حتی خرجوا فلما ارادوا ان یتفرقوا قال الشیخ عدی للشیخ
عبد القادر رضی الله عنه وارضاه اوصنی قال اوصیك بالکتاب والسنة ثم تفرقوا انتهی
قلت ولم یزل المشائخ رضی الله تعالی عنهم کذا یوصون باتباع الکتاب والسنة وقد ذکرت
فی آخر کتابی الموسوم بنشر المحاسن نبذة نفیسة من اقوالهم وافعالهم فی ذلك ولقد
رأیت فی ایام الشباب فی اثناء قراءة سورة الملك بعد ان غطی علی عینی مثل السنة شیخا
معه جماعة من الفقراء و نور الصلاح لائح فی وجهه فحرضنی علی التشمیر ثم قال واذا اشکل
علیك شیئ فعلیك بالکتاب والسنة ومن کلام الشیخ عدی المذکور رضی الله عنه
الشیخ من جمعك فی حضوره وحفظك فی مغیبه وهذبك باخلاقه وادبك
باطراقه وانار باطنك باشراقه والمرید من آثار نوره مع الفقراء بالانس والانبساط
ومع الصوفیة بالادب والارتباط ومع المشائخ بالخدمة والاغتباط ومع العارفین
بالتواضع والانحطاط وحسن الخلق معاملة کل شخص بما یونسه ولا یوحشه مع العلماء
بحسن الاستماع والافتقار ومع اهل المعرفة بالسکوت والانتظار ومع اهل المقامات بالتوحید و
الانکسار وعن قطب الاولیاء الاکابر محی الدین عبد القادر رضی الله عنه وارضاه ولاحرمنا
من برکات قربه فی حضرة مولاه عزوجل انه قال لو کانت النبوة تنال بالمجاهدة لنالها الشیخ عدی بن مسافر
وکان یذکره ویثنی علیه کثیرا ویشهد له بالسلطنة رضوان الله علیهم وعلی سائر الاولیاء اجمعین

حسب ارشاد
شیخ صالح ابو عبد اللہ محمد بن کامل حسینی بستانی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ مینے شیخ عارف ابو محمد حسینی
محلی کو سُنا وہ کہتے تھے کہ بغداد میں خلیفہ نے ولیمہ کی دعوت کی ساری مشائخ و علمائے عراق کو اوسکی طرف بلایا آئے
مگر حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ و شیخ عدی بن مسافر و شیخ احمد رفاعی رضی اللہ عنہما پس جب لوگ
کھانے سے فارغ ہو چکے تو وزیر نے خلیفہ سے عرض کیا کہ شیخ عبد القادر و شیخ عدی و شیخ احمد حاضر نہیں ہوے

اسپر خلیفہ نے فرمایا کہ اب گویا کوئی بہی حاضر نہین ہوا پہر اپنے دربان کو حکم دیا کہ شیخ عبدالقادر کی طرف جاے تو
اونکو بُلا لائے اور جبل ہکار و ام عبیدہ کیطرف جاے تاکہ شیخ عدی و شیخ احمد حاضر ہوجائین راوی نے کہا کہ حضرت
شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ نے مجھسے فرمایا پہلے اس سے کہ دربان خلیفہ کی مجلس سے اوٹھے کہ تو فلان
مسجد کیطرف چلا جا تو وہین شیخ عدی کو پائیگا اور اون کے ساتھہ دو آدمی ہین اونکو میری طرف بلا لا پہر مقبرہ
شونیزی کیطرف جا وہین تو شیخ احمد رفاعی کو پائیگا اور اونکے ساتھہ دو آدمی ہین پس تو اونکو میری طرف بلا لا
راوی نے کہا پہر مین اوس مسجد کیطرف گیا جوکہ باب الحلبۃ کے باہر ہے تو مینے شیخ عدی کو پایا اور اونکے
ساتھہ دو شخص تھے پس مینے کہا کہ یا سیدی آپ شیخ عبدالقادر کا حکم مانین تو وہ بولے کہ ہمنے سنا اور مانا
اور وہ سب اوٹھ کھڑے ہوے اور مین اونکے ساتھ چلا پس شیخ عدی نے کہا اوسنا اور کیا تو نہین جاتا ہے
طرف شیخ احمد کے جیسا کہ شیخ عبدالقادر نے تجھے حکم دیا ہے مینے کہا کیون نہین پہر مین مقبرہ شونیزی کو آیا تو
مینے شیخ احمد کو پایا اور اونکے ساتھہ دو شخص تھے پس مینے کہا یا سیدی آپ شیخ عبدالقادر کا حکم مانین تو
کہا کہ ہمنے سنا اور مانا اور وہ سب اوٹھ کھڑے ہوے پہر مغرب کے وقت دونون شیخ رباط شیخ عبدالقادر
رضی اللہ عنہ کے دروازے پر آپہونچے تو حضرت شیخ اونکی طرف کھڑے ہوے اور اونکا استقبال کیا پہر ذرا
دیر ٹھہرے یہانتک کہ دربان حضرت شیخ کیطرف آیا تو اون دونون کو اونکے پاس پایا پس جلدی سے خلیفہ
کیطرف گیا اور اونکے جمع ہونیکی اوسکو خبر دی تو خلیفہ نے اپنے خط سے اونکو خط لکھا دعوت مین حاضر ہونیکی اونسے
درخواست کی اور اونکی طرف اپنے فرزند و حاجب کو بہیجا پس اونہون نے خلیفہ کی درخواست قبول کی اور چلے
حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ نے اپنے ساتھہ چلنے کا مجھے امر فرمایا پہر ہم جب کنارہ دریا پر پہونچے تو کیا دیکھتے
ہین کہ شیخ علی بن ہیتی موجود ہین پس مشائخ نے اونکا استقبال کیا اور وہ بہی اونکے ساتھہ چلے پہر ہمکو ایک خوبصورت
گھر کیطرف لیگئے اور ناگاہ خلیفہ کمر باندھے ہوے اوسمین کھڑا ہے اور اوسکے ساتھہ دو خادم ہین اور اونکے
سوا اوس گھر مین کوئی نہین ہے پس خلیفہ نے اونکا استقبال کیا اور اونسے فرمایا اے سردار لوگو پادشاہ جب
اپنی رعایا پر گذر کرتے ہین تو وہ اونکے واسطے ریشمی فرش بچھاتے ہین تاکہ وہ اوسے روندھے اور اپنا دامن
اونکے واسطے رکھا اور اونسے درخواست کی کہ اوسپر چلین تو اونہون نے ایسا ہی کیا اور ہمکو لے پہونچے طرف
ایک دسترخوان کے جوکہ انواع و اقسام کے طعام سے مہیا کیا گیا تہا پس وہ بیٹھے اور کھانا کھایا اور اونکے
ساتھہ ہمنے بہی کھایا پہر وہ وہان سے نکلے اور قبر امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کی زیارت کو آئے اور اوس رات کی تاریکی

بہت سخت تھی تو حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ نے شروع کیا کہ جب کبھی پتھر یا لکڑی یا دیوار یا قبر پر گذرتے تو اپنے ہاتھہ سے اوسکی طرف اشارہ کر دیتے تو وہ مثل روشنی چاند کے روشن ہوجاتا اور اوسکی روشنی مین چلتے یہانتک کہ اوسکی روشنی منتہی ہوجاتی تو حضرت شیخ اور کی طرف اشارہ کر دیتے پھر وہ روشن ہوجاتا پس وہ اسیطرح روشنی مین چلتے رہے اور اوس دن مین کوئی ایسا نہ تھا کہ حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ سے آگے بڑھے یہانتک کہ حضرت امام احمد رضی اللہ عنہ کی قبر پر آئے پس چارون مشائخ اندر گئے وہان زیارت کرتے تھے اور ہم مزار کے دروازے پر ٹھیرے رہے یہانتک کہ وہ باہر آگئے پھر جب اونہون نے متفرق ہونے کا ارادہ کیا تو شیخ عدی نے حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ سے عرض کیا کہ آپ مجھے وصیت کرین تو فرمایا کہ مین تمکو وصیت کرتا ہون ساتھہ کتاب وسنت کی پھر وہ متفرق ہوگئے انتہی حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ مشائخ رضی اللہ عنہم ہمیشہ اسیطرح اتباع کتاب وسنت کے ساتھہ وصیت کرتے چلے آئے ہین اس باب مین جو اونکے اقوال وافعال ہین اون مین سے کچھہ نفیس قول و فعل ہین) نے اپنی کتاب نشر المحاسن کے آخر مین ذکر کیے ہین جوانی کے ایام تھے مین سورۂ ملک پڑھتا تھا اسی اثنا مین میری آنکھون پر غنودگی سی چھاگئی مینے ایک شیخ کو دیکھا کہ اوسکے ساتھ فقرا کی ایک جماعت ہے اور صلاح کا نور اوسکے چہرے پر چمک رہا ہے پس مجھے آمادہ ومستعد کیا تشمیر پر یعنی اعمال صالح مین خوب سعی وکوشش کرنے کی رغبت دلائی پھر کہا کہ جب تجھپر کوئی شی مشکل ہو تو تو کتاب وسنت کو اپنے اوپر لازم کر۔

قطب الاولیاء الاکابر حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ عنہ وارضاہ ولا حرمنا من برکات قربہ فی حضرۃ مولاہ عزوجل سے مروی ہے فرمایا کہ اگر نبوت مجاہدہ سے پائی جاتی تو شیخ عدی بن مسافر اوسکو پالیتے حضرت شیخ انکا ذکر کرتے اور انکی بہت تعریف کیا کرتے تھے اور انکے واسطے سلطنت کی شہادت دیتے تھے رضوان اللہ علیہم وعلی سائر الاولیاء اجمعین **الحکایۃ الرابعۃ والعشرون** بعد الخمس المائتین عن الشیخ قیس بن یونس الشامی رضی اللہ عنہ قال اتی رجل مغربی اسمہ عبدالرحمن بن احمد الاشبیلی ووضع بین یدی الشیخ علی ابن وھب المذکور رضی اللہ عنہ سبیکۃ ذھب وقال لہ یاسیدی ھذہ للفقراء من صنعتی فقال الشیخ لمن حضرہ من عندہ آنیۃ من نحاس فلیاتنی بھا فاتوہ باوانی کثیرۃ من الطاسات و الاطباق وغیر ذلک فامر بھا فجعلت فی وسط الزاویۃ وقام فمشی علیھا فصار

بعضها ذهبا وبعضها فضة الاطاستين فقال الشيخ لاصحاب الآنية من له اناء فلياخذه فاخذ وهاذهبا وفضة ثم قال لعبد الرحمن يابنى ان الله عزوجل قد اعطانا هذا كله وقد تركناه فلا حاجة فى سبيكتك فسألناه عن سبب اختلاف الآنية فقال لما قلت من عنده انية فليأتنى بها فمن اتبع كلامى ولم يجد فى نفسه حرجا صارت انيته ذهبا ومن وجد فى نفسه بعض حرج صارت انيته فضة ورجلان منهم من اساء الظن بى فلم يتغير اناءهما لهما ومن كلامه رضى الله عنه من احبه الحق واراده اسكن فى قلبه الارادة فالمريد محب طالب والشوق لقلبه غالب والتوق له سالب والمراد محبوب مطلوب ماخوذ مسلوب الى الجناب مجذوب قد ظهر عليه الشوق وغلب اذ قد وجد ما طلب قد قطع الطريق وطواها وازال نفسه ونحاها ومحى الاكوان من نظره فما يراها قلت وقد[1] تقدم انه رأى ابا بكر الصديق رضى الله عنه فى المنام البسه طاقية ثم استيقظ والطاقية بعينها على راسه قال ثم جاء نى الخضر عليه السلام بعد ايام وقال لى يا على اخرج الى الناس ينتفعوا بك فتثبت فى امرى ثم رايت ابا بكر الصديق رضى الله عنه فى النوم وقال لى كمقالة الخضر فاستيقظت وتثبت فى امرى ثم رايت رسول الله صلى الله عليه واله وسلم فى الليلة الثانية فقال كمقالة الصديق رضى الله تعالى عنه فاستيقظت وعزمت على الخروج ثم نمت فى اخر الليل من ليلتى تلك فرايت الحق سبحانه وتعالى وقال لى يا عبدى قد جعلتك من صفوتى فى ارضى وايدتك فى جميع احوالك بروح منى واقمتك رحمة لخلقى اخرج اليهم واحكم فيهم بما علمتك من حكمى واظهر فيهم ما ايدتك به من اياتى قال فاستيقظت وخرجت الى الناس فاهرعوا[2] الى من كل جانب وكان رضى الله عنه عالما فاضلا نبيها متواضعا من اجلاء المشايخ العارفين اولى الفتح السنى والكشف الجلى والكرامات الظاهرة والاحوال الجالية والتمكين قال المترجم عفا الله تعالى عنه قال فى بهجة الاسرار وهو رضى الله تعالى عنه ربعى شيبانى موسوى سكن البدرية قرية بارض القنا من اعمال سنجار وبها مات وقد ناف على الثمانين قبره بها ظاهر

Margin: و ـ لنا / اتبعت كلامى / اساءا / عزوجل / اليه / فا

[1] اى فى الحكاية الاولى ٢ منه
[2] اى اسرعوا اليه منتخب اللغات ١٢ منه

وکان عالما فاضلا فصیحا لوذعیا متواضعا وکان لایحلف باللہ تعالی ابدا وکان اذا اراد ان یحلف یقول رامی
مرة رضی اللہ تعالی عنہ انتہی شیخ قیس بن یونس شامی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ ایک مرد مغربی آیا اوسکا نام عبدالرحمن
بن احمد اشبیلی تھا اور حضرت شیخ علی بن وہب رضی اللہ عنہ کے آگے سونے کی تھکیا رکھی اور عرض کیا
یا سیدی یہ میری صنعت مین سے واسطے فقرا کے ہے پس شیخ نے فرمایا اون لوگون سے جو اونکے پاس حاضر
تھے کہ جس کسی کے پاس کوئی برتن تانبے کا ہو وہ اوسکو میرے پاس لے آئے پس وہ لوگ بہت سے برتن طاشت
وطباق وغیرہ اونکے پاس لے آئے پھر اونکو حکم دیا تو وہ زاویہ کے وسط مین رکھے گئے اور آپ کھڑے ہوے
تو اونپر چلے پس اون مین کے بعض تو سونا ہو گئے اور بعض چاندی مگر دو طاش کہ وہ تانبے ہی کے رہے
پھر حضرت شیخ نے برتن والون سے فرمایا جس کسی کا جو برتن ہو تو چاہیے وہ اوسے لے لے پس اونہون نے
وہ برتن سونے اور چاندی کے بنے ہوے لیلیے پھر عبدالرحمن سے فرمایا ای میرے بیٹے بیشک اللہ عزوجل
نے یہ سب ہمکو عطا فرمایا ہے اور ہم اوسکو ترک کر چکے ہین پس ہمکو تیری تھکیا مین کوئی حاجت نہین ہے پھر ہمنے
اون سے برتنون کے اختلاف کا سبب پوچھا تو فرمایا جب مینے کہا کہ جس کے پاس کوئی برتن ہو تو چاہیے کہ
وہ اوسے میرے پاس لے آئے پس جسنے میری بات کا اتباع کیا اور اپنے جی مین کسی طرح کی تنگی نہ پائی تو اوسکا
برتن تو سونا ہو گیا اور جس نے اپنے جی مین کچھہ تنگی پائی تو اوسکا برتن چاندی ہو گیا اور دو شخص اون مین سے وہ ہین
جنہون نے میرے ساتھہ بدگمانی کی تو اونکے برتن اونکے واسطے اپنی حالت سے نہین بدلے امام یافعی
رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اول یہ بات گزر چکی ہے کہ شیخ علی رحمہ اللہ تعالی نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
کو خواب مین دیکھا کہ اونہون نے اونکو ایک ٹوپی پہنائی پھر بیدار ہوے اس حال مین کہ وہ ٹوپی بعینہ اون کے
سر پر تھی شیخ علی نے فرمایا کہ پھر کئی دن بعد حضرت خضر علیہ السلام میرے پاس آئے اور مجھسے فرمایا او علی تو لوگون
کی طرف نکل کہ وہ تجھسے نفع لین پس مینے اپنے کام مین تحقیق کی پھر مینے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خواب
مین دیکھا اور مجھسے ویسی بات کہی جیسی حضرت خضر علیہ السلام نے کہی تھی پھر مین بیدار ہوا اور اپنے کام مین تحقیق
کی پھر مینے دوسری رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا تو آپ نے مثل قول حضرت صدیق کے فرمایا
پس مین جاگ اوٹھا اور نکلنے پر عزم کر لیا پھر مین اوسی رات کے آخر مین سو رہا تو حق سبحانہ وتعالی کو دیکھا اور
مجھسے فرمایا او میرے بندے مقرر مین نے تجھکو اپنے برگزیدہ لوگون مین سے کیا اپنی زمین مین اور مین نے
تیری تائید کی تیرے سارے احوال مین ساتھہ ایک روح کے اپنی سے اور مین نے تجھکو قائم کیا رحمت واسطے

اپنی خلق کے تو نکل اونکی طرف اور حکم کر اون مین ساتھہ اوس شے کے جو مین نے تجھکو سکھائی اپنی حکمتون سے اور ظاہر ہو اون مین ساتھہ اوس چیز کے جسکے ساتھہ مینے تیری تائید کی اپنی نشانیون سے کہا پھر مین بیدار ہوگیا اور لوگون کیطرف نکلا تو وہ ہر طرف سے میری طرف دوڑ آئے رضی اللہ تعالی عنہ **الحكاية الخامسة والعشرون** بعد الخمس المئين عن بعضهم قال شهدت الشيخ موسى بن ماهين الزولي رضي الله عنه وقد اتته امرأة بصغير وقالت له هذا فلان بن فلان عمره اربعة اشهر فدعاه الشيخ اليه فاتاه الصغير يعدو فقال له اقرأ قل هو الله احد فاقرأه سورة الاخلاص فقرأها الصغير بلسان فصيح ومازال يمشي ويتكلم الى ان بلغ سن من يمشي ويتكلم قال ورأيته بعد موت الشيخ بثلاثين سنة فوالله مازادت فصاحة نطقه على فصاحته حين تكلم بين يدي الشيخ اول مرة بعض صالحین سے مروی ہے کہا مین حاضر ہوا پاس شیخ موسی بن ماہین زولی رضی اللہ عنہ کے اور ایک عورت چھوٹے بچے کو اونکے پاس لائی اور اون سے عرض کیا کہ یہ فلان بن فلان ہے اسکی عمر چار ماہ کی ہے پس شیخ نے اوسکو اپنی طرف بلایا تو وہ چھوٹا بچا دوڑتا ہوا اونکی طرف آگیا پھر اوس سے فرمایا پڑھ قل ہو اللہ احد پس سورہ اخلاص اوسے پڑھائی تو اوس بچے نے فصیح زبان سے اوسکو پڑھا اور وہ ہمیشہ چلتا اور بولتا رہا یہانتک کہ اون بچون کی عمر کو پہونچا جو کہ چلتے اور بولتے ہین راوی نے کہا تیس برس کے بعد شیخ کی وفات سے مین نے اوسکو دیکھا پس قسم ہے اللہ کی اوسکے نطق کی فصاحت زیادہ نہین ہوئی اوسکی فصاحت پر جسوقت کہ پہلے بار اوسنے شیخ کے سامنے تکلم کیا تھا **ومن كلام** الشيخ موسى رضي الله عنه لو رفع لك الحجاب على بساط الروحانية لكلمك من ذاتك وانكشفت لك الانوار والحقائق وهي رواتب العلى وروائح ارواح السنا واللمح اللامع والفتح الطالع من وطئ بساطها استوى ومن ركب براقها بلغ سدرة المنتهى **قال المترجم** عفا الله تعالى عنه قال في بهجة الاسرار وكان رضي الله تعالى يكنى ابا مساور فيما بلغني واستوطن ماردين وبها مات وقد علت سنه وقبره بها ظاهر يزار وحدثت انه لما وضع في لحده نهض قائما يصلي واتسع له اللحد واغمي على من كان نزل قبره وكان رحمه الله تعالى جميلا بهيا مهابا فاضلا انتهى **الحكاية السادسة والعشرون** بعد الخمس المئين عن الشيخ الكبير الامام الشهير **شهاب الدين السهروردي** قال كنت مرة عند عمي شيخنا ابي النجيب **عبد القاهر** رضي الله عنه فاتاه انسان بعجل وقال يا سيدي هذا

نذرناہ لک وانصرف الرجل فجاء العجل حتی وقف بین یدی الشیخ فقال الشیخ لنا ان ھذا العجل یقول لی انی لست العجل الذی نذرت بل نذرت للشیخ علی بن الھیتی وانما نذر لک اخی اوقال الاخر فلم نلبث ان جاء صاحب العجل وبیدہ عجل یشبہ الاول فقال للشیخ یا سیدی انی نذرت لک ھذا العجل ونذرت للشیخ علی بن الھیتی العجل الذی اتیتک بہ اولا وکانا اشتبہا علی واخذ الاول قال وحضر عندہ ثلاثۃ من الیھود وثلثۃ من النصاری فعرض علیھم الاسلام فابوا اباء عظیما فوضع فی فم کل واحد منھم لقمۃ من لبن فما یتم احد منھم بلعھا حتی یسلم فاسلموا ستتھم وقالوا لما خالط اللبن بواطننا نسخ منا کل دین غیر دین الاسلام وقال الشیخ وعزۃ المعبود ما اسلمتم حتی اسلمت شیاطینکم علی یدی وانی استوھبتکم من اللہ تعالی فوھبکم لی ثم مسح بیدہ علی عیونھم فکشف لھم عن قرنائھم وخاطبوھم بالاسلام حضرت شیخ کبیر شھاب الدین سھروردی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ ایکبار مین اپنے چچا شیخ ابو النجیب عبد القاہر رضی اللہ عنہ کے پاس تہا پس کوئی آدمی ایک بچھڑا اونکے پاس لایا اور عرض کیا یا سیدی یہ ہمنے آپ کے واسطے نذر کیا ہے اور وہ شخص چلا گیا پھر وہ بچھڑا آیا یہانتک کہ شیخ کے آگے ٹھیرا تو شیخ نے ہمسے فرمایا کہ یہ بچھڑا مجھسے کہتا ہے مین وہ بچھڑا نہین ہون جو آپ کے واسطے نذر کیا گیا ہے بلکہ مین شیخ علی بن ہیتی کے واسطے نذر کیا گیا ہون اور جو آپ کے واسطے نذر کیا گیا ہے سو وہ میرا بہائی ہے یا کہا وہ اور ہے پہر ہم نہ ٹھیرے کہ بچھڑے والا آیا اور اوس کی ہاتہ مین ایک بچھڑا اول کے مشابہ تہا پس شیخ سے عرض کیا یا سیدی مینے تو آپکے واسطے یہ بچھڑا نذر کیا ہی اور شیخ علی بن ہیتی کے واسطے وہ بچھڑا نذر کیا ہے جسکو مین اول آپ کے پاس لایا تہا اور وہ دونون مجہپر مشتبہ ہوگئے اور اول کو لیلیا کہا اور ایکبار تین یہودی اور تین نصرانی اونکے پاس حاضر ہوے پس شیخ نے اونپر اسلام پیش کیا تو اونہون نے سخت انکار کیا پس اون مین کے ہر ایک کے منہ مین دودہ کا ایک ایک لقمہ رکہا تو کوئی اون مین کا اوسکی نگلنے کو پورا نہین کرنے پاتا ہے یہانتک کہ مسلمان ہوجاتا ہے۔ پہر وہ چہ کے چہ مسلمان ہوگئے اور کہا جبکہ اوس دودہ نے ہماری بواطن مین مخالطت کی تو سواے دین اسلام کے ہر دین ہمسے منسوخ ہوگیا اور شیخ نے فرمایا قسم ہی معبود کے عزت کی کہ تم مسلمان نہین ہوے یہانتک کہ تمہارے شیطان مسلمان ہوے میرے ہاتہون پر مینے تمکو اللہ سے مانگا تو اوسنے تمکو مجھے ہبہ کردیا پہر اپنا ہاتہ اونکی آنکھون پر پہیرا تو اونکو اونکے ساتھی شیطانون کا کشف کیا گیا اور اونہون نے اون سے اسلام کے ساتھ خطاب کیا

السوادی
وانصرف
مرۃ
اکلھا و
فقال

**الحكاية السابعة والعشرون** بعد الخمس المئين عن الشيخ ابي محمد عبد الله
ابن مسعود المعروف بالرومي قال مررت مرة مع شيخنا الشيخ ابي النجيب رضي الله عنه
بسوق السلطان ببغداد فنظر الى شاة مسلوخة معلقة عند جزار فتوقف عنده وقال له
ان هذه الشاة تقول لي انها ميتة فغشي على الجزار وتاب على يد الشيخ واقر بصحة قوله قلت
ونحو هذا ما بلغني عن بعضهم انه مر على شواء بين يديه كبش شواء يريد تقطيعه وبيعه
على المسلمين فكشف له عن كونه ميتة فدفع للجزار شيئا من الدراهم وامر بحمله والقائه على
بعض المزابل للكلاب هذا السيد المذكور هو الشيخ عبد الله المقرئ الرومي رضي الله عنه
**ومن كراماته ايضا** اني حرصت على الاجتماع به في القرافة فلم يقدر لي به اجتماع الى ان كان وقت
سفري واذا به قد جاء الى المكان الذي انا فيه فتسالمنا ثم سافرت في الحال ويحتمل ان تصرفه في احوال
الخلق في هذا المقدار فحسب ويحتمل ان عدم انكاره على الشواء المذكور واخذه منه من غير بذل
شئ لوجهين احدهما ستر للحال وتباعد عن التوبيخ والاخجال والثاني خشية ان ينكر عليه فينكر
كونه ميتة ويبيعه ولا يلتفت الى قوله البتة رجعنا الى ما يتعلق بذكر الشيخ ابي النجيب قال
الراوي ومررت معه مرة اخرى على الجسر فرأى رجلا يحمل فاكهة كثيرة فقال له يعني هذه الفاكهة
فقال ولم قال انها تقول لي انقذني من يد هذا فانه اشتراني ليشرب على الخمر فاغمي على الرجل
وسقط لوجهه ثم اتى الشيخ وتاب على يده وقال والله ما علم بهذا الحال الذي اخبر به الشيخ احد سوى
الله عز وجل وانا قال واجتزت معه يوما بالكرخ فسمعنا اختلاط اصوات سكارى في دار
وشممنا رائحة منكرة فدخل الشيخ دهليز الدار وصلى فيها ركعتين فخرج من كان فيها صائحين فاذا
الخمر الذي كان في الاواني عندهم قد صار ماء وتابوا كلهم على يد الشيخ رضي الله عنه **وكان من**
اعيان المحققين واعلام العلماء العارفين صاحب الكشف الظاهر والكرامات الخارقة والاحوال
النفيسة والمقامات الرفيعة والانفاس الصادقة والمعارف السنية وهو احد من درس بالنظامية
وتصدر للفتاوى ووضع الكتب المفيدة في علمي الشريعة والحقيقة وكان يلقب بمفتي العراقين
وقدوة الفريقين وهو احد اركان هذا الشان وائمة ساداته واجلاء قاداته اليه المنهاج الاعلى
في الحقائق والمعراج الارفع في المعاني والمقر السامي في القرب والقدم الراسخ في التمكين

[Marginal notes:]
١ پوست کشیده ١٢
٢ شتر کشی بیان قصاب ١٢
٣ بریان گر بریان فروش ١٢
المستوفي
٤ گوسفند بریان ١٢
٥ اي الراوي ... المذكور ١٢
٦ اي تشارکنا في السلام ١٢
٧ محلة ببغداد ١٢
٨ تدریس ... ١٢
فدخلنا
٩ تصدر ... ١٢

والباع الطويل فی شرف الاخلاص طیب الاعراق انعقد علیه اجماع المشائخ والعلماء بالاحترام
واوقع الله له فی الصدور القبول التام وکان بهی السمت ظاهر الوضاء او قال الوضاءة وکان یشرح
احوال القوم ویتطیلس ویلبس لباس العلماء ویرکب البغلة وترفع بین یدیه الغاشیة ومن
کلامه رضی الله عنه اول التصوف علم واوسطه عمل واخره موهبة فالعلم یکشف عن المراد
والعمل یعین علی الطلب والموهبة تبلغ غایة الامل واهله علی ثلاث طبقات مرید طالب ومتوسط
سائر ومنته واصل فالمرید صاحب وقت والمتوسط صاحب حال والمنتهی صاحب یقین وافضل
الاشیاء عندهم عد الانفاس فمقام المرید المجاهدات فی المکابدات وتجرع المرارات ومجانبة الحظوظ
وما للنفس فیه هوی ومقام المتوسط رکوب الاهوال فی طلب المراد ومراعاة الصدق فی الاحوال
واستعمال الادب فی المقامات ومقام المنتهی الصحو والثبات واجابة الحق من حیث دعاه قد جاوز
المقامات وهو فی محل التمکین لا تغیره الاحوال ولا تؤثر فیه الاهوال قد استوی فی حالة الشدة
والرخاء والمنع والعطاء والجفاء والوفاء اکله کجوعه ونومه کسهره قد فنیت حظوظه وبقیت
حقوقه ظاهره مع الخلق وباطنه مع الحق وکان یتمثل بهذه الابیات ؎ فتفنی الحقیقة عن ذاتها
ویخفی الفتی عن عیان الحقیقة ÷ وتبقی بلا انت فرد ابه + انیساً بعوم بحار عمیقة ÷ وتقدم من غیبها
ظاهراً + بکل اشارة ذوق دقیقة ÷ تمیت الحجاب وتحیی اللباب + وهذا نهایة علم الحقیقة ÷

**قال المترجم** عفا الله تعالی عنه هو الشیخ ضیاء الدین ویلقب ایضاً نجیب الدین ابی النجیب عبد القاهر بن عبد الله بن محمد بن عبد الله
المعروف بعمویه سعد بن الحسین بن القاسم بن النضر بن القاسم بن محمد بن عبد الله بن عبد الرحمن بن القاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضی الله
تعالی عنه السهروردی رحمه الله تعالی والسهروردی بضم السین والراء الاولی سکن رضی الله تعالی عنه بغداد الی ان مات بها
سنة ثلاث وستین وخمسمائة ودفن بمدرسته علی شاطی دجلة عند الجسر العتیق وقبره بها ظاهر یزار وعمویه بفتح العین المهملة وتشدید المیم
وضمها وبعدها واو ساکنة ویاء آخر الحروف وتاء تانیث کذا فی بهجة الاسرار **شیخ ابو محمد عبد الله بن مسعود
معروف رومی** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ ایکبار میں اپنے شیخ ابو النجیب رضی اللہ عنہ کے ہمراہ بغداد کے بازار
سلطان پر گذر کیا تو شیخ نے ایک بکری کیطرف نظر کی جسکا چمڑا کھینچ لیا گیا تھا ایک قصاب کے پاس لٹکی ہوئی تھی پس
اوس قصاب کے پاس کھڑے رہے اور اوس سے فرمایا کہ یہ بکری مجھسے کہتی ہے کہ وہ مردار ہے یہ کہتے ہی اوسپر غشی
طاری ہوئی اور شیخ کے ہاتھ پر اوسنے توبہ کی اور اونکے قول کی صحت کا اقرار کیا امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں

متعة
وهو طالب باد المنازل
وهو صاحب تلوين لا
مرتق من حال الى حا
وهو فی الزيادة
وكل ذلك منقول من احوال النبي صلى الله عليه وآله وسلم واصحابه رضي الله تعالى عنهم اجمعين

[illegible]

تھا وہ ارادہ [illegible] تھا کہ اوسکے ٹکڑے کرے اور مسلمانون کے ہاتھ اوسے فروخت کرے پس اونکو اوسکے مردار ہونیکا

کشف ہوا تو اوس قصاب کو کچھ درہم دیے اور حکم دیا کہ اوسکو اٹھائین اور کسی گھوڑے پر کتون کے واسطے اوسکو

ڈالدین اور یہ سید مذکور ہی شیخ عبد اللہ منوفی رومی ہین اور اونکی کرامات مین سے یہ بھی ہے کہ مین نے اسپر حرص کی کہ قرافہ مین

اونسے ملون سو اونسے ملنا میرے واسطے مقدر نہین ہوا یہانتک کہ میرے سفر کا وقت آگیا دیکھتا ہون کہ ناگاہ

وہ اوس مکان کی طرف آگئے جسکے اندر مین تھا تو باہم ہمنے سلام کیا پھر فی الحال مینے سفر کیا حکایت مذکورہ مین جو شیخ نے

اوس بریان فروش پر انکار کیا اور کچھ دینے کے بغیر اوس بکری کو اوس سے نہ لیا سو یہ احتمال ہو سکتا ہے کہ اونکا تصرف احوال خلق مین صرف اسیقدر تھا

اور یہ بھی احتمال ہے کہ دو وجہون کے باعث ایسا نکیا ایک یہ کہ اپنے حال کا ستر کیا اور توبیخ وسرزنش اور شرمندگی سے دور رہے دوسری وجہ

یہ ہے کہ اس بات سے خوف کیا کہ اگر اوسپر انکار کرین تو وہ اوسکے مردار ہونیکا انکار کرے اور اوسکو بیچے اور اونکے

قول کی طرف بالکل التفات نکرے اب پھر ہم رجوع ہوے اوس بات کیطرف جو کہ شیخ ابو النجیب کے ذکر سے متعلق ہے

راوی نے کہا ایکبار اوسمین اونکے ہمراہ بازار مین گذرا تو اوسمین سے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ بہت سا میوہ اٹھائے لیے جاتا ہے

پس اوس سے فرمایا کہ تو یہ میوہ مجھے بیچدے تو اوسنے انکار کیا فرمایا وہ مجھسے کہتا ہے کہ تو مجھے اسکے ہاتھ سے ہائی

دلا دے اسلیے کہ اوسنے مجھکو خریدا ہے تاکہ مجھپر شراب پیئے یہ کہتے ہی اوس شخص پر بیہوشی طاری ہوئی اور اپنے مونھ کے

بل گر پڑا پھر وہ شیخ کے پاس آیا اور اونکے ہاتھ پر توبہ کی اور کہا یہ حال جسکی شیخ نے خبر دی اسکو سواے اللہ عز وجل کے

اور میرے کسی نے نہین جانا کہا اور ایکدن مین نے اونکے ہمراہ محلہ کرخ پر گذر کیا تو ایک گھر مین ہمنے شرابیون کی

خلط ملط آوازین سنین اور ایک بری بو سونگھی پس شیخ گھر کی ڈیوڑھی مین داخل ہوے اور وہان دو رکعت نماز پڑھی تو جو

لوگ اوس مین تھے وہ چلاتے ہوے نکل آئے پھر کیا دیکھتے ہین کہ جو شراب اونکے پاس برتنون مین تھی وہ بالکل پانی

ہوگئی اور اون سب نے شیخ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر توبہ کی

## الحکایۃ الثامنۃ والعشرون

بعد الخمس المئین عن الشیخ الامام العارف باللہ تقی الدین علی بن المبارک الواسطی قال جلس سیدی

احمد الرفاعی رضی اللہ تعالی عنہ یومًا علی الشط واصحابہ حولہ فقال نشتہی ان ناکل الیوم

سمکًا مشویًا فلم یتم کلامہ حتی امتلأ الشط اسماکًا من انواع شتی ووثب منہا شیٔ کثیر الی البر

فقال الشیخ ان ہذہ الاسماک کلہا تسألنی بحق اللہ تعالی ان اکل منہا فصاد الفقراء منہا کثیرًا

وشووہ وقدموہ سماطًا عظیمًا فی طواجن فاکلوا حتی شبعوا وبقی فی الطواجن من ہذہ السمکۃ راسہا

بن جن

فی ذلک

سبنبط

میدۃ من الاسماک

زیر مثلہ

ومن هذه اذنبها ومن هذه بعضها فقال رجل یا سیدی ماصفة الرجل المتمكن قال ان يعطي التصريف
العام في جميع الخلائق قال له وما علامة ذلك قال ان يقول لبقايا هذه الاسماك قومي فاسعي فتقوم
وتسعى ثم اشار الشيخ الى تلك الطواجن بيده وقال اينها الاسماك في هذه الطواجن قومي فاسعي
باذن الله عز وجل فلم يتم كلامه حتى وثبت تلك البقايا في البحر اسماكا صحيحة وذهبت في الماء
حيث اتت شیخ تقی الدین علی بن مبارک واسطی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ ایکدن سیدی احمد رفاعی
رضی اللہ عنہ دریا کے کنارے پر بیٹھے اور اونکے اصحاب اونکے گرد تھے پھر فرمایا ہم آج یہ چاہتے ہین کہ بھنی ہوئی
مچھلیان کھائین بس اونکی بات پوری نہوئی تھی یہانتک کہ وہ کنارہ دریا کا متفرق قسمون کی مچھلیون سے بھر گیا
اور بہت سی اونمین سے خشکی کیطرف کود کر آگئین تو شیخ نے فرمایا کہ یہ ساری مچھلیان اللہ تعالی کے حق کی قسم دیکر
مجھسے یہ درخواست کرتی ہین کہ مین اونمین سے کھاؤن پس فقرا نے بہت سی شکار کین اور اونکو بریان کیا اور
تغارون مین رکھکر ایک بڑا دسترخوان تیار کرکے پیش کیا پھر اونھون نے کھایا یہانتک کہ سیر ہوگئے اور اون تغارون
مین بقیہ بچ رہا کسی مچھلی کا توسر اور کسی کی دُم اور کسی کا کوئی اور عضو پھر ایک شخص نے عرض کیا کہ یا سیدی مرد متمکن
کی کیا صفت ہے فرمایا یہ ہے کہ ساری خلائق مین تصریف عام اوسکو عطا کیجائے اوس شخص نے عرض کیا
کہ اسکی کیا علامت ہے فرمایا یہ ہو کہ ان مچھلیون کا جو بقیہ بچا ہی اوس سے کہے کہ اُٹھ کھڑا ہو پھر دوڑ تو وہ اُٹھ
کھڑا ہو پھر دوڑنے لگے پھر شیخ نے اون تغارون کیطرف اپنے ہاتھ سے اشارہ کیا اور فرمایا او مچھلیو ان تغارون
مین اللہ عز وجل کے اذن سے اوٹھ کھڑی ہو پھر دوڑو بس اونکی بات پوری نہوئی تھی یہانتک کہ وہ بقیہ درست مچھلیان
ہوکر دریا مین کود گیا اور پانی مین چلی گئین جہان سے آئی تھین

## الحكاية التاسعة والعشرون

بعد الحمد المثنى عن الشيخ الجليل ابى الحسن علي بن اخت سيدي احمد رضي الله تعالى عنه قال كنت
يوما جالسا على باب خلوة خالي الشيخ احمد وليس فيها غيره فسمعت عنده حسا فنظرت فاذا عنده
رجل ما رأيته قبل فتحدثا طويلا ثم خرج الرجل من كوة في حائط الخلوة ومر في الهواء كالبرق
الخاطف فدخلت على خالي وقلت له من الرجل فقال ورأيته قلت نعم قال هو الرجل الذي
يحفظ الله عز وجل به قطر البحر المحيط وهو احد الاربعة الخواص الا انه هجر منذ ثلث ليال
وهو لا يعلم فقلت يا سيدي ما سبب هجرة قال انه مقيم بجزيرة في البحر المحيط ومنذ ثلاث ليال
امطرت جزيرته حتى سالت اوديتها فخطر في نفسه لو كان هذا المطر في العمران ثم استغفر الله تعالى

فهجر بسبب اعتراضه فقلت له فهلا اعلمته قال لاني استحييت منه فقلت له لو اذنت لي لاعلمته | او اعلمته — لاني
قال او تفعل قلت نعم فقال رنق فرنقت ثم سمعت صوته يا علي ارفع راسك فرفعت راسي واذا | لا تفعل فاذا انا
بجزيرة في البحر المحيط فتحيرت في امري وقمت امشي فيها واذا انا بذلك الرجل فسلمت عليه واخبرته
فقال ناشدتك بالله الا ما فعلت ما اقول لك قلت نعم قال ضع خرقتي في عنقي واسحبني على وجهي وناد علي | الله
هذا جزاء من يعترض على الله سبحانه وتعالى فوضعت الخرقة في عنقه وهممت بسحبه واذا هاتف | اعترض فاذا انا بهاتف
يقول يا علي دعه فقد ضجت ملائكة السماء باكية عليه وسائلة فيه وقد رضي الله عنه قال فاغمي
علي ساعة ثم سري عني واذا انا بين يدي خالي بخلوته ووالله ما ادري كيف ذهبت ولا كيف جئت | فوالله

**شیخ ابو الحسن علی** رضی اللہ عنہ شیخ احمد رفاعی رضی اللہ عنہ کے بھانجے کہتے ہین کہ ایکدن مین اپنے ماموں شیخ احمد کے دروازہ خلوہ پر بیٹھا ہوا تھا اور اوسمین سوا اونکے کوئی نتھا پس مینے اونکے پاس ایک آہٹ سُنی تو مینے نظر کی پس کیا دیکھتا ہون کہ اونکے پاس ایک ایسا شخص ہی کہ اس سے پہلے مینے اوسکو نہین دیکھا تھا پھر دونون نے دیر تک بات چیت کی اوس خلوہ کی دیوار مین ایک روزن تھا پھر وہ شخص اوس سے نکل گیا اور برق خاطف کیطرح ہوا مین گزرتا ہوا چلا گیا پھر مین اپنے ماموں کے پاس اندر گیا اور مینے اونسے کہا کہ یہ شخص کون تھا تو فرمایا کیا تونے اوسکو دیکھ لیا مینے کہا ہان فرمایا یہ وہ شخص ہی کہ اللہ عزوجل اسکے سبب سے بحر محیط کی قطر کی حفاظت فرماتا ہی اور یہ چار خواص مین کا ایک ہی مگر وہ تین رات سے مہجور ہو گیا ہے حالانکہ وہ نہین جانتا ہے پس مینے عرض کیا یا سیدی اوسکے مہجور ہونیکا کیا سبب ہے فرمایا کہ وہ دریا مین ایک جزیرے مین مقیم ہے تین رات سے اوسکے جزیرے پر پانی برسایا گیا یہانتک کہ اوسکی وادیان بہ نکلین تو اوسکے جی مین یہ خطرہ آیا کہ کاش یہ بارش آبادی مین ہوتی پھر اوسنے اللہ تعالی سے استغفار کی سو وہ اپنے اعتراض کے باعث مہجور ہوا ہی کسی نے خطرے کے باب مین خوب کہا ہی ع نہ آنا دل مین خطرے کا ہی تہذیب اوسکی محفل کی + پھر مینے اونسے عرض کیا کہ آپ نے کیون نہین اوسکو اعلام کر دیا فرمایا نہین اسلیے کہ مین اوس سے شرمایا تو مینے کہا اگر آپ مجھے اذن دیتے تو مین اوسے اعلام کر دیتا فرمایا کیا تو یہ کریگا مینے کہا ہان تو فرمایا تو اپنے دونون ہاتھ ایسے ہلا جیسے پرندہ اپنے دونون بازو پھڑپھڑاتا ہی پس مینے ایسا کیا پھر مینے اونکی آواز سنی اوعلی اپنا سر اُٹھا تو مینے اُٹھا لیا کیا دیکھتا ہون کہ بحر محیط کے اندر ایک جزیرے مین ہون پس مین اپنے کام مین حیران ہو گیا اور کھڑا ہو اوسمین چلنے لگا ناگاہ مین اوسی شخص کے پاس موجود ہون تو مینے اوسکو سلام کیا اور اوسے خبر دی پس اوسنے کہا

---

ل بالتشدید بمعنی پرانہ ۱۲ ص

۵۳ رنق الطائر اذا خفق بجناحیہ فی الہواء و ثبت ولم یطر والترنیق خفق الطائر بجناحیہ فی الہواء کما فی الصحاح و آحفاق بال زدن مرغ در پریدن ۱۲

۵۴ المناشدة سوگند دادن ۱۲

۵۵ سحب کشیدن چیزی بر زمین ۱۲

۵۶ ای قصدت ۱۲

۵۷ امر بمعنی اترک ۱۲

۵۸ ضج و ضجیج بانگ و فریاد کردن ۱۲

۵۹ سری عنہ الہم ای انکشف ۱۲ ص

مین تجھے اللہ تعالی کی قسم دیتا ہون کہ تو وہ کام کرتا جو مین تجھسے کہتا ہون مین نے کہا ہان کہا کہ تو میرا خرقہ میری گردن
مین رکھ پھر میرے مونہہ کے بل مجھے گھسیٹ اور مجھے پہ ندا کر کہ یہ جزا ہی اوس شخص کی جو کہ اللہ سبحانہ وتعالی پر اعتراض
کرتا ہی پس مینے وہ خرقہ اوسکی گردن مین رکھا اور اوسکے گھسیٹنے کا قصد کیا کہ ناگاہ ایک ہاتف کہرہا ہی او علی تو اوسے
چھوڑ دے پس بیشک آسمان کے فرشتوں نے اوسپر روتے ہوے اور اوسکے حق مین سوال کرتے ہوے
شور و فریاد کی ہی اور مقرر اللہ تعالی اوس سے راضی ہوگیا کہا پس گھڑی بھر مجھپر غشی طاری ہوئی پھر دور ہوگئی
تو کیا دیکھتا ہون کہ اپنے ماموں کے آگے اونکے خلوہ مین ہون اور واللہ مین نہین جانتا ہون کہ کیونکر گیا
اور کسطرح آگیا وکان رضی اللہ عنہ شافعی المذہب فاضلا ظریفا وما تصدر فی مجلس ولا جلس
علی سجادۃ تواضعا وہو من اعیان مشائخ العراق واجلاء العارفین واکابر المحققین وصدور
المقربین صاحب المقامات العلیۃ والاحوال السنیۃ والکرامات الجلیۃ عمر اللہ القلوب بمحبتہ
وملا الصدور من ہیبتہ وعمر الاقطار بذکرہ وعطر الآفاق بنشرہ فاستطار فی الانام استطارۃ
النار بالریاح وعلا فی العالمین علو الجو بالصباح وانتہت الیہ الریاسۃ فی علوم الطریق وشرح احوال
القوم وکشف مشکلات رموزاتہم وتخرج بصحبتہ جماعۃ کثیرۃ من اعلام الطریق وتلمذ لہ خلق لا یحصون
من ارباب الاحوال الصادقۃ وینتمی الیہ عالم عظیم فی کل قطر وتبعہ جم غفیر من کل جہۃ ورماہ
المشائخ والعلماء وغیرہم بابصار التبجیل وشہد لہ الخلق بالاحترام والتفضیل وقصد بزیارتہ من
کل فج عمیق وکان مشتملا علی لطف الاخلاق وشرف الصفات وکمال الآداب قلت ہذا بعض ما قیل فیہ
وحذفت کثیرا من مناقبہ کما حذفت ما یطول ذکرہ من مناقب غیرہ من المشائخ ومن کلامہ
رضی اللہ عنہ الکشف قوۃ جاذبۃ بخاصیتہا نور عین البصیرۃ الی فیض الغیب فیتصل نورہا بہ
اتصال الشعاع بالزجاجۃ الصافیۃ حال مقابلتہا ثم یتالق النور منعکسا بضوئہ علی صفاء القلب
ثم یترقی ساطعا الی عالم العقل فیتصل بہ اتصالا معنویا لہ اثر فی استفاضۃ نور العقل علی ساحۃ
القلب فیشرق نور العقل علی انسان عین السر فیری ما خفی عن الابصار موضعہ ودق عن الافہام
تصورہ واستتر عن الاعیان مراہ ومنہ الزہد اساس الاحوال المرضیۃ والمراتب السنیۃ وہو
اول قدم القاصدین الی اللہ عز وجل والمنقطعین الی اللہ والراضین عن اللہ والمتوکلین علی اللہ
فمن لم یحکم اساسہ فی الزہد لم یصح لہ شیء مما بعدہ والفقر رداء الشرف ولباس المرسلین و

بالمنع المجذوب الی فیض ... نورہا

الصادقین

جلباب الصالحين وتاج المتقين وغنيمة العارفين ومنية المريدين ورضاء الجبار وكرامة لاهل ولايته والانس بالله لعبد قد كملت طهارته وصفا ذكره واستوحش من كل ما يشغله عن الله وعند ذلك انسه الله به وارادة بحق حقائق الانس به ومنه لسان الورع يدعوا الى ترك الآفات ولسان التعبد يدعوا الى دوام الاجتهاد ولسان المحبة يدعوا الى الذوبان والهيمان ولسان المعرفة يدعوا الى الفناء والمحو ولسان التوحيد يدعوا الى الافاقة والصحو ومن اعرض عن الاعتراض ادبا فهو الحكيم المتأدب وقيل وسبب مرضه الذى مات به انه سمع قوالا ينشد ابياتا فاضطرب وانزعج وهى هذه ؎ اذا جن ليلى هام قلبى بذكركم + انوح كما ناح الحمام المطوق + وفوقى سحاب يمطر الهم والاسى + وتحتى بحار بالاسا تندفق + سلوا ام عمرو كيف حال اسيرها + تفك الاسارى دونه وهو موثق + فلا انا مقتول ففى القتل راحتى + ولا انا مجنون عليه فيوثق + **قال المترجم** عفا الله تعالى عنه وهو رضى الله تعالى عنه بطائحى المنشا وكان منسوب الى من اسمه رفاعه وسكن ام عبيدة قرية بارض البطائح الى ان مات بها سنة ثمان وسبعين وخمسمائة وقد زرنا هذا الثمانين قبره بها ظاهر يزار وقال قبل موته انا شيخ من لا شيخ له انا شيخ المنقطعين انا ماوى كل شاة عزبا انقطعت فى الطريق وذكر عنه انه قال امرت بالسكوت فكان لا يتكلم الا قليلا رضى الله تعالى عنه كذا فى بهجة الاسرار انتهى **الحكاية الثلثون** بعد الخمس المئين عن الشيخ على بن المريس اليعقوبى رحمه الله تعالى ان الشيخ الكبير العارف بالله **على بن الهيتى** رضى الله تعالى عنه ركب دابته مرة واتى الى بلد من اعمال نهر الملك ونزل على بعض اهلها فاحتفل به الرجل احتفالا عظيما فقال له الشيخ اذبح هذه الدجاجة وهذه يشير الى دجاج بين يديه ففعل فخرج من بطونها حبات ذهب فبهت الرجل وكانت لاخته صيغة من حلية الذهب فانقطعت ولم تشعروا التقطها الدجاج ففقدتها وظن اهلها انه حدث عليها امر وهموا بقتلها تلك الليلة فقال الشيخ ان الله تعالى اطلعنى على امر اختكم وعلى ما فى نفوسكم وعلى ما فى بطون هذه الدجاج وانى استاذنت ربى تبارك وتعالى فى ان اكشف لكم عن هذه القضية وانقذكم من الهلكة فاذن لى قال الراوى المذكور وسرنا معه مرة فى قرى نهر الملك فوجدنا اهل قريتين قد اشهروا اسيوفهم وتوجهوا للقتال وبينهم قتيل مطروح وقد اتهم بعض الفريقين بعضا بقتله وجاء الشيخ حتى وقف على راس القتيل واخذ بناصيته وقال من قتلك يا عبد الله فاستوى القتيل

جالساً وفتح عينيه ونظر الى الشيخ وقال بلسانٍ فصيح سمعه كل من حضر قتلني فلان بن فلان ثم طفئ كما هو وعاد الى حاله الاولى شیخ علی بن ادریس یعقوبی رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ شیخ کبیر عارف باللہ علی بن ہیتی رضی اللہ عنہ ایکبار اپنی سواری پر سوار ہوے اور اعمال نہر الملک کے کسی شہر کیطرف آئے اور اونکے لوگون مین سے کسی شخص کے پاس اوترے تو اوسنے اونکی بڑی آو بھگت کی پس شیخ نے اوس سے فرمایا کہ تو یہ مرغی ذبح کر اور یہ اور یہ اون مرغیون کیطرف اشارہ کرتے تھے جو اونکے آگے تھین پھر اوسنے ایسا ہی کیا تو اونکے پیٹون مین سے سونے کے دانے نکل آئے یہ دیکھکر وہ شخص مبہوت و متحیر ہوگیا اوس شخص کی بہن کی کوئی شے سونے کے زیور کی تھی وہ ٹوٹ گئی اور اوس عورت کو اسکی خبر نہوئی اور مرغیان اوسکو چگ گئین پھر اوسنے اوس شئے کو گم پایا اور اوسکے گھر والون نے یہ خیال کیا کہ اوسپر کوئی امر حادث ہوا ہی اور اوسی رات کو اوسکے قتل کا ارادہ کیا تھا پس شیخ نے فرمایا کہ اللہ تعالے نے مجھے مطلع کیا تمہاری بہن کے حال پر اور اوس بات پر جو تمہارے جیون مین تھی اور اوس شے پر جو ان مرغیون کے پیٹون مین تھی اور مینے اپنے رب تبارک وتعالی سے اذن چاہا اسبات مین کہ تمہارے واسطے اس قضیہ کا کشف کردون اور تمکو ہلاکت سے خلاصی دون تو اوسنے مجھے اذن دیا راوی مذکور نے کہا اور ایکبار ہم شیخ کے ہمراہ نہر الملک کے دیہات مین چلے تو دو گانون والون کو ہمنے پایا کہ اپنی تلوارین میان سے کھینچے ہوسے ہین اور لڑنے کے واسطے آمنے سامنے ہو رہے ہین اور اونکے درمیان مین ایک شخص مقتول پڑا ہوا ہی اور فریقین مین کے بعض نے بعض کو اوسکے قتل کی تہمت لگائی ہی پس شیخ آئے یہانتک کہ اوس مقتول کے سر پر آٹھیرے اور اوسکی پیشانی کے بال پکڑے اور فرمایا او اللہ کے بندے تجھے کسنے قتل کیا ہی تو وہ سیدھا ہوکر بیٹھ گیا اور اپنی آنکھین کھولین اور شیخ کیطرف نظر کی اور زبان فصیح سے کہا جسکو ہر ایک نے سُنا جو وہان حاضر تھا کہ مجھے فلان فلان کے بیٹے نے قتل کیا ہے پھر وہ بجھ گیا جیسا کہ تھا اور اپنے پہلے حال کیطرف عود کر آیا۔

## الحکایۃ الحادیۃ والثلاثون

بعد الخمس المتابعن عن الشيخ ابی الحسن الجوسقی رضی الله عنہ قال حضرت سماعاً مع سیدی الشيخ علی بن الهیتی رضی الله عنہ وحضر جماعۃ من المشائخ والصلحاء والفقهاء والقراء فلما اخذ المشائخ بحظهم من السماع انکر علیهم الفقهاء والقراء بسواطنهم فعلم الشيخ علی بن الهیتی فقام وطاف علیهم فکان کلما قابل منهم رجلا نظر الیه فیفقد جمیع ما فی صدره من القران والعلم حتی اتی علی اخرهم فانصرفوا ومکثوا کذلک شهرا ثم اتوا کلهم الیه وقبلوا رجلیه واستغفروا الله فامر

فمدت لهم سماطا فاكلوا واكل الشيخ معهم ولقم كلا منهم لقمة فوجد كل منهم ما فقده مع تلقيم الشيخ له تلك اللقمة وانصرفوا مسرورين **قال ورايته** يوما من حيث لم يشعر بي في ظني جالسا تحت نخلة فرأيت النخلة امتلات عراجين[1] تمر وتدلت[2] حتى دنت منه فجعل يتناول من التمر وياكله ووالله ما في العراق تمرة على النخلة ولا هو اوان حمل[3] النخل ثم انصرف فجئت على اثره الى مكانه ذلك فوجدت تمرة فاكلتها فوالله ما اكلت تمرة من تمر الدنيا تشبه[4] طعمها **وقال ورايته** يوما على شفير بئر يستقي[5] منها دلوا ليتوضأ فطلع له منها في الدلو ذهب فقال يا رب اريد ماء اتوضأ به ثم افرغ[6] الدلو في البئر واستقى ثانية فطلع له في الدلو فواكه فقال يا رب اريد ماء اتوضأ به ثم افرغ الدلو في البئر واستقى ثالثة فطلع له في الدلو ماء فتوضأ به ثم اكب[7] راسه في راس البئر فطلع الماء الى راسها حتى شرب وكانت بعيدة الرشاء[8] **شیخ ابوالحسن جوسقی** رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مین ایک مجلس سماع مین حاضر ہوا ہمراہ سیدی شیخ علی بن ہیتی رضی اللہ عنہ کے اور مشائخ وصلحار وفقہار و قرارین کی ایک جماعت بھی حاضر ہوئی پھر جب مشائخ نے سماع سے اپنا حظ ونصیب لیا تو فقہار نے اپنے باطن سے اونپر انکار کیا پس شیخ علی بن ہیتی اس بات کو جان گئے اور اون پر طواف کیا پھر جب کبھی اون مین کے کسی شخص کے مقابلہ مین آتے تو اوسکی طرف نظر کرتے پس جو کچھ قرآن وعلم اوسکے سینہ مین تہا وہ اوس سب کو گم کرنے لگتا تہا یہانتک کہ اونکے آخر پر آگئے پھر وہ لوگ چلے گئے اور ایک مہینے اسیطور پر ٹھیرے رہے پھر سبکے سب شیخ کی طرف آئے اور اونکے پانون چومے اور اللہ تعالیٰ سے استغفار کی پس شیخ نے مجھے حکم دیا تو مینے اونکے واسطے دسترخوان بچھایا پھر اونہون نے کھانا کھایا اور شیخ نے بھی اون کے ساتھ کھایا اور اون مین سے ہر ایک کو ایک ایک لقمہ کھلایا پھر اونمین کے ہر ایک نے جو کچھ گم کیا تھا اوسکو پالیا اوس لقمہ کے ساتھ جوکہ شیخ نے اوسکو دیا اور خوش ہوتے ہوے چلے گئے **راوی نے کہا** اور ایکدن مینے اونکو دیکھا ایسی جگھ سے کہ میرے خیال مین اونکو میری خبر نہوئی کہ ایک درخت خرما کے نیچے بیٹھے ہین پس مینے دیکھا کہ وہ درخت کھجور کی گھڑون سے بھر گیا اور لٹک آیا یہانتک کہ اونسے قریب ہوگیا تو وہ اون کھجورون مین سے لے رہے ہین اور اونکو کھا رہے ہین قسم ہے اللہ کی کہ عراق مین کسی خرما کے درخت پر ایک کھجور بھی نتھی اور نہ وہ وقت کھجورون کے پھلنے کا تھا پھر وہ چلدیے تو مین اون کے نقش قدم پر اوس جگھ کیطرف آیا پس مینے ایک کھجور پائی تو اوسکو کھالیا پس قسم ہے اللہ کی مین نے دنیا کی کھجورون مین سے کوئی کھجور ایسی نہین کھائی کہ اوسکے مزے کے مشابہ ہو کہا اور ایکدن مین نے اونکو دیکھا کسی کنوین کے

[1] عرجون بضم خوشہ خرما ۱۲
[2] تدلی آویختہ شدن ۱۲
[3] حمل بالفتح بار درخت
[4] اشتباہ مانند شدن ۱۲
[5] استقاء آب کشیدن ۱۲
[6] افراغ الماء آب ریختن ۱۲
[7] اکب بروی افگندن ۱۲
[8] رشاء بالکسر والمد رسن دلو ۱۲

کنارے پر کہ اوس سے ڈول کھینچ رہے ہین تا کہ وضو کرین پس اونکے واسطے اوسمین سے ڈول مین سونا ظاہر ہوا
تو کہا یا رب مین پانی چاہتا ہون کہ اوس سے وضو کرون پھر کنوین مین ڈول ڈالا اور دو بارہ کھینچا تو اون کے
واسطے اوس ڈول مین میوے ظاہر ہوے پس کہا یا رب مین پانی چاہتا ہون کہ اوس سے وضو کرون پھر کنوین مین ڈول
ڈالا اور تیسری بار کھینچا تو اوس ڈول مین اونکے واسطے پانی ظاہر ہوا تو اوس سے وضو کیا پھر اپنا سر اوس کنوین کے
سر مین اوندھا کیا تو پانی اوسکے سر تک طلوع کر آیا یہانتک کہ پیا حالانکہ اوس مین رسّی بہت دور لگتی تھی ومن
کلامہ رضی اللہ عنہ الشریعۃ ما ورد بہ التکلیف والحقیقۃ ما حصل بہ التعریف فالشریعۃ مؤیدۃ
بالحقیقۃ والحقیقۃ مقیدۃ بالشریعۃ والشریعۃ وجود الافعال للہ تعالی والقیام لشروط العلم
بواسطۃ الرسل والحقیقۃ شہود الاحوال باللہ تعالی والاستسلام لغلبات الحکم بالتقدیر السابق
فی القدم بواسطۃ الفضل والکرم وکان یتمثل بہذہ الابیات شعر اِن رُحتُ اَطلُبُہ لا ینقضی سفری
او جئتُ احضُرہ او حشتُ فی الحضر * فما اراہ ولا ینفک عن نظری * وفی ضمیری ولا القاہ فی عُمری *
فلیتنی غبتُ عن حسّی برویتہ * وعن فوادی وعن سمعی وعن بصری * مترجم عفا اللہ عنہ عرض کرتا ہے
کہ حضرت شیخ علی بن ہیتی رضی اللہ عنہ نے زریران مین سکونت اختیار کی تھی یہ ایک شہر ہے اعمال نہر الملک سے
یہانتک کہ سنہ ۵۶۴ھ پانصد و شصت و چہار ہجری مین وہین وفات پائی انکی عمر یکصد و بست سال سے بھی زیادہ ہوئی اور
اوسی شہر مین مدفون ہوے اور وہین انکی قبر ظاہر ہے لوگ اوسکی زیارت کرتے ہین وکان بہیا ظریفا جمیلا یلبس لباس
اہل السواد وقد حوی مکارم الاخلاق ومحاسن الصفات وجلائل المناقب وکان من اکرم الناس واوفرہم عطاء واکثرہم ایثارا
ومآثرہ فیہ مشہورۃ وکان لاصحابہ علی سلوک ہذا المقام اقتفاء ہذا المنہاج رضی اللہ عنہم وزریران بزای وبعدہا راء مہملۃ
مکسورۃ ویاء وبعدہا راء مہملۃ والف ونون علی وزن قفیزان کذا فی بہجۃ الاسرار **الحکایۃ الثانیۃ و**
**الثلاثون** بعد الخمس المئین عن الشیخ الصالح ابی نصر صالح بن ابی المعالی رحمہ اللہ تعالی انہ
کان مع الشیخ الکبیر العارف باللہ الخبیر عبد الرحمن الطفسونجی رضی اللہ عنہ ذات یوم تحت جبل
فی صحراء من صحاری العراق فقال سبحان من سبحتہ الوحوش فی القفار فاذا بین یدیہ وحوش عظیمۃ
قد ملأت البطحاء وہی تترنم بلغاتہا وتہینم باصواتہا وامتزجت الاسد بالارانب والظباء وجاء
بعضہا یتمرغ علی قدمیہ ثم قال سبحان من سبحتہ الطیور فی اوکارہا فاذا علی راسہ فی الہواء طیور
کثیرۃ من کل جنس قد سدت الفضاء وہی تلحن بانغامہا وترجع باصواتہا ودنت منہ حتی کلفت علی راسہ

ثم قال سبحان من سبّحته الرياح العواصف فهبّت رياح مختلفة من كل جهة لم ار اكثر منها ولا الطف نسيما ولا ارق هبوبا منها وما كانت هبّت قبل كلامه ذلك ثم قال سبحان من سبّحته الجبال الشوامخ فاضطرب الجبل الذي كنا تحته وسقطت منه صخرات شيخ ابو نصر صالح بن ابی المعالی رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہی کہ ایکدن وہ حضرت شیخ عبدالرحمن طفسونجی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے نیچے ایک پہاڑ کے جو کہ عراق کے بیابانون مین سے کسی بیابان مین تھا بس حضرت شیخ نے فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی پاکی بولی وحشی جانورون نے جنگلون مین تبھی کیا دیکھتا ہون کہ بڑے بڑے وحشی جانور اونکے آگے موجود ہین اتنے کہ اوس سنگستان کو بھر دیا اس حال مین کہ اپنی زبانون مین ترنم کر رہے ہین اور اپنی آوازون سے گنگنا رہے ہین اور شیر خرگوشون اور ہرنون کے ساتھ ملے چلے ہین اور اونمین سے بعض جانور آکر اونکے قدمون پر لوٹ رہے ہین پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی تسبیح کی پرندون نے اپنے گھونسلون مین تبھی کیا دیکھتا ہون کہ ہر جنس کے بہت سے پرندے اونکے سر پر جھرمٹ کئے ہوئے ہین اسقدر کہ اوس میدان کو بند کر دیا ہی اور وہ اپنے نغمون سے چہچہے کر رہے ہین اور اپنی آوازون مین گردش دے رہے ہین اور وہ اونسے قریب ہوگئے یہانتک کہ اونکی سر پر آکر جم گئے پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکو پاکی سے یاد کیا تند ہواؤن نے بس ہر جہت سے مختلف ہوائین چلنے لگین ایسی کہ اوسے زیادہ مین نے نہین دیکھین اور نہ لطیف تر نسیم مین اور نہ نرم تر چلنے مین اونسے بڑھکر دیکھی اور نہ اونکے اس کلام سے پہلے کبھی چلین پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی تسبیح کی اونچے اونچے پہاڑون نے بس جس پہاڑ کے نیچے ہم تھے مضطرب ہوا اور کئی چٹانین اوس مین سے گر پڑین ۔

وهو رضي الله عنه من اصحاب الاحوال الفاخرة والكرامات الظاهرة والمقامات العلية والمعارف السنية والتصريف النافذ والبسطة العظيمة لاحكام الولاية والتمكين المكين في احوال النهاية وكان فقيها فاضلا فصيحا ظريفا سخيا كريما عارفا محققا ومن كلامه رضي الله عنه طوبى لمن شرب كاسا من محبته وذاق نعيما من مناجاته فامتلأ قلبه حبا فطار بالله طربا وهام اليه اشتياقا فاقيا له من ومق انس به كلف دنف بحبه ليس له سكن ولا مألوف سواه وكان يتمثل بهذه الابيات

حاضر في القلب يعمره + لست انساه فاذكره
ان يصلني كنت في دعة + او جفاني ما اعتبره
فهو مولاي ادل به + وكما ارجوه احذره +

## الحكاية الثالثة والثلثون بعد الخمس المئين عن الشيخ ابی الحسن بن احمد

الطفسونجي رحمه الله تعالى قال لما احتضر شيخنا الشيخ عبد الرحمن الطفسونجي رضي الله تعالى عنه قال له ولده اوصني قال اوصيك بحفظ حرمة الشيخ عبد القادر رضي الله عنه وارضاه ولا حرمنا

---

سے شوامخ جمع شامخ کوہ بلند ۱۲
سے ومق دوست داشتن ۱۲ وامق دوست دارندہ
سے انس بہ انس یافتن ۱۲
سے کلف بہ عاشق شدید ۱۲
سے دنف سخت بیمار ۱۲
سے تمثل بالبیت مثل آوردن بہ بیت ۱۲
سے عمارہ آبادکردن ۱۲
سے دلال استوار شدن ویعدی بالباء ۱۲
سے احتضر الرجل حاضر شدن مرد ۱۲
سے اوصی وصیت کرد ۱۲

من برکات قربه فی حضرة مولاه عزوجل والوقوف عند امره ولزوم خدمته فلما توفی جاء ابنه الی
الشیخ عبد القادر رضی الله عنه وارضاه ببغداد فاکرمه الشیخ والبسه خرقة وزوجه ابنته وکان
یلبس لباس العلماء فجلس یوما فی مدرسة الشیخ عبد القادر رضی الله عنه وارضاه فجاء فقیر مولہ
وقعد الی جانبه وجعل یقلب اکمامه ویقول هذه اکمام ابن الشیخ عبد الرحمن الطفسونجی هذه
اکمام ابن هُبَیرة یعنی الوزیر فقام ودخل الی داره وخلع ثیابه ولبس مسحا فخرج من بغداد ولم یعرف
له خبر ولا وقف له علی اثر فقال الشیخ عبد القادر رضی الله عنه وارضاه بعد مدة لرجلین من اصحابه
اذهبا الی عبادان تجدا فیها ابن الشیخ عبد الرحمن فاذا وقع نظرکما علیه صار فی اسرکما فاتیا به فلما دخلا
عبادان سألا عنه بعض الرجال الصبیان المقیمین علی شاطئ البحر فقال لهما فانه یاتی کل یوم الی البحر
یتوضأ وله هدیر کهدیر الاسد یکاد البحر یضطرب من هیبته فما لبثا ان جاء علی ذلک الوصف فلما نظرا
قال لهما قد اسرتمانی قبضة من ارسلکما فقالا له اجب الشیخ عبد القادر رضی الله عنه فقال سمعا
وطاعة فکانا یمشیان وهو خلفهما یمشی اذا مشیا ویجلس اذا جلسا حتی اتیا به بغداد فجلس بین یدی الشیخ
عبد القادر رضی الله عنه وارضاه مطرقا متأدبا فنزع عنه الشیخ مسحه والبسه ثوبه وادخله علی زوجته
رضی الله عنهم اجمعین قال المترجم عفا الله تعالی عنه قال فی بهجة الاسرار وهو رضی الله تعالی عنه اسدی وکان
اسمه حبیبا فیما بلغنی لکن قیل له فی سره مرحبا بعبد الرحمن فسمی به وسکن طفسونج بلدة بارض العراق وبها مات وقبره بها ظاهر
یزار رضی الله تعالی عنه انتهی **شیخ ابو الحسن بن احمد طفسونجی** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ جسوقت ہمارے شیخ حضرت
**عبد الرحمن** طفسونجی رضی اللہ عنہ مرنے کے قریب ہوئے تو اونکے فرزند نے اونسے عرض کیا کہ آپ مجھے وصیت کرین
فرمایا کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ کے حرمت کے حفظ و نگاہ رکھنے کی مین تجھے وصیت کرتا ہون اور
اور ٹھیرنے کی نزدیک اونکے امر کے اور اونکی خدمت کے لزوم کی پھر جب اونکا انتقال ہوگیا تو اونکے فرزند حضرت
شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ کیطرف آئے بغداد مین پس حضرت شیخ نے اونکا اکرام کیا اور اونکو خرقہ پہنایا اور اپنی دختر سے
اونکا بیاہ کر دیا یہ فرزند علما کا لباس پہنا کرتے تھے پس ایکدن حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ کے مدرسے
مین بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک فقیر بیخود سرگشتہ آیا اور انکے پہلو کیطرف بیٹھ گیا اور انکی آستینون کو لوٹنے پوٹنے لگا
اور کہنے لگا کہ یہ آستینین ہین شیخ عبد الرحمن طفسونجی کے فرزند کی یہ آستینین ہین ابن ہُبیرہ کی یعنی وزیر خلیفہ پس یہ
اوٹھ کھڑے ہوئے اور اپنے گھر کی طرف چلے گئے اور اپنے کپڑے اوتار ڈالے اور ایک ٹاٹ پہن لیا پھر بغداد سے

نکل گئے اونکی نہ کچھ خبر معلوم ہوئی نہ اونکی پتے کا وقوف ہوا پھر بعد ایک مدت کے حضرت مولانا الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ نے اپنے اصحاب میں کے دو شخصوں سے فرمایا کہ تم عبادان کیطرف چلیجاؤ وہان تم شیخ عبد الرحمن کے فرزند کو پاؤگے پس جس وقت تمہاری نظر اوسپر پڑیگی تو وہ تمہاری قید میں ہوجائیگا پھر تم اوسکو لے آنا غرضکہ جب یہ دونون شخص عبادان میں داخل ہوے تو جستجو کی لوگ دریا کے کنارے پر مقیم رہتے ہین اونمین سے کسی شخص سے اونکا پوچھا تو اوسنے اونسے کہا کہ وہ ہر روز دریا کی طرف آتے ہین وضو کرتے ہین اور اونکی ایک آواز ہوتی ہے جیسے شیر کی آواز لگتا ہے کہ اونکی ہیبت کے مارے دریا مضطرب ہو جاتا پھر وہ دونون ٹھیرے رہے تھے کہ وہ اوسی وقت پر آگئے پھر ان دونون نے اونکو دیکھا تو اونھون نے اونسے کہا کہ مقرر تمنے مجھے قید کرلیا قبضے مین او سشخص کے جسنے تمکو بھیجا ہے پس اونھون نے اونسے کہا کہ تم حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ کا حکم مانو تو وہ بولے کہ مین نے سنا اور مانا پھر وہ دونون چلتے تھے اور یہ اونکے پیچھے جسوقت وے چلتے اور بیٹھتے جب وہ بیٹھتے تھے یہانتک کہ اونکو بغداد مین لے آئے پس یہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ کے روبرو اپنا سر جھکائے اور خاموش ومؤدب ہوکر بیٹھے پھر حضرت شیخ نے انکا ٹاٹ انکے بدن پر سے اوتارا اور اپنا کپڑا اونکو پہنایا اور اونکی بی بی پر اونکو داخل کیا رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین

## الحکایۃ الرابعۃ والثلثون بعد الخمس المئین

عن ابی الفتح خادم الشیخ الجلیل العارف النبیل ابی زکریا یحیی بن محمد المرتعش رضی اللہ تعالی عنہ قال سالت شیخنا الشیخ یحیی عن ارتعاشہ هل هو مرض ام لہ سبب فقال مررت یوماً فی الھواء علی قریۃ الشیخ بقا ابن بطو رضی اللہ تعالی عنہ فرأیت رجلا جالسا علی مزبلۃ فقلت یا جالسا علی ھذہ المزبلۃ قم فانہ لا یجلس علی المزابل الا من لہ منزلۃ صدور المراتب فرفع راسہ و نظر الی فاذا ھو الشیخ بقا فاخذنی الارتعاش من ھیبتہ ونظرتہ الی قال وکان یوما یتحدث فی کرامات الاولیاء وعندہ رجل من ذوی الاحوال والکشف والفتح فقال ذلک الرجل فی زماننا من اذا استسقی ماء من البئر طلع لہ فی الدلو ذھب واذا توجہ الی جھۃ راھا ذھبا واذا وقف یصلی رای الکعبۃ امامہ وکان ھذا حال ذلک الرجل فنظر الیہ الشیخ بقا ثم اطرق ففقد جمیع احوالہ وتواری عنہ جمیع ما کان یشھدہ او یجدہ فجاء الی الشیخ مستغفرا فقال لہ ما مضی لا یعود وقال لا یعاد قال وزارہ ثلثۃ من الفقھاء وصلوا خلفہ العشاء فلم یقوم القراءۃ کما یرید الفقھاء فساء ظنھم بہ وباتوا فی زاویتہ فاجنبوا ثلاثتھم وخرجوا الی نھر علی باب الزاویۃ ونزلوا فیہ یغتسلون فجاء اسد عظیم الخلقۃ

ارتعاش لرزیدن ۱۲ م
الا ان الجلوس علیہا لیس من کمال التواضع ومن کمال التخلص
کمال الارتفاع وکمال الرفعۃ یکون
الا من ... تصدر للمراتب قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من تواضع رفعہ اللہ ۱۲
کما اطلع الشیخ علی بن الہیتی رضی اللہ عنہ کما مر فی الحکایۃ الحادیۃ والثلثین ۱۲
الہام بالفتح پیش ۱۲ ص
نفقد گم کردن ۱۲ ص
تعمیم راست کردن ۱۲ ص
ذوی ان قال ما الفتی
مرۃ ابن کمال الاحسن الفقراء فقط
ولا اعادہ القاری صلوۃ وقت
لہا انقص نہ جمیع عمرکہ کان قبلت
بہ صلوۃ مع غزدرہا ۱۲
یعنی جنب شدند ۱۲ ص
فلم یقم

ورُبض علی ثیابہم وکانت لیلۃٌ شدیدۃَ البرد فایقنوا بالھلاک فخرج الشیخ من الزاویۃ فجاء الاسدُ و
تمرّغ علی رجلیہ فجعل الشیخُ یضربہ بکُمّہ ویقول لہ لِمَ تعارضُ ضیوفنا وان اساؤا الظن بنا فولّی الاسد
وطلعوا من الماء واستغفروا الیہ فقال لھم انتم اصلحتم السنتکم ونحن اصلحنا قلوبنا قلت وقد حکی
مثل ھذہ القصۃ لغیرہ من الشیوخ وقال فیہا انتم اشتغلتم بتقویم الظاھر فخفتم الاسد ونحن اشتغلنا
بتقویم الباطن فخافنا الاسد شیخ ابو الفتح خادم شیخ جلیل عارف نبیل ابو زکریا یحیی بن محمد مرتعش
رضی اللہ عنہما کہتے ہین کہ مینے اپنے شیخ حضرت یحیی رضی اللہ عنہ سے اونکے رعشے کا پوچھا کہ آیا یہ کوئی مرض ہی یا
اسکا کوئی سبب ہی تو فرمایا کہ مین ایکدن ہوا مین شیخ بقا رضی اللہ عنہ کے گانون پر گزرا پس مینے کسی گھوڑے
پر ایک شخص کو بیٹھا ہوا دیکھا تو مینے کہا او بیٹھنے والے اس گھوڑے پر تو اوٹھ کھڑا ہوا سلیے کہ گھوڑون پر نہین
بیٹھتا ہی مگر وہ شخص جسکا مرتبہ مسندون کا صدر مقام ہوتا ہی پس اوسنے اپنا سر اوٹھایا اور میری طرف نظر کی تو کیا
دیکھتا ہون کہ وہ شیخ بقا ہین پس اونکی ہیبت سے اور میری طرف اونکی نظر کرنے سے کانپنے نے مجھے آپکڑا
کہا اور ایکدن وہ اولیا کی کرامات کے بارے مین باتین کر رہی تھی اور اونکی پاس ایک شخص احوال و کشف و فتح والون
مین سے تھا تو وہ شخص بول اوٹھا کہ ہمارے زمانے مین ایسا شخص ہی کہ جسوقت کنوین سے پانی بھرے تو ڈول مین
اوس کے واسطے سونا ظاہر ہوجائے اور جب وہ کسی جہت کیطرف متوجہ ہو تو اوسکو سونا دیکھے اور جب نماز پڑھنے
کو کھڑا ہو تو اپنے آگے کعبہ دیکھے اور یہ اوسی شخص کا حال تھا پس شیخ بقا نے اوسکی طرف نظر کی پھر سر نیچا کر لیا
تو اوسنے اپنے سارے حال گم کیئے اور جو کچھ وہ مشاہدہ کرتا تھا پاتا تھا وہ سب اوس سے چھپ گیا پس وہ
استغفار کرتا ہوا شیخ کیطرف آیا تو اوس سے فرمایا کہ جو کچھ گزر چکا وہ عود نکریگا یا فرمایا وہ عود نہین کیا جائیگا کہا اور
تین شخص فقہا مین کے اونکی زیارت کو آئے اور عشا کی نماز اونکے پیچھے پڑھی تو شیخ نے ٹھیک قرارت نہین
پڑھی جیسی کہ فقہا چاہتے تھے پس اونکا گمان شیخ سے برا ہوا اور اونکے زاویہ مین اونہون نے رات بسر کی تو
تینون آدمیون کو نہانیکی حاجت ہوئی اوس زاویہ کے دروازہ پر نہر تھی وہ اوسکی طرف گئے اور اوس مین
اوترے نہانے لگے کہ ایک بڑا شیر آیا اور اونکے کپڑون پر زانو جماکر بیٹھ گیا اور وہ رات سخت سردی کی
تھی تو اونہون نے اپنے ہلاک ہونیکا یقین کر لیا پس شیخ زاویہ سے آئے تو وہ شیر آیا اور اونکے پانون پر لوٹا
پس شیخ اپنی آستین سے اوسکو مارنے لگے اور اوس سے کہتے تھے کہ تو کیون ہمارے مہمانون سے معارضہ
کرتا ہی اگرچہ اونہون نے ہمسے بدگمانی کی پھر وہ شیر پیٹھ پھیر کر چلا گیا اور وہ لوگ پانی سے نکل آئے اور شیخ سے

۴۹ ابو زکریا یحیی بن محمد مرتعش ۲۱۲ھ

معافی چاہی تو اونسے فرمایا کہ تمنے تو اپنی زبانون کی اصلاح کی اور ہمنے اپنے دلون کی اصلاح کی حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ اس قصہ کے مثل انکی سوا اور شیوخ کے واسطے بہی نقل کیا گیا ہی اور اوسمین یون کہا ہی کہ تم تو ظاہر کے سیدھا کرنے مین مشغول ہوے تو تم شیر سے ڈرے اور ہم باطن کے سیدھا کرنیمین مشغول ہوے تو شیر ہمسے ڈرا

**الحكاية الخامسة والثلثون** بعد الخمس المئين عن الشيخ الجليل علي بن ادريس اليعقوبي رضي الله عنه قال وقع حريق فظيع[۲] في قرية الشيخ بقا رضي الله تعالى عنه وفشا واستطار[۳] في ارجائها[۴] فقام الشيخ بقا بين النار وبين المواضع التي ما كانت وصلت اليها وقال يا مباركة الى هنا اخمدي[۵] فخمدت مكانها في الحال قال وكان يومًا جالسًا على شط نهر الملك فمرت به سفينة وفيها جند ومعهم خمر وفواكه ونساء متبرجات[۶] وصبيان مغان وهم في غاية من اللهو والطغيان فقال الشيخ بقا للملاح اتق الله وقدم الى البر فلم يلتفتوا الى كلامه فقال ايها النهر المسخر خذ الفجرة فنما الماء عليهم حتى طلع الى السفينة واشرفوا على الغرق فضجوا[۷] بالشيخ واعلنوا بالتوبة فعاد الماء الى حاله وحسنت توبتهم وكانوا بعد ذلك يكثرون من زيارته شيخ جليل حضرت علی بن ادریس یعقوبی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ حضرت شیخ بقا رضی اللہ عنہ کے گانون مین بہت بڑی آگ لگی اور پھیلی اور اوسکے اطراف مین منتشر ہوئی تو شیخ بقا کھڑے ہوے درمیان آگ کے اور اون مواضع کے جن تک وہ نہین پہونچی تھی اور فرمایا اس جگہ تک او مبارکہ تو بجھ جا پس وہ اپنی جگہ اوسی وقت بجھ گئی کہا اور ایکدن وہ نہر الملک کے کنارے پر بیٹھے ہوے تھے کہ ایک کشتی اوپر سے گزری اور اوسمین لشکر تھا اور اونکے ساتھ شراب اور میوے تھے اور عورتین مردون کے دیکھنے کو بناؤ سنگار کیے ہوے اور لڑکے اور گانیوالیان تھین اور وہ سب نہایت درجہ کے کھیل کود اور سرکشی مین تھے تو شیخ بقا نے ملاح سے فرمایا تو اللہ سے ڈر اور خشکی کیطرف آگے بڑھا لیجا پس اونہون نے اونکی بات کی طرف کچھ التفات نکیا تو وہ بولے او نہر مسخر تو فاجرون کو پکڑ لے یہ کہتے ہی اونپر پانی بڑھا یہانتک کہ کشتی کیطرف طلوع کر آیا اور وہ ڈوبنے کے قریب ہوگئے تو شیخ کو پکار کے چیخنے چلانے لگے اور توبہ کا اعلان کیا پس پانی اپنے حال کے طرف عود کر آیا اور اونکی توبہ اچھی ہوئی بعد اسکے وہ لوگ حضرت شیخ کی زیارت کو بکثرت آتے تھے **وكان رضي الله عنه** من اجلة العارفين واكابر المقربين وصاحب الاحوال النفيسة والمعارف السنية والمقامات العلية والكرامات الباهرة والآيات الظاهرة والاشارات اللطيفة والمعاني الشريفة والباع الطويل في الكشف والمحل العالي في التمكين والمقر السامي في القرب والقدم الراسخ في التصريف

ف۱ قضیۃ وقع فی الریاحین اور اوسکے ترجمہ مجالس المحسنین میں بھی مذکور ہے ۱۲ منہ

ف۲ فظیع سہمناک و امر فظیع ای شنیع وجاوز المقدار ۱۲ ص

ف۳ استطار الحریق پراگندہ گشت آتش سوزان ۱۲ ص

قسما ج

فی ج

ف۴ ارجاء کرانہا ۱۲ ص

ف۵ خمود مردن آتش ۱۲

ف۶ تبرج خود را آراستن زن در نظر مرد ۱۲ ص

ف۷ ضج بانگ و فریاد کردن ۱۲ ص

**وکان** الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یثنی علیہ کثیرا وذکرہ الشیخ یحیی بن یوسف الصرصری رحمہ اللہ تعالیٰ فی قصیدۃ لہ اولہا

ھذی التہامۃ فاجلس غیر متہم * واعلم بان الھوی عن سنۃ العلم * وقد کسوت بقاء خلعۃ جمعت * لہ بذا الشہر فضلا غیر منخرم * تومہ زمر الزوار طالبۃ * لما رفعت لہ فی الناس من علم * وقد حللت بمعناہ علی ثقۃ * من صدق وعد فی الانباء والحکم * **ومن کلامہ** رضی اللہ عنہ انصف الناس من نفسک واقبل النصیحۃ ممن دونک تدرک شرف المنازل ومن لم یجد فی قلبہ زاجرا فہو خراب واذا سلا القلب عن الشہوات فہو معافی ومن لم یستعن باللہ تعالیٰ علی نفسہ صرعتہ ومن لم یقم باداب اہل البدایۃ کیف تستقیم لہ دعوی مقامات اہل النہایۃ انتہی مختصرا یہ کلام چونکہ عام فائدے کا ہے اسلئے ترجمہ کیا جاتاہے یعنی تو انصاف کر لوگون کا اپنے نفس سے اور قبول کر نصیحت کو اوس شخص سے جو کہ تجھسے کم رتبے کا ہے تو پاوے گا شرف منازل کو اور جس شخص نے نہ پایا اپنے دل مین کوئی زجر و منع کرنیوالا تو وہ اوجاڑ ہے اور جسوقت دل خواہشون سے غافل ہوگیا تو وہ عافیت دیا ہوا ہے اور جس شخص نے مدد نہ چاہی ساتھ اللہ تعالیٰ کے اپنے نفس پر تو اوسنے اوسکو پچھاڑا اور جسنے قیام نہ کیا ساتھ آداب اہل ہدایت کے تو کیونکر ٹھیک ہوگا واسطے اوسکے دعوی اہل نہایت کے مقامات کا **قلت** قولہ ومن لم یستعن باللہ تعالیٰ علی نفسہ صرعتہ من شواہد ذلک انی رایت فی المنام کان امراتین تعرضتا لی فصارعتنی احداہما وکانت شابۃ فلاقیت منہا شدۃ حتی کادت تومینی فقلت استعنت باللہ فرمیتہا الارض بعون اللہ تعالیٰ والاخری قائمۃ لم تقربنی ثم استیقظت وخطر لی واللہ اعلم ان التی صارعتنی ھی النفس والاخری ھی الدنیا **وقد رایتہا** مرۃ اخری مع شیخ وعلیہا من الحلی والحلل ما یدہش الناظرین وکان ذلک الشیخ یقول لی انظر الیہا وھو یزینہا ویحسنہا مثل ماشطۃ للعروس وکانہا تقول لی باللہ علیک اقبلنی فلم افعل والحمد للہ فاولت ذلک ان الشیخ انہ الشیطان وتلک المراۃ الدنیا نعوذ باللہ من شرہما وشر النفس الامارۃ بالسوء ومن شر کل ذی شر **وقال لی بعض الصالحین** رایت امراۃ حسناء مزینۃ بالحلی والحلل او کما قال ثلث لیال وھی عن یسارک وانت لا تلتفت الیہا او نحو ذلک من المقال واشار الی ان کونہا

لہ الصرع افگندن ۱۲
ۓ قیام ایستادن ۱۲
ۓ صارعہ کشتی گرفت ۱۲
ۓ سروف باز داشتن ۱۲
ۓ الملاقاۃ بہم رسیدن ۱۲
ۓ خطور در دل گذشتن ۱۲
ۓ اندیشہ ۱۲
ۓ علی حج ۱۲

یعنی زیور و حلل چادر ۔۔۔ ۱۲
ۓ تصغیر ۔۔۔ ۱۲
ۓ فاولت ای فعبرت ۱۲

علی الیسار مع عدم الالتفات الیہا من حمایۃ اللہ تعالی والسلامۃ من الافتتان بہا نسال اللہ الکریم السلامۃ من جمیع الفتن ونعوذ بہ من جمیع البلایا والمحن حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ شیخ بقا رضی اللہ عنہ کا جو یہ قول ہے کہ جس شخص نے مدد نہ چاہی ساتھ اللہ تعالی کے اپنے نفس پر تو اوسنے اوسکو پچھاڑ ڈالا اس قول کے شواہد مین سے یہ ہی کہ مینے خواب مین دیکھا کہ گویا دو عورتین میرے سامنے آئین پہر اون مین کی ایک نے مجھہ سے کشتی کی اور وہ جوان تہی تو مجھے اوس سے سختی پہونچی یہان تک کہ قریب تہی کہ مجھے دے مارے پس مین نے کہا کہ مدد چاہی مین نے ساتھ اللہ تعالی کے تو مین نے اللہ تعالی کی مدد سے زمین پر اوسکو دے مارا اور دوسری کھڑی ہوئی ہے میرے قریب نہین آئی پہر مین جاگ اوٹہا واللہ اعلم میرے جی مین یہ خطرہ گذرا کہ جس عورت نے مجھے کشتی کی وہ نفس تہا اور دوسری عورت دنیا تہی ایکبار اور مین نے دنیا کو دیکہا کہ ایک بوڑہے آدمی کے ساتھہ ہی اور اوسپر وہ زیور ولباس ہے کہ دیکھنے والون کو متحیر کر رہا ہے اور وہ بوڑہا مجھسے کہتا ہے کہ تو اسکی طرف نظر کر اور وہ اوسکا بناؤ سنوار کر رہا ہی جیسے دولہن کے کنگہی چوٹی وغیرہ سنگار کرنیوالی عورت کرتی ہی اور گویا وہ عورت مجھسے کہتی ہی تجہے اللہ کی قسم ہی تو مجھے قبول کر پس مینے اسکو قبول نہین کیا والحمد للہ پہر مینے اوس خواب کی تعبیر یہ سمجھی کہ وہ بوڑہا تو شیطان تہا اور وہ عورت دنیا تہی ہم پناہ مانگتے ہین ان دونون کے شر سے اور نفس امارہ بالسوء کے شر سے اور ہر شر والی کے شر سے اور بعض صالحین نے مجھسے کہا کہ مینے تین رات ایک عورت خوبصورت زیور ولباس سے آراستہ دیکھی یا جیسا کہ کہا اور وہ تیرے بائین طرف ہی اور تو اوسکی طرف التفات نہین کرتا ہی یا مثل اسکے کوئی بات کہی اور میری طرف یہ اشارہ کیا کہ اوسکا بائین طرف ہونا باوجود عدم التفات کے طرف اوسکے یہ اللہ تعالی کی حمایت سے ہی اور اوسکے ساتھہ مفتون ہونے سے سلامتی ہے ہم اللہ تعالی سے سوال کرتے ہین سلامت رہنے کا ساری فتنوں سے اور پناہ مانگتے ہین اوسکے ساتھہ ساری بلاؤن اور محنتون سی انتہی مترجم عفا اللہ عنہ کہتا ہی کہ شیخ بقا رضی اللہ عنہ نے قریہ باب نوس مین سکونت اختیار کی یہ ایک گاؤن ہی نہر الملک کے دیہات مین سے تخمیناً ۵۵۳ھ پانصد و پنجاہ و سہ کے قریب وہین وفات پائی انکی عمر اسّی سے بڑہ گئی تہی انکی قبر وہان ظاہر ہی اوسکی زیارت کیجاتی ہی نوس بضم نون و واو ساکن و سین مہملہ انکے والد کا نام بطو تہا بفتح بائے موحدہ و تشدید طائے مہملہ مضمومہ بعد اوسکے واو ساکن بروزن مدّو او شدّوا رضی اللہ عنہ کذا فی بہجۃ الاسرار انتہی

## الحکایۃ السادسۃ والثلثون بعد الخمسن المئتین عن الشیخ العارف ابی محمد طلحۃ بن مظفر رضی اللہ عنہ قال کان الشیخ ابو سعد القیلوی

رضی اللہ تعالی عنہ من اجلاء المشائخ وذوی التصریف الخارق ما

دعا بامر الا نفذت فيه دعوته ولا عاد مريضا الا عوفي من يومه ان كان له اجل ولا
نظر بعين الرضا الى قلب خراب الا عمر ولا نظر بعين الغضب الى قلب عامر الا خرب **قال و**
**كنت** معه يوما وقت الزوال بظاهر قيلوية فطلع على صخرة عظيمة واذن فلما قال الله اكبر
انفلقت الصخرة على خمس قطع وخيل لي ان الارض اهتزت من هيبة تكبيره **وكنت**
عنده يوما بقيلوية وقد اهدي اليه رمان حلو وحامض ففرقه على من حضره وناولني
واحدة فكسرتها فاذا هي شديدة الحموضة فقلت في نفسي لو كانت حلوة فقال الشيخ
ناولنيها فناولته اياها فقلبها بيده واكل منها وقال ها هي حلوة فناولنيها فاذا هي
شديدة الحلاوة **شيخ عارف ابو محمد طلحه بن مظفر** رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ حضرت **شیخ**
**ابو سعد قیلوی** رضی اللہ عنہ اون جلیل بزرگ مشائخ مین سے تہے جو کہ تصریف خارق عادت والے
ہین جس کام کی دعا کی تو اوس مین اونکی دعا نفوذ کر گئی اور جس بیمار کی عیادت کو گئے تو اوسی دن اوس کو
عافیت دیگئی اگر اوسکی عمر باقی ہے اور جس خراب دل کی طرف چشم رضا سے نظر کی تو وہ معمور ہوگیا اور
جس معمور دل کی طرف غضب کی آنکہہ سے دیکہہ لیا تو وہ خراب ہوگیا کہا ایکدن مین زوال کیوقت
قیلویہ کے باہر اونکے ساتہہ تہا تو وہ ایک بڑی چٹان پر چڑہ گئے اور اذان کہی پس جب اونہون نے
اللہ اکبر کہا تو وہ چٹان پانچ ٹکڑے ہوکر پہٹ گئی اور میرے خیال مین یہ آیا کہ اون کی تکبیر کی ہیبت سے
زمین ہل گئی **اور ایکدن** مین قیلویہ مین اونکے پاس تہا اور کسی نے شیرین و ترش انار اونکو ہدیہ بہیجے تہے
تو اونہون نے وہ انار حاضرین کو بانٹ دیے اور ایک انار مجہے دیا پس مین نے اوسکو توڑا تو ناگاہ وہ بغایت
ترش تہا پہر مینے اپنے جی مین کہا کہ کاش وہ شیرین ہوتا پس شیخ بولے کہ تو وہ مجہے دیدے تو مین نے
وہ اون کو دیدیا پہر اونہون نے اپنے ہاتہہ سے اوس کو لوٹا پوٹا اور اوس مین سے کہایا اور
فرمایا لے یہ تو شیرین ہے پہر وہ مجہے دیدیا تو ناگاہ وہ نہایت شیرین تہا رضی اللہ عنہما **الحکایة**

**السابعة والثلثون** بعد الخمس المائين عن الشيخ **ابی محمد** المدينی
قال ستاذنت شيخنا الشيخ **ابا سعد القيلوی** رضی الله عنه فی
السير الى دمشق فاذن لی واعطانی تفاحتين وقال كل احدهما فی ذهابك والاخر
فی ايابك ولا تاكل شيئا من غيرهما قال فلقد كانت احدهما زادی
من العراق الى دمشق وكنت كلما جعت اكلت منها شبعی ولا اقدر
على استيفائها فاذا جعت ثانية وجدتها صحيحة كان لم يمسها احد

محمد بن المدينی

روحنك

اوسکی طرف پھیل پڑا ہی اور ساری حمد ہی اوس اللہ کو جسنے مجھے اپنے ساتھ انس دیا اور اپنی خلق سے مجھے وحشت دی پھر
اوس نے التفات کیا تو مجھے دیکھا پس کہا اے ابو العباس تجھے مرحبا ہو اور اگر تو منع کیے بغیر میرے ساتھ مودب
رہتا تو بہت بہتر ہوتا مینے کہا تجھے اللہ کی قسم دیتا ہون تو اوس شخص کی بی بی ہی کہا ہان اور اس جنگل مین ایک عورت
بدل کے منصب کی مرگئی تھی تو اللہ تعالی اوسکی طرف مجھے ہانک لایا تو مینے اوسکو نہلایا اور کفنایا پھر جب مین اوسکی
تجہیز وتکفین سے فارغ ہوچکی تو وہ میرے سامنے سے آسمان کیطرف اوٹھا لیگئی یہانتک کہ میری نگاہ سے غائب ہوگئی
پھر مینے اوس سے کہا کہ تو مجھے کسی دعا کا توشہ دے تو وہ بولی کہ دعا تو تجھسے ہی اے ابو العباس مینے کہا کہ ضرور تو بھی
دعا کر کہا گزرجا وافر کرے اللہ تعالی تیرا حصہ اپنے سے مینے کہا اور دعا کر اوسنے کہا تو ہمکو ملامت نکرنا جبکہ
ہم تجھسے غائب ہو جائین پھر مینے التفات کیا تو اوسکو نہ دیکھا شیخ ابو محمد کہتے ہین پھر مینے خضر علیہ السلام سے کہا
کہ کیا ان احباب کیواسطے کوئی مرد فرد ہی ہر وقت مین کہ جسکے حکم کیطرف یہ رجوع ہوتے ہین کہا ہان مینے کہا ہمارے
اس وقت مین وہ کون ہی حضرت خضر نے فرمایا کہ وہ شیخ عبد القادر ہین رضی اللہ عنہ وارضاہ مینے کہا تم مجھے خبر دو
شیخ عبد القادر کے حال کی کہا وہ اسوقت مین فرد الاحباب وقطب الاولیا ہین اور نہین پہونچایا اللہ تعالی نے کسی
ولی کو طرف کسی مقام کے مگر واسطے شیخ عبد القادر کے اوس سے اعلی مقام ہی اور نہین پلایا اللہ تعالی نے دن
مین کے کسی حبیب کو کوئی پیالہ اپنی محبت سے مگر حال یہ ہی کہ شیخ عبد القادر کے واسطے اوس سے زیادہ خوشگوار ہے
یہ بعض کلام خضر علیہ السلام کا ہی فضائل مین حضرت شیخ عبد القادر کے اللہ تعالی اونسے راضی ہوا اور اونکو راضی کرے اور
ہمکو محروم نرکھے اونکی برکات قرب سے اپنے مولی عزوجل کی بارگاہ مین آمین ومن کلامہ رضی اللہ تعالی
عنہ اذا کوشف العبد بوصف الجمال سکر القلب فطرب الروح وھام السر والحیاۃ اسم لثلاثۃ معان
الاول حیاۃ العلم من موت الجهل والثانی حیاۃ الجمع من موت التفرقۃ والثالث حیاۃ الوجود یعنی
البقاء من موت الفناء والمواجید ثمرات الاوراد ونتائج المنازلات وترک الاحوال قبل وجود اللہ سبحانہ محال
وطلب الاحوال بعد وجودہ تعالی محال ومن تھاون بسر اللہ تعالی انطق اللہ تعالی لسانہ بعیوب نفسہ و
کان رضی اللہ تعالی عنہ یتمثل بھذہ الابیات ؎ کادت سرائر سری ان تسر بما + اولیتنی
من جمیل لا اسمیہ + فصاح بالسر سر منک یرقبہ + کیف السرور بسر دون مبدیہ + فظل
یلحظنی سری لالحظہ + والحق ینظر فی قلبی یراعیہ + واقبل الوجد یفنی الکل من صفتی + و
الحق فی ذاک یخفینی وابدیہ + قال المترجم عفا اللہ عنہ وسکن رضی اللہ تعالی عنہ

البصرة وبهامات قبل سنة ثمانين وخمسمائة وقد علت سنه ودفن بظاهرها وقبره هنالك ظاهر يزار و
ما صلى عليه سمع من الجو اصوات طبول تضرب وكانوا كلما رفعوا ايديهم في التكبير للصلوة عليه سمعوها واسلم
يومئذ طائفة من اليهود والنصارى وكان يومًا مشهودًا كذا في بهجة الاسرار

## الحكاية السابعة والاربعون

عن الشيخ ابي العباس احمد بن بركات السعدي المقرئ رحمه الله تعالى قال شهدت يومًا الشيخ
القدوة ابا عمرو عثمان بن مرزوق القرشي رضي الله تعالى عنه وقد دخل عليه شيخ اشعث اغبر
ما رايته من قبل ولا من بعد فجلس بين يديه متادبا خاضعا فاطرق الشيخ عثمان ساعة ثم نظر الى الرجل
فخر مغشيا عليه فقال الشيخ ارفعوه فرفعناه الى بيت فسكن فيه اربعة اشهر لا يتحرك ولا يفيق وحاله
حال الميت الا انه يتنفس ثم اتاه الشيخ ومسح بيده على صدره فافاق فسالته عن امره فقال يا
ابا العباس كبر سني وتتابعت مجاهداتي وطالت سياحاتي وما رايت من احوال هذا الشان
شيئا فاستغثت الى الله تعالى بسري فنوديت اذهب الى سلطان هذا الوادي فعنده
ما تريد فقلت ومن هو فقيل لي هو الشيخ ابو عمرو عثمان بن مرزوق فلما جلست بين
يديه ونظر الى قطعت نظرته حجبي واحتوت بي سرادقات الوصل وانطوت لي مسافات
البعد واختطفتني عن حسي وعالمي وغيبتني عن الوجود وما فيه وقفت على قدم الفناء والغيبة عن
الاكوان في مقام القرب ونلت مطلوبي ووصلت الى محبوبي ببركة نظرته فرايت رسول الله صلى الله عليه و
اله وسلم وانا على هذا الحال في مقامي ذلك فنظر الي وقال مروا من حال بين هذا وبين عقله ان
يضع فيه تمكينا يقهر بقوة سلطان هذا الحال فيرجع الى تمييزه فيقوم باحكام الشرع فاسرع الى الشيخ
ابو عمرو فوجدت عندي قوة ملكت بها حالي ورجعت الى وجودي كما ترى ثم ذهب فما رايته بعد

شیخ ابو العباس احمد بن برکات سعدی مقری رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ ایکدن مین شیخ قدوہ حضرت ابو عمرو
عثمان بن مرزوق قرشی رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا اور ایک بوڑھا شخص پریشان بال غبار آلود داخل ہوا جسکو
مینے نہ اس سے قبل دیکھا اور نہ اس سے بعد پس وہ مؤدب عاجز وفروتن ہو کے اونکے آگے بیٹھ گیا تو حضرت شیخ
نے گھڑی بھر اپنا سر نیچے کیا پھر اوس شخص کیطرف نظر کی تو وہ بیہوش ہو کر گر پڑا پس شیخ نے فرمایا کہ اسکو اوٹھا
لیجاؤ تو ہم اوسکو ایک گھر کیطرف اوٹھا لائے پھر وہ چار ماہ اوس مین ساکن رہا حرکت نہین کرتا تھا اور اوسکا حال
مردے کا حال تھا مگر وہ سانس لیتا تھا پھر حضرت شیخ اوسکے پاس آئے اور اپنا ہاتھ اوسکے سینہ پر پھیرا تو اوسے ہوش آگیا

العارف کذا فی البهجة ١٢
فی نسخة ابی عمرو بن عثمان رضی الله تعالی عنه کما فی البهجة ١٢
سن بالکسر وفتح الثانی سال عمر ١٢
جمع سیاحة بمعنی رفتن در زمین ١٢
احتوا گرد کردن ١٢
در نوشته شدن ١٢
اختطاف ربودن ١٢

پھر مینے اوس شخص سے اوسکا حال پوچھا تو اوسنے کہا او ابوالعباس میری عمر بڑی ہوگئی اور میرے مجاہدے پے درپے ہوئے اور میری سیاحتین طویل ہوئین اور مینے اس شان کے احوال مین سے کچھہ نہین دیکھا تو مینے اپنے سر مین اللہ تعالی کیطرف استغاثہ کیا پس مجھے ندا کیگئی کہ تو اس وادی کے سلطان کیطرف جا اوسکے پاس ہی وہ شی جسکا تو ارادہ رکھتا ہی پھر مینے کہا وہ کون ہے تو مجھسے کہا گیا کہ وہ شیخ ابوعمرو عثمان بن مرزوق ہی پھر جب مین اونکے آگے بیٹھا اور اونہون نے میریطرف نظر کی تو اونکی نظر نے میرے پردے قطع کر دیے اور سراپردہاے وصل نے مجھے گھیر لیا اور دور کی مسافتین میرے واسطے لپٹ گئین اور مجھے اپنے حس و عالم سے جھپٹ لیا اور وجود و مافیہ سے مجھے غائب کر دیا اور مین کوان سے فنا وغیبت کے قدم پر قائم ہوگیا قرب کے مقام مین اور مینے اپنا مطلوب پالیا اور اپنے محبوب کیطرف پہونچ گیا اونکی نظر کی برکت سے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے مجھپر گزر کیا اور مین اس حال پر تھا اپنے اوس مقام مین تو آپنے میری طرف نظر کی اور فرمایا حکم دو اوس شخص کو جو کہ حائل ہوا ہی درمیان اسکے اور اسکی عقل کے اسباب کا کہ اسمین ایک ایسی تمکین رکھدی جسکی قوت سے اس حال کے غلبہ کو دبائے رہے تو اپنے تمیز کیطرف رجوع کر آئے پھر احکام شرع کے ساتھہ قائم ہوجائے پس شیخ ابوعمرو میری طرف جلد آگئے تو مینے اپنے نزدیک ایسی قوت پائی جس سے مین اپنے حال کا مالک ہوگیا اور اپنی وجود کیطرف لوٹ آیا جیساکہ تو دیکھ رہا ہی پھر وہ چلا گیا تو ابتک مینے اوسکو نہین دیکھا رحمہ اللہ تعالی دیکھو تصرف والون کی کیا نظر ہی کہ ایک ہی نظر مین کام کردیا اسی باب مین حافظ شیرازی رحمہ اللہ تعالی فرماتے ہین ؎ آنانکہ خاک را بنظر کیمیا کنند آیا بود کہ گوشۂ چشمی بما کنند

## الحكاية الثامنة والاربعون بعد الخمس المئين عن الشيخ احمد بن بركات السعدى

رحمه الله تعالى قال حضر عند الشيخ عثمان بن مرزوق رضى الله تعالى عنه يوما بمصر رجلان عربى لا يعرف بالعجمية وعجمى لا يعرف بالعربية كلمة واحدة فجعل كل منهما يتكلم ولا يفهم الاخر ما يقول صاحبه فقال العربى وددت انى اعرف بالعجمية وقال العجمى وددت انى اعرف بالعربية وقاما ثم اتيا الى الشيخ من الغد والعربى يتكلم بالعجمية كافصح العجم والعجمى يتكلم بالعربية كافصح العرب فقال العربى رايت الليلة فى منامى ابراهيم الخليل على نبينا وعليه الصلوة والسلام ومعه الشيخ ابو عمرو فقال الخليل صلوات الله عليه لابى عمرو علمه العجمية نيابة عنى فتفل ابو عمرو فى فمى فاستيقظت وانا اتكلم بالعجمية وقال العجمى وانا رايت الليلة فى منامى رسول الله صلى الله عليه واله وسلم ومعه الشيخ ابو عمرو فقال المصطفى صلوات الله وسلامه عليه لابى عمرو علمه العربية نيابة عنى فتفل ابو عمرو فى فمى فاستيقظت وانا اتكلم بالعربية شیخ احمد بن برکات سعدی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ شیخ عثمان بن مرزوق رضی اللہ عنہ کے

پاس ایکدن مصر مین دو شخص حاضر ہوئے ایک تو عربی کہ وہ عجمی زبان نہین جانتا تھا اور ایک عجمی کہ وہ عربی زبان کا ایک کلمہ
نہین جانتا تھا پھر اون مین سے ہر ایک نے شروع کیا کہ باتین کرتا تھا اور دوسرا نہین سمجھتا تھا اوس بات کو جو اوسکا
ساتھی کہتا تھا پس عربی نے کہا مین آرزومند ہون کہ عجمی زبان جاننے لگون اور عجمی نے کہا مین آرزومند ہون کہ عربی
زبان جاننے لگون اور وہ دونون اوٹھ کھڑے ہوے پھر کل شیخ کیطرف آئے اس حال مین کہ عربی تو عجمی زبان بول رہا ہے
مثل فصیح تر عجم کے اور عجمی عربی زبان بول رہا ہی مثل فصیح ترین عرب کے پھر عربی نے کہا کہ مینے آجکی رات اپنے خواب مین
حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کو دیکھا اور اونکے ساتھ شیخ ابو عمرو مین تو حضرت خلیل علیہ الصلوۃ والسلام نے شیخ ابو عمرو سے
فرمایا کہ تو میرا نائب ہو کر عجمی زبان اسکو سکھا دے پس شیخ ابو عمرو نے میرے مونہہ مین تھوکدیا پھر مین جاگ اوٹھا اور مین عجمی زبان
بولتا تھا اور عجمی نے کہا کہ مینے آجکی رات اپنی خواب مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا اور آپ کے ساتھ شیخ ابو عمرو
مین تو آپنے شیخ ابو عمرو سے فرمایا کہ تو میری طرف سے نائب ہو کر اسکو عربی زبان سکھا دے پس شیخ ابو عمرو نے میرے مونہہ
مین تھوکدیا پھر مین بیدار ہو گیا اور مین زبان عربی بول رہا ہون

## الحکایۃ التاسعۃ والاربعون

بعد الخمس المئین عن الشیخ الجلیل الاصیل ابی الخیر سعد بن الشیخ القدوۃ العارف باللہ ابی عمرو عثمان
بن مرزوق القرشی رضی اللہ تعالی عنہ قال سمعت والدی یقول خرجت مرۃ سائحا فی جبل المقطم بقرافۃ مصر
فمکثت فیہ ایاما لا اری احدا فسمعت لیلۃ عند السحر قائلا یقول فی مناجاتہ بصوت یزعج القلوب وحنین یذہل
العقول کتمت ندائی من غیرک وبحت بسری الیک واشتغلت بک عمن سواک ثم انتحب بالبکاء وقال عجبت
لمن عرفک کیف یسلو عنک ولمن ذاق حبک کیف یصبر عنک یا مولی العارفین وحبیب المقربین وانیس
المحبین وغایۃ امل الطالبین ومعین المنقطعین ثم صاح واشوقاہ واکرباہ فتبعت الصوت وقد اخذ مجامع
قلبی حتی انتہیت الیہ فاذا ہو شیخ نحیف الجسد مصفر اللون تعلوہ الہیبۃ ویتجللہ الوقار والتؤدۃ وعلیہ سمۃ
اہل المعرفۃ فدنوت منہ وسلمت علیہ فقال مرحبا بک یا ابا عمرو فقلت وکیف عرفتنی وما رایتنی قبل
ہذہ الساعۃ فقال نظرت الی شخصک فی الارض فعرفت مقامک فی السماء وقرأت اسمک فی اللوح
المحفوظ فقلت لہ یا سیدی افدنی فائدۃ فقال یا ابا عمرو اوحی اللہ عز وجل الی نبیہ داود صلوات اللہ
علی نبینا وعلیہ یا داود قل لاولیائی واحبائی لیفارق کل منہم صاحبہ فانی مونسہم بذکری ومحدثہم
بانسی وکاشف الحجاب فیما بینی وبینہم لینظروا عظمتی وجلالی فی کل یوم ادنیہم وفی کل ساعۃ اقربہم
منی واذیقہم من طعم کرامتی فاذا فعلت بہم ذلک عمیت نفوسہم عن الدنیا واہلہا فما شئ الذ الیہم

منی ولا اقر لعیونہم من النظر الیّ یستجلون القدوم علیّ وانا اکرہ ان امیتہم لانہم مواضع نظری
من بین خلقی انظر الیہم وینظرون الیّ قلوبہم یا داؤد وقد ذابت نفوسہم ونحلت اجسامہم
وخشعت عیونہم وتہشمت اعضاؤہم وانخلعت قلوبہم اذا سمعوا بذکری فانا اباہی بہم ملائکتی
واہل سمواتی ینظرون الیّ فیزدادون خوفا وعبادۃ ان ناجونی اصغیت الیہم وان نادونی اقبلت
علیہم وان اقبلوا الیّ ادنیتہم وان دنوا منی قربتہم وان والونی والیتہم وان صافونی صافیتہم
وان عملوا لی جازیتہم انا مدبر امورہم وسائس قلوبہم ومتولی احوالہم لم اجعل لقلوبہم
راحۃ فی شیء غیر ذکری لایستانسون الا الیّ ولا یحطون رحال قلوبہم الا عندی فوعزتی
وجلالی لامکننہم من رؤیتی ولا اشبعنہم من النظر الیّ حتی یرضوا فوق الرضا فابلغ یا داؤد اہل
الارض انی حبیب لمن احبنی وجلیس لمن جالسنی وانیس لمن انس بی وصاحب لمن
صاحبنی ومطیع لمن اطاعنی ومختار لمن اختارنی ہلموا الی کرامتی ومصاحبتی ومعاملتی
وانا الجواد الماجد اقول للشیء کن فیکون ثم خنقتہ العبرۃ حتی غشی علیہ فلما افاق قلت لہ
یاسیدی اوصنی قال یا ابا عمرو اقطع عن قلبک کل علاقۃ ولا تقنع بشیء دونہ فقلت یا سیدی
ادع لی فقال خفف اللہ عنک مؤن نصب السیر الیہ ولا جعل بینک وبینہ حجابا
ثم ولی کالہارب من الاسد وانشد متمثلا ذکرتک لا انی نسیتک لمحۃ + وایسر ما فی الذکر ذکر لسانی
وکدت بلا وجد اموت من الہوی + وہام علی القلب بالخفقان + فلما ارانی الوجد انک حاضری
شہدتک موجودا بکل مکان + فخاطبت موجودا بغیر تکلم + ولاحظت معلوما بغیر عیان

**شیخ جلیل ابوالخیر سعد فرزند شیخ ابوعمرو عثمان بن مرزوق** رضی اللہ تعالے عنہ کہتے ہین کہ مین نے اپنے والد کو سنا وہ کہتے تھے کہ ایکبار مین نکلا سیاحت کرتا ہوا جبل مقطم مین جو کہ قرافہ مصر مین ہے تو کئی دن اوس مین ٹھیرا کسی کو نہین دیکہتا تہا پھر مین نے ایک رات سحر کی وقت کسی کہنے والے کو سنا کہ اپنی مناجات مین کہرہا ہے ایسی آواز سے کہ بے چینی کے مارے دلکو اوکھاڑے ڈال رہی ہے اور ایسی آرزومند آواز سے کہ عقلون کو غافل کئے دیتی ہے وہ مناجات یہ ہے کہ مین نے اپنی ندا یا اپنی بات تیرے غیر سے چھپائی اور مین نے اپنا بھید تجھسے ظاہر کیا اور تیرے ماسوی سے تیرے ساتھ مشغول ہوا پھر آواز دیا اور کہا مین نے تعجب کیا اوس سے کہ جسنے

تجھے پہچان لیا وہ کیونکر تجھسے بے غم و غافل ہوتا ہے اور اوس سے کہ جسنے تیری محبت کا ذائقہ لیا وہ
کس طرح تجھسے صبر کرتا ہے ای مولی عارفون کے او حبیب متقربون کے اور انیس محبون کے اور
غایت آرزو طالبون کے اور معین منقطع ہونیوالون کے پھر چیخ ماری آہ رے شوق آہ رے بیقراری
پس مین اوس آواز کے پیچھے گیا حالانکہ وہ آواز میرے پورے دلکو کھینچکی تھی یہانتک کہ اوسکیطرف
پہونچ گیا تو کیا دیکھتا ہون کہ ایک بوڑہا آدمی لاغر بدن زرد رنگ ہی ہیبت اوسپر چہا رہی ہے اور
وقار و بردباری اوسے ڈہانکے ہوئی ہے اور اوسپر معرفت والونکی نشانی ہے تو مین اوس سے
قریب ہوا اور اوسکو سلام کیا تو وہ بولا کہ او ابو عمرو تجھے مرحبا ہو پس مین نے کہا تونے مجھے کیونکر
پہچانا حالانکہ اس گھڑی سے پہلے تونے مجھے نہین دیکھا ہو اوکہا کہ مین نے تیری شخص کیطرف زمین مین
نظر کی تو مین نے تیرا مقام آسمان مین پہچانا اور تیرا نام لوح محفوظ مین پڑہا پس مین نے اوس سے کہا
یا سیدی آپ مجھے کوئی فائدہ دین تو کہا او ابو عمرو اللہ عزوجل نے اپنے نبی داؤد علیہ السلام کیطرف
وحی کی کہ او داؤد تو میری اولیا و احبا سے کہدے چاہئے کہ ہر ایک اونمین کا اپنی ساتھی سے
جدائی کرے پس بیشک مین اونکا مونس ہون اپنے ذکر کے ساتھہ اور اونسے بات چیت کرنیوالا
ہون اپنی انس کے ساتھہ اور کھولنے والا ہون پردہ کا درمیان اپنے اور اونکے تاکہ میری
عظمت و جلال کیطرف وہ نظر کرین مین ہر دن اونکو نزدیک کرتا ہون اور ہر گھڑی اونکو
قریب کرتا ہون اپنی سے اور چکھاتا ہون اونکو اپنی کرامت کے مزے پس جب مینے اونکے ساتھہ یہ کیا تو اوندھے کر دیئے مین نے
اونکی نفوس دنیا اور دنیاوالون سے پھر مجھسے بڑہکر کوئی شی اونکو مونس نہین ہوتی اور نہ میری طرف
نظر کرنے سے زیادہ کوئی شی اونکی آنکھون کو ٹھنڈا کرنیوالی ہوتی ہے میرے پاس آنیکی جلدی
چاہتے ہین اور مین ناخوش رکھتا ہون یہ کہ اونکو مارون اس لئے کہ وہ تو میری خلق کے درمیان
میری نظر کے پڑنے کی جگہ ہین مین اونکی طرف نظر کرتا ہون اور وہ میری طرف نظر کرتے ہین پس
او داؤد کاش تو اونکی طرف نظر کرتا کہ اونکی نفوس پگہل گئی ہین اور اونکی جسم لاغر ہوے ہین اور
اونکی آنکھین نحیف ہین اور اونکے اعضا ریزہ ریزہ ہوگئے ہین اور اونکی دل اپنی جگہ سے ہٹ گئے جبکہ اونہون نے میرا ذکر
سنا پس مین اپنی فرشتون اور اپنے آسمانون والونپر اونکے ساتھہ فخر و ناز کرتا ہون وہ میریطرف
نظر کرتے ہین تو خوف و عبادت اور بڑھاتی ہین اگر وہ مجھسے سرگوشی کرین تو مین اونکی طرف

کان رکھون اور جو وہ مجھے پکارین تو مین اونپر متوجہ ہون اور اگر وہ میری طرف متوجہ ہون تو مین اونکو نزدیک کردون اور اگر وہ مجھسے نزدیک ہون تو مین اونکو قریب کردون اور جو وہ مجھسے موالات و دوستی و پیوستگی کرین تو مین اونسے موالات کردون اور اگر وہ مجھسے صاف دوستی کرین تو مین اونسے صاف دوستی کردون اور اگر وہ میرے واسطے عمل کرین تو مین اونکو بدلہ دون مین اونکے کامونکی تدبیر کرنیوالا ہون اور اونکے دلونکا خبرگیر ہون اور اونکے احوال کا متولی ہون اونکے دلونکے واسطے کوئی راحت نہین ہے کبھی کسی شئی مین سوا اپنے ذکر کے وہ انس نہین چاہتے ہین مگر طرف میرے اور اپنے دلونکا سامان و اسباب نہین اوتارتے ہین مگر میرے پاس پس مجھے قسم ہے اپنی عزت و جلال کی کہ مین ضرور انکو بخشدونگا اونکو اپنی دیکھنے کی اور سیر کردونگا اونکو اپنی طرف نظر کرنے سے یہانتک کہ وہ [illegible] ہوجائین گے پس اے داؤد تو پہونچا دے زمین والون کو کہ مین دوست ہون واسطے اُسکے جسنے مجھے دوست رکھا اور ہمنشین ہون اُسکا جسنے مجھسے ہمنشینی کی اور انیس ہون اوسکا جسنے میرے ساتھ اُنس کیا اور صاحب ہون اُسکا جسنے مجھسے مصاحبت کی اور مطیع ہون اُسکا جسنے میری اطاعت کی اور مختار ہون اُسکا جسنے مجھے اختیار کیا پس تم آؤ طرف میری کرامت کے اور میری مصاحبت کے اور میری معاملت کے اور مین بڑا داتا بزرگوار نیکوکار ہون کہتا ہون شئے سے کہ ہوجا تو وہ ہوجاتی ہے پھر آنفقیر نے اوسکا گلا گھونٹ دیا یہانتک کہ وہ بیہوش ہوگیا پھر جب ہوش مین آیا تو مینے اُس سے کہا یا سیدی آپ مجھے وصیت کرین کہا اے ابو عمرو ہر علاقہ اپنے دل سے کاٹ ڈال اور سوا اُسکے کسی شئے کے ساتھ تعلق مت کر پھر مینے کہا یا سیدی آپ میرے واسطے دعا کرین کہا ہلکا کرے اللہ تجھسے اپنی طرف چلنے کے رنج و محنت کے بوجھ کو اور نہ کرے درمیان تیرے اور اپنے کوئی حجاب پھر مُنہ پھیر کر بھاگا جیسے کوئی شیر سے بھاگتا ہے اور یہ اشعار پڑھے ۔ مینے تیرا ذکر کیا تو اس سبب سے کہ مین لحظہ بھر بھی تجکو بھول گیا ہون اور سب سے [illegible] زیادہ آسان زبان کا ذکر ہے مین قریب تھا کہ بغیر وجد کے مرجاؤن عشق و محبت سے اور میرا دل تڑپنے پھڑکنے سے مجھپر حیران و متحیر ہوگیا پھر جب وجد نے مجھے یہ دکھایا کہ تو میرے پاس حاضر ہے تو مینے تجھے موجود دیکھا ہر مکان مین پھر مین نے خطاب کیا موجود سے بغیر تکلم کے اور ملاحظہ کیا معلوم کا بغیر عیان کے ۔

**مترجم** عفا اللہ عنہ کہتا ہے کہ شیخ ابو عمرو عثمان بن مرزوق بن حمید بن سلامہ قرشی حنبلی مصر مین ساکن ہوئے اور اُسکو وطن بنایا اور ۵۶۴ھ پانسو چونسٹھ کو وہین انتقال کیا ستر برس سے بڑھ گئی تھی ۔

ودفن بقرافتها شرقی قبر الامام الشافعی رضی اللہ تعالی عنہ مما یلی ساریتہ وقبرہ ظاہر یزار کذا فی بہجۃ الاسرار

## الحکایۃ الخمسون بعد الخمس لمئین

عن الشیخ العارف ابی عبد اللہ محمد بن ابی الحسن المخزومی بسندہ المتصل انہ کان رجل من وجوہ اہل سنجار کثیر الوقیعۃ فی الاولیاء السالفین رضوان اللہ علیہم اجمعین فلما حضرتہ الوفاۃ جعل یتکلم بکل شیء الا الشہادۃ فاذا قیل لہ قل لا الہ الا اللہ یقول لم یؤذن لی فی ذلک فضج الناس واتوا الی الشیخ سوید السنجاری رضی اللہ تعالی عنہ فاتاہ وجلس عندہ واطرق طویلا ثم قال لہ قل لا الہ الا اللہ فقالہا وکررہا مرارا فقال الشیخ انہ عوقب بذلک لوقیعتہ فی الاولیاء السالفین وانی شفعت فیہ فقیل لی قد شفعناک فیہ ان رضی عنہ اولیاءنا السالفون فدخلت الحضرۃ الشریفۃ واستوہبت ذنبہ من معروف الکرخی وسری السقطی والجنید والشبلی وابی یزید وغیرہم فاطلقوا لسانہ فی الشہادۃ قال فقال الرجل انی کلما اردت ان اتشہد وثب شیء اسود وشد الثقل علی لسانی ومنعنی النطق وقال لی انا وقیعتک فی اولیاء اللہ تعالی ثم جاء بعدہ نور یتلالأ وطرد ذلک السواد عنی وقال لی انا رضا اولیاء اللہ تعالی عنک وہا انا انظر الی خیول من نور بین السماء والارض قد ملأت الجو علیہا رکبان من نور مطرقۃ رؤسہم ہیبۃ یقولون سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح قال وما زال ذلک الرجل یلہج بالشہادتین حتی مات رضی اللہ عنہ

شیخ عارف ابو عبد اللہ محمد بن ابی الحسن مخزومی بسند متصل خود روایت کرتے ہین کہ اہل سنجار کے ذی وجاہت لوگون مین سے ایک شخص تھا اولیاے سابقین کے حق مین بہت بدگمانی کیا کرتا تھا رضی اللہ عنہم اجمعین پھر جب اُسے وفات حاضر ہوئی تو سواے کلمہ شہادت کے ہر شئی کے ساتھ کلام کرنے لگا پس جب اُس سے کہا جاتا کہ لا الہ الا اللہ کہہ تو وہ کہتا کہ اس مین مجھے اذن نہین دیا گیا پس لوگون نے شور وغل کیا اور حضرت شیخ سوید سنجاری رضی اللہ عنہ کے پاس آئے تو حضرت شیخ اُسکے پاس تشریف لائے اور اُسکے نزدیک بیٹھے اور دیر تک اپنا سر نیچا کیے رہے پھر اوس سے فرمایا کہہ لا الہ الا اللہ تو اُسنے اُسے کہا اور کئی بار اُسکی تکرار کی پھر شیخ نے فرمایا کہ وہ اُسکے ساتھ عقاب کیا گیا اُسکی بدگمانی کے باعث حق مین اولیاے سابقین کے اور مینے اوس کے بارے مین شفاعت کی تو مجھسے کہا گیا کہ منظور ہمنے تیری شفاعت اُسکے باب مین قبول کی اگر ہمارے اولیاے سابقین اوس سے راضی ہوجائین پس مین بارگاہ شریف مین داخل ہوا اور اُسکے گناہ معاف کرنیکی درخواست کی حضرت معروف کرخی سے اور حضرت سری سقطی اور حضرت جنید وحضرت شبلی وحضرت ابو یزید وغیرہم سے رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین تو کلمہ شہادت پڑھنے مین اُسکی زبان کھولدی گئی آدمی نے کہا پس مین شخص

نے کہا کہ جب میں ارادہ کرتا تھا کہ کلمہ شہادت پڑھوں تو کوئی کالی شے دوڑتی اژدہے کی طرح زبان پر گرانی کو سخت کر دیتی تھی اور بولنے سے مجھے
روکتی تھی اور مجھ سے کہتی تھی کہ میں تیری بدگمانی ہوں حق میں اللہ تعالی کے اولیا کے پھر بعد اُسکے ایک نور
آیا کہ چمک رہا ہے اور اُسنے اوس سیاہی کو مجھ سے بھگا دیا اور کہا کہ میں رضا ہوں اولیاء اللہ تعالی کی
تجھ سے اور تو میں اب نظر کر رہا ہوں طرف نعرے کے گھوڑوں کی درمیان آسمان زمین کی جنہوں نے زمین و آسمان کو بھرا ہوا ہے
نور کی سوار ہیں ہیبت کے مارے اپنے سر نیچے کیے ہوئے ہیں کہہ رہے ہیں سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح راوی نے کہا وہ
شخص اشہد ان لا الہ الا اللہ و اشہد ان محمدا رسول اللہ کہتا رہا یہاں تک کہ مرگیا رضی اللہ تعالی عنہ

**الحکایة الحادیة والخمسون** بعد الخمس المئین عن الشیخ العارف ابی المحاسن یوسف بن الشیخ
القدوۃ ابی الحسن الزنجانی رحمه الله تعالی قال کان من اصحاب الشیخ سوید السنجاری رضی الله تعالی عنه رجل یقال
له الشیخ فرج بن عبد الله الحبشی وکانت له احوال جلیلة فورد علیه مرة تجل من تجلیات العظمة وصار جسده
کالماء الجامد فذکر ذلك للشیخ سوید فاتاه وفکر ساعة وقال ائتوا بنساء حسان یتحدثن عنده باعلا اصواتهن
ولا یمسسنه فاذا رجع الی الحکم العادة فلیبادرن بالخروج ففعلن ذلك ومسته احداهن باصبعها فی فخذه
فغابت اصبعها فیه فلما رجع الی بشریته ابتدرن الی الحجاب سئل الشیخ عن ذلك فقال انی طفت الممالك
بسری فلم اجد لهمته تعلقا بشیء منها غیر انی وجدت فی نفسه میلا الی النساء الحسان فاردت ان تجذبه
نفسه الی میلها ولو دام علیه ذلك الحال لذهب وجوده البتة قال وما زال موضع غرز اصبع تلك المرأة فی فخذ
الشیخ فرج الی ان توفی رحمه الله تعالی **قلت** ومما یشبه هذا ما بلغنی عن بعض شیوخ الیمن انه
کان اذا ورد علیه الحال واراد ان یصرف عنه یدعو بنوا من وجد او یرکب الفرس فیخف عنه شیئا فشیئا وکان
الحکمة فی ذلك والله اعلم ان المستلذات البشریة تضاد الواردات الالهیة **قال الراوی** وسمعت الشیخ یوسف
رضی الله تعالی عنه یقول جاهدت نفسی فی بدایتی ومنعتها الماء مدة فاجتزت فی بعض سیاحاتی بغدیر
من ماء فراودتنی نفسی علی الشرب منه فامتنعت فوثب منی شیء اسود والقی نفسه فی الماء فاذا هی نفسی تمثلت
بین یدی فی الماء تسألنی بالله التخفیف عنها فقلت والله لا حللت عن مجاهدتی ولا عما یا بعث الله تعالی
علیه وقال سمعته ایضا یقول وضعت نفسی علی الباب وعتوذ بحها وخلصت شیخ عارف ابو المحاسن
یوسف فرزند شیخ قدوۃ ابو الحسن زنجانی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ شیخ سوید سنجاری رضی اللہ عنہ کی اصحاب میں سے ایک شخص تھا
اُسکو شیخ فرج بن عبد اللہ حبشی کہتے تھے اور اُسکے احوال جلیل تھے پس ایکبار تجلیات عظمت میں سے کوئی تجلی اوسپر وارد ہوئی اور
اُسکا جسم جمے ہوئے پانی کیطرح ہوگیا تو حضرت شیخ سوید سے اسکا ذکر کیا گیا پس وہ اُسکے پاس آئے اور گھڑی بھر فکر کی اور فرمایا

کہ خوبصورت عورتین لاؤ وہ اپنی بلند آوازون سے اسکے پاس باتین کرین اور اسکو چھوئین نہین پھر جب یہ احکام عادت کیطرف رجوع کر آئے تو وہ جلدی سے نکل جائین پھر اُن عورتون نے یہی کیا اور اُن مین ایک عورت نے اپنی انگلی سے اُسکی ران مین چھو لیا تو اُسکی انگلی اُسمین غائب ہو گئی پھر جب وہ اپنی بشریت کی طرف رجوع کر آیا تو وہ عورتین جلدی سے پردہ مین ہو گئین حضرت شیخ سے کسی نے اسکا پوچھا تو فرمایا کہ مینے لپنے سر سے ممالک کا گشت کیا پس مینے اُنمین کی کسی چیز کے ساتھ اُسکی ہمت کیواسطے کوئی تعلق نہین پایا سوا اسکے کہ مینے اُسکے نفس مین کچھ میل خوبصورت عورتون کیطرف پایا تو مینے یہ ارادہ کیا کہ اوسکا نفس اُنکی میل کیطرف اُسے کھینچ لائیگا اور اگر وہ حال ادبیر دوام پذیر ہوتا تو اُسکا وجود بالکل چلا جاتا۔ راوی نے کہا کہ شیخ فرج کی ران مین اُس عورت کی اُنگلی چھپانیکی جگہ ہمیشہ رہی یہانتک کہ اُنکا انتقال ہوا رحمہ اللہ تعالی حضرت امام یافعی رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہین اور اسی قصے کے مناسب وہ قصہ ہے جو بعض شیوخ اکابر مین سے مجھے پہونچا ہے کہ جسوقت اُنپر حال وارد ہوتا اور چاہتے کہ وہ حال اُنسے جاتا رہے تو اپنی بی بی سے قریب ہوتے یا گھوڑے پر سوار ہو جاتے تھے پھر وہ ذرا ذرا کرکے اُنسے ہلکا پڑ جاتا تہا واللہ اعلم گویا حکمت اس مین یہ ہے کہ بشریت کی لذت کی چیزین واردات الٰہی کی ضد ہوتی ہین پھر راوی نے کہا اور مینے حضرت شیخ سوید رضی اللہ عنہ کو سُنا وہ فرماتے تھے کہ مینے اپنی ابتدا مین اپنے نفس کا مجاہدہ کیا اور ایک مدت اُس سے پانی روکا پھر بعض سیاحات مین پانی کے کسی تالاب پر گذر ہوا تو میرے نفس نے اوس سے پانی پینے پر مجھے پھسلایا پس مین بار بار رک گیا تو مجھہ مین سے ایک کالی شی نے جست کی اور اپنے آپکو پانی مین ڈالدیا پس مین کیا دیکھتا ہون کہ وہ میرا ہی نفس ہے صورت بنکر میرے سامنے پانی مین کھڑا ہوا اللہ کی قسم دیکر مجھسے سوال کرتا ہے کہ مین اُس سے تخفیف کرون تو مینے کہا واللہ مین اپنی مجاہدات اُسے نہ پھیرونگا اور نہ اُس شئے سے جسپر مینے اللہ تعالی سے بیعت کی پھر راوی نے کہا اور بھی مینے اُنکو کہتے سُنا ہے کہ مینے اپنے نفس کو بالکل عبرہ پر رکھا اور اوسکو ذبح کیا اور رہائی پائی +

## الحکایۃ الثانیۃ والخمسون بعد الخمس المئین عن الشیخ اسمٰعیل بن الشیخ الجلیل ابی الفضل

علی سوید السنجاری رضی اللہ عنہ قال سمعت ابی یقول دُعی شیخی الی عند سلطان سنجار فامر باحضارہ فخاف علیہ اصحابہ فاطرق الشیخ ثم قال لا باس علی قد قیل لی لا تخف انا معک فلما وصل الی باب دار السلطان اخذ السلطان قولنج عظیم فلما دخل الدھلیز اشتد القولنج وغشی علی السلطان وصاح نساؤہ واھلہ وما شکوا ان ذلک بسبب احضارہ الشیخ فخرجوا الیہ حفاۃ واکبوا علی قدمیہ معتذرین فرجع الشیخ وزال القولنج لوقتہ وصما رُوی عن الشیخ المذکور ایضا انہ رای رجلا یحدق الی امرأۃ ذات ھیئۃ فنہاہ الشیخ فلم ینتہ فقال اللہم خذ بصرہ فعمی الرجل ثم بعد سبعۃ ایام جاء الی الشیخ وشکا الیہ من ظلمۃ العمی واذعن بالتوبۃ واکثر ندمہ للہ فبسط الشیخ

بدنه وقال اللهم رد عليه بصره الا فى معاصيك فانه قد تاب ان لا يعود الى معاصيك فرد الله عز وجل عليه بصره فى الحال وكان اذا اراد النظر الى محرم حجب عنه بصره ثم يعود اليه **وكان** رضى الله تعالى عنه من اعيان الشيوخ العارفين واكابر المحققين صاحب المعارف الباهرة والكرامات الظاهرة والمقامات العلية والاحوال السنية والاشارات والتعريف والتمكين والتصريف انتهى اليه خلق كثير من الصلحاء واجمع على تبجيله واحترامه المشائخ والعلماء **ومن** كلامه رضى الله تعالى عنه مقامات العارفين على سبعة اصول القصد الى الله تعالى فى السر والجهر والاعتصام بالله تعالى فى الامر والجلوس مع الله تعالى بالادب والنصيحة لعباد الله تعالى فى السر والجهر والكتم لاسرار الله تعالى فى الطى والنشر وثبوت الحال مع العلم بالصبر وذكر لا اله الا الله الملك الحق المبين فاذا قطع العارف هذه الاحوال وترقى عن رؤية الافعال فتح الله له فى القصد الى الله بالسر باب النفس **شیخ** اصیل اسمعیل فرزند شیخ جلیل ابو الفضائل سُوید سنجاری رضی الله عنه کہتے ہین مینے اپنے والد کو سُنا وہ کہتے تھے کہ بادشاہ سنجار کے پاس میری چغلی کھائی گئی پس اُسنے اُنکی حاضر کرنے کا حکم دیا تو اُنکے اصحاب اُنپر ڈرے پس شیخ نے سر نیچا کیا پھر فرمایا کہ کچھ کھٹکا نہین ہی مقرر مجھسے کہدیا گیا ہی کہ تو مت ڈر ہم تیرے ساتھ ہین پھر جب در خانہ سلطان تک پہونچے تو اس بادشاہ کو سخت قولنج نے پکڑ لیا پھر جب دہلیز کے اندر گئے تو قولنج کی شدت ہوئی اور وہ بادشاہ بیہوش ہوگیا اور اُسکی عورتین اور گھر والے چلائے اور اُنھون نے اس مین شک نہین کیا کہ یہ بیماری اس سبب سے ہے کہ اُسنے شیخ کو حاضر کیا ہی پھر وہ سب نکلے اور اُنکے قدمون پر عذر کرتے ہوے اوندھے گرے پس شیخ لوٹ آئے اور وہ قولنج اُسی وقت دور ہوگیا حضرت شیخ مذکور سے یہ بھی مروی ہی کہ اُنھون نے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ ایک خوبصورت عورت کی طرف گھور گھور کر دیکھ رہا ہی تو شیخ نے اُسے منع کیا پھر وہ باز نہ آیا تو شیخ نے فرمایا ای الله تو اسکی بینائی لے لے پس وہ اندھا ہوگیا پھر سات دن کے بعد شیخ کیطرف آیا اور تاریکی نابینائی کی شکایت کی اور توبہ کیساتھ مطیع ہوا اور بہت زاری کی تو شیخ نے اپنا ہاتھ پھیلایا اور فرمایا ای الله تو اسکی بینائی اسپر پھیر دے مگر تیری معاصی مین پس بیشک اسنے توبہ کی ہی کہ تیری معاصی کیطرف عود نہ کریگا تو الله تعالے نے فی الحال اُسکی بینائی اُسپر پھیر دی اور جب وہ کسی محرم کیطرف نظر کرنیکا ارادہ کرتا تو اوسکی بینائی اس سے محجوب ہوجاتی پھر اُسکی طرف عود کر آتی تھی **وعلامته** ان یستروح القلب الى انوار التجلى بنفس السر وسراج الانس فى مشكوة الكشف وهذا النفس لا يكون الا فى حضرة التشهود بعد غيبة الادراك

فى معارج الاحوال واستغراق الاسرار فى مدارج روح القدس بحسم مادة الجهات واتحاد العلم و
ذهاب الرسم وهذا الحيوة اول ملابس العارفين واول استرواح انفاس ارواح التجلى وهذا الذى
لا يطفئ نور شهوده نور وجوده ولا يحجب نور وجوده حقيقة شهوده وحقيقة القصد الى الله
تعالى بالسر ظهور الحقيقة بادية فى حجاب العلم ثم يفتح الله له فى الاعتصام بالله تعالى باب المعاينة
وعلامة ان يفتح الله تعالى له عيونا ثلثة عينا يدرك بها انوار المعرفة وعينا يدرك بها انوار الحقائق و
عينا يدرك بها انوار المعرفة كما ان العيون ثلث عين البصر وعين البصيرة وعين الروح فعين
البصر يدرك بها المحسوسات وعين البصيرة يدرك بها المعنويات وعين الروح يدرك بها
الملكوتيات ثم يفتح الله تعالى له فى الجلوس مع الله تعالى باب الاستغراق وعين التفريد وله
خمسة اركان فناء القرب فى عين المشاهدة واضمحلال العلم فى بحر الجمع واستهلاك الفناء
فى بحر الازل واستغراق الوجود فى طى العدم واستعدام البقاء فى برق الابد ففناء القرب فى
عين المشاهدة للمرسلين مصافاة الاسرار وللمقربين عنايات الانوار واضمحلال العلم فى بحر الجمع
للصديقين رؤية وللابرار مشاهدة لان الرؤية للذات والمشاهدة لانوار الصفات واستهلاك
الفناء فى بحر الازل للمرسلين حقيقة وللمقربين طريقة واستغراق الوجود فى طى العدم للصديقين
تفريد التوحيد وللابرار تحقيق التجريد واستعدام البقاء فى برق الابد للشهداء حيات قرب
واستدامة رزق وللصالحين نسيم روح واسترواح ريحان ومعارف جنة نعيم ففناء القرب
فى عين المشاهدة كان عقلا وباضمحلال العلم فى بحر الجمع كان روحا وباستهلاك الفناء فى بحر
الازل كان سرا وباستغراق الوجود فى طى العدم كان ذرا وباستعدام البقاء فى برق الابد كان ذاتا
كاملة الوجود تامة التقويم فبالعقل ثبت الايمان وبالروح ثبت الخطاب وبالسر فهم الامر وبالذر
ظهر الحكم وبالذات وقعت الحركة فالحركة ظاهر الحكم والحكم ظاهر الامر والامر ظاهر الخطاب
والخطاب ظاهر الايمان والايمان ظاهر الصفات والصفات ظاهر الذات فالايمان بصيرة العقل
والسر بصيرة الروح والامر بصيرة الحكم والحكم بصيرة الحركة وذلك حقيقة ما يكشف
للعارف المنتهى فى درجة المعرفة **ومن كلامه رضى الله تعالى عنه** العلوم ثلثة علم من
الله تعالى وهو العلم بالامر والنهى والاحكام والحدود وعلم مع الله تعالى وهو علم الخوف
والرجاء والمحبة والشوق وعلم بالله وهو علم بنعوته وصفاته وعلم الظاهر علم الطريق وعلم
الباطن علم المنزل يعنى علم الحقيقة وموطن الوصول الى رب الخليقة وعلم الحكم علم الشرع

وکل باطن لا یقیمہ ظاہر فہو باطل واصل العقل الصمت وباطنہ کتمان الاسرار وظاہرہ الاقتداء بالسنۃ واذا
غلب الہوی توارٰی العقل ومن احتجب فی شیء من علومہ فلا ینظر الی شیء من عیوبہ وکان یتمثل بہذہ الابیات
ہ وقفت علی باب الحبیب مسائلا + فابدٰی جوابی قبل ان اتکلما + وکان جوابی انت لا انت ماتری + فمت لے
بوجد الوجد حتی تہدما + ورائع ودادی ما استطعت فاننی + ساجعل ودی فی المعاد معظما + واکشف
حجب العز عنی لاننی + اجیب نداء العارفین تکرما + شفاءک عندی غیر انی احب ان + اراک علی فرش
المحبۃ مسقما یقول المترجم عفا اللہ عنہ قال فی بہجۃ الاسرار سکن رضی اللہ عنہ سنجار دہ استوطنہا قدیما الی ان مات
بہا مسنا وقبرہ بہا ظاہر یزار واسمہ فیما بلغنی نصر اللہ وانما لقب بسویۃ فغلب علیہ وکان ابیض اللون احمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انتہی

الحکایۃ الثالثۃ والخمسون بعد الخمس المئتین عن الشیخ الاصیل ابی حفص عمر بن الشیخ
الجلیل ذی المجد الاثیل العارف باللہ تعالی حیاۃ بن قیس الحرانی قدس اللہ تعالی سرہ قال جاء الشیخ
رغیب بالراء المضمومۃ وبفتح الغین المعجمۃ وبالیاء المثناۃ من تحت والباء الموحدۃ الرحبی من الرحبۃ
الی حران لزیارۃ والدی فوافاہ بعد صلوۃ الصبح جالسا علی باب دارہ وبین یدیہ شاۃ لہ فسلم علیہ
وجلس علی دکۃ بازائہ من الجانب الاخر بینہما اکثر من عشرۃ اذرع فلم یکلمہ والدی فقال الشیخ رغیب
فی نفسہ جئت الیہ من الرحبۃ واشتغل عنی بمعزۃ لہ ینظر فی مرہا فنظر الیہ وقال یا رغیب قد امرت
ان اعطب فیک شیئا بسبب اعتراضک فاختر اما من ظاہرک واما من باطنک فقال یا سیدی
بل من ظاہری فمد والدی اصبعہ مشیرا الی عینہ فسالت عین الشیخ رغیب علی خدہ فقام وقبل الارض
وعاد الی الرحبۃ قال ثم لقیتہ بعد سنین بمکۃ صحیح العینین فسالتہ فقال کنت فی سماع ببلدنا
وفیہ رجل من مریدی والدک فوضع یدہ علی عینی فردت صحیحۃ کما تری قال ولما اشار والدک
رضی اللہ تعالی عنہ باصبعہ علی عینی وسالت علی خدی انفتحت فی قلبی عین شاہدت بہا اسرار
وقد رایت عجائب من آیات اللہ تعالی ومما روی عن الشیخ حیات رضی اللہ تعالی عنہ باسناد
انہ لما ارادوا نصب محراب مسجد بحران حضر فقال المہندس القبلۃ ہنا فقال الشیخ لا بل
القبلۃ ہنا انظر تری الکعبۃ بازائک فنظر المہندس فاذا الکعبۃ الشریفۃ بازائہ لیس بینہم وبینہا شیء یحجبہ فخر مغشیا علیہ
شیخ اصیل ابو حفص عمر بن شیخ جلیل ذی المجد الاثیل عارف باللہ تعالیٰ حیات بن قیس حرانی قدس اللہ سرہ
کہتے ہیں کہ شیخ رغیب رحبی رحمہ اللہ تعالیٰ میرے والد کی زیارت کو رحبہ سے حران کی طرف آئے تو بعد نماز صبح کے
اپنے گھر کے دروازے پر اُنکو بیٹھا ہوا پایا اور اُنکے آگے اُنکی بکری تھی پس شیخ رغیب نے اُنکو سلام کیا اور اُنکے
مقابلے میں دوسری جانب ایک چبوتری پر بیٹھ گئے دونوں کے درمیان دس ہاتھ سے زیادہ فاصلہ تھا میرے

والدنے اُنسے بات نہ کی تو شیخ رغیب نے اپنے جی مین کہا کہ مین تو رحبہ سے اُنکی طرف آیا اور وہ مجھہ سے اعراض کیے
بکری مین مشغول ہین اُسکے حال مین نظر کر رہے ہین پس انہون نے اُنکی طرف نظر کی اور فرمایا او رغیب تفر مجھے
امر کیا گیا ہی کہ مین تجھہ مین کچھہ نقصان کر دون بسبب تیرے اعتراض کے سو تو اختیار کر یا تو تیرے ظاہر سے
اور یا تیرے باطن سے تو انہون نے عرض کیا یا سیدی بلکہ میرے ظاہر سے پس میرے والدنے اپنی اُنگلی اشارہ کرتے
ہوے اُنکی آنکھ کیطرف دراز کی تو شیخ رغیب کی آنکھ اُنکے گال پر بہ گئی پھر وہ اُٹھ کھڑے ہوے اور زمین کو
بوسہ دیا اور رحبہ کیطرف لوٹ گئے راوی نے کہا پھر بعد کئی سال کے مین اُنسے مکہ مین ملا کہ اُنکی دونون
آنکھین درست ہین تو مینے اُنسے پوچھا پس کہا کہ مین اپنے شہر مین سماع کی مجلس مین تہا اور تمہارے
والد کے مریدون سے ایک شخص اُس مین تہا تو اُسنے اپنا ہاتھ میری آنکھ پر رکھدیا پس وہ درست ہو گئی
جیسی تم دیکھ رہے ہو۔ کہا اور جسوقت تمہارے والد رضی اللہ عنہ نے اپنی اُنگلی سے میری آنکھ کی طرف
اشارہ کیا اور وہ میرے گال پر بہ گئی تو میرے دل مین ایک ایسی آنکھ کھل گئی جس سے مینے اسرار کا مشاہدہ
کیا اور اللہ تعالی کی نشانیون مین سے عجیب عجیب قدرتون کا۔ حضرت شیخ حیات رضی اللہ عنہ سے یہ بھی مروی ہے
کہ جسوقت حران مین لوگون نے کسی مسجد کی محراب نصب کرنیکا ارادہ کیا اُنکی زندگی مین تو وہ حاضر ہوے
پس مہندس نے کہا کہ قبلہ یہان ہی پس حضرت شیخ نے فرمایا نہین بلکہ قبلہ اس جگہہ ہی تو نظر کرلے کعبہ
کو دیکھ لیگا اپنے مقابلہ مین پس مہندس نے نظر کی تو ناگاہ کعبہ شریفہ اُسکے مقابلہ مین تہا اور میان اُنکے اور
اوسکے کوئی شئے نہ تھی کہ حجاب کرے پس وہ غش کھا کر گرا پڑا رضی اللہ تعالے عنہ

## الحكاية الرابعة والخمسون

عن الشيخ الصالح ابى العلاء نصر بن يعلى التكريتي التاجر قال سافرت مرة من اليمن فى البحر المالح فلما توسطنا بحر الهند تِهنا وغلب علينا الريح واخذ بنا الامواج من كل جانب وانكسرت بنا السفينة فنجوت على لوحٍ منها فالقانى الى جزيرة فطفتها فلم ار بها احدا واذا كثيرة الخيرات ورأيت فيها مسجدا فدخلته واذا فيه اربعة نفر فسلمت عليهم فردوا على السلام وسالونى عن قصتى فاخبرتهم وجلست عندهم بقية يومى ذلك فرأيت من توجههم وحسن اقبالهم على الله تعالى امرا عظيما فلما كانت العشاء دخل الشيخ حياة الحرانى فقاموا يبادرون بالسلام عليه فتقدم وصلى بهم العشاء ثم استمروا فى الصلوة الى طلوع الفجر فسمعت الشيخ حياة يناجى ويقول الهى لا اجد لى فى سوال غيرك مطمعا ولا الى غيرك منتجعا فانحن ببابك ناظر الى جنابك

حتى تكشف لي عن تفريج الكربة فانحل او قال فاتصل الى مجالس القربة وقد اوثقت نفسي عنده تفريج
الكربة عن السرور بك وسمتها بذكرك ولي فيها كرامن افراح ترتاح اليها صبابات اشواقي ولي عند
احوال سر كشفها اللقاء يا حبيب التائبين يا سرور العارفين ويا قرة اعين العابدين يا انيس المنفردين
ويا حرز اللاجئين ويا ظهير المنقطعين ويا من حنت اليه قلوب الصديقين وبه انست افئدة المحبين
وعليه عكفت همة الخائفين ثم بكى بكاء شديدا ورايت الانوار قد حفت به واضاء ذلك المكان
كاضاءة القمر ليلة البدر ثم خرج الشيخ من المسجد وهو يقول ؎ سير المحب الى المحبوب اعجال
والقلب فيه من الاهوال بلبال ❊ اطوى المهامه من قفر على قدم ❊ اليك يدفعني سهل واجبال ❊
فقال لي اولئك النفر اتبع الشيخ فتبعته فكانت الارض برها وبحرها وسهلها وجبلها تطوى تحت
اقدامنا طيا وكنت اسمعه كلما خطا خطوة يقول يا رب حياة كن لحياة واذا نحن بحران في اسرع
وقت فوافينا الناس يصلون بها صلوة الصبح وعنه رضي الله تعالى عنه انه حج في بعض السنين
فنزلوا منزلا واستظل هو ومن معه بشجرة من ام غيلان فقال له خادمه يا سيدي اشتهي
الرطب فقال هز هذه الشجرة فقال يا سيدي هذه ام غيلان فقال هزها ففعل فتساقط عليهم
منها رطب جني فاكلوا حتى شبعوا وانصرفوا وكان رضي الله تعالى عنه من اجلاء المشائخ العارفين
واعيان المقربين المحققين صاحب الكرامات الكريمة والاحوال العظيمة والعطيات الجزيلة
والمحاسن الجميلة والمقامات العلية والشمائل السنية والكشف الجلي والقدر العلي والمعراج
الرفيع والمجال الوسيع والتصريف النافذ في الوجود والاستقاء من مناهل الجود والقدم المقدم
الراسخ اجمع على جلالته العلماء والمشائخ وهو احد الاربعة الذين قال فيهم الشيخ العارف بالله
ابو الحسن علي القرشي رضي الله تعالى عنه رايت اربعة من المشائخ يتصرفون في قبورهم كتصرف
الاحياء وقد تقدم ذكرهم في الحكاية الخامسة عشرة بعد الخمس مائتين ومنهم الشيخ حياة بن
قيس المذكور اقر الخاص والعام بفضله واستسقى الاكابر من مناهل نهله وعله وكان اهل
حران يستسقون به فيسقون ببركته ويلتجئون اليه في المعضلات فيكشفها بعلو همته رضي
الله تعالى عنه **شیخ صالح ابو العلا غانم بن یعلی تکریتی** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ ایکبار مینے
یمن سے دریائے شور میں سفر کیا پہر جب ہم بحر ہند کے وسط میں پہونچے تو راہ بہول گئے اور ہوا ہمپر غالب ہوئی
اور ہر طرف سے موجوں نے ہمکو پکڑ لیا اور جہاز ہمکو لیکر ٹوٹ گیا پس مینے اُسکے ایک تختے پر نجات پائی تو اُسنے
مجھے ایک جزیرہ کیطرف لا ڈالا پس مینے اُسکا گشت کیا تو اُسمیں کسی کو نہیں دیکھا اور ناگاہ وہ کثیرۃ الخیرات تہا

اور میں نے اسمین ایک مسجد دیکھی تو اُسکے اندر گیا کیا دیکھتا ہون کہ اُسمین چار شخص ہین تو مینے اُنکو سلام کیا پس اُنہون نے مجھے سلام کا جواب دیا اور میرا قصہ مجھسے پوچھا تو مینے اُنکو خبر دی اور میرا وہ دن جسقدر باقی رہا تھا اُسمین اُنکے پاس بیٹھا تو مینے اُنکی توجہ وحسن اقبال سے اللہ تعالیٰ پر ایک امر عظیم دیکھا مطلب یہ ہی کہ ہمہ تن عبادت الٰہی مین مصروف تھے اور اللہ پاک کیطرف خوب متوجہ تھے پھر جب عشا کا وقت ہوا تو **شیخ حیات** حرانی داخل ہوئے پس وہ لوگ اُنکو سلام کرنے کے ساتھ مبادرت کرتے ہوئے اُٹھکھڑے ہوئے تو وہ آگے بڑھے اور اُنکو عشا کی نماز پڑھائی پھر وہ سب نماز مین مشغول رہے طلوع فجر تک پس مینے شیخ حیات کو سُنا کہ وہ مناجات کرتے ہین اور یون کہہ رہے ہین الٰہی مین اپنے واسطے نہین پاتا ہون کسی طرح کے طمع تیری غیر سے سوال کرنے مین اور نہ امید نیکی واحسان جاتا تیرے غیر کیطرف اب مینے تو اپنی سواری تیری دروازے پر بٹھادی تیرے پردے کیطرف نظر کر رہا ہون کہ کب تو غم دور کرکے اُسکو میرے واسطے کھولے تو مین گھس جاؤن یا کہان مین متصل ہوجاؤن طرف مجالس قرب کے اور مقربین تجھسے خوش ہونے کے ساتھ وقت دور کرنے غم کے اپنے نفس کو کسکر باندھا ہے اور مینے تیرے ذکر کے ساتھ اُسکو تمنا مند کیا ہی اور میرے واسطے اُسمین ایسی چھپی چھپی خوشیان ہین جنکی طرف میرے شوقون کی گرمیان اور مشغولین بخوشی مائل ہوتی ہین اور میرے لیے تیرے ساتھ ایسے احوال ہین کہ ملاقات اُنکو عنقریب کھولدے گی اے توبہ کرنیوالون کے دوست اور اے عارفون کے سرور اور اے عابدون کی آنکھونکی ٹھنڈک اور اے تنہا رہنے والون کے اُنس اور اے پناہ پکڑنیوالونکے پناہ اور اے منقطع ہونیوالون کے مددگار اور اے وہ ذات جسکی طرف صدیقون کے دل آرزو مند ہوے اور جس سے محبون کے دلون نے اُنس پکڑا اور جسپر خوف کرنیوالون کی ہمت جمی پھر بہت روئے اور مینے دیکھا کہ انوار نے اُنکو گھیر لیا اور وہ مکان ایسا روشن ہوگیا جیسا چودہوین رات کا چاند پھر شیخ مسجد سے نکلے اور وہ کہتے جاتے تھے کہ محب کیطرف سے محبوب کیجانب جلدی کرنا ہی اور دل مین ہونون سے اضطراب وبیقراری ہی مین طے کر رہا ہون دور دست بیابان چٹیل میدان کے قدم پر طرف تیرے دہکاتی ہے مجھکو نرم زمین اور پہاڑ پھر اُن لوگون نے مجھسے کہا کہ تو شیخ کے پیچھے پیچھے چلا جا پس مین اُنکے پیچھے ہوگیا تو زمین کا جنگل و دریا اور نرم وسخت سب ہمارے قدمونکے نیچے طے کیا جاتا تھا اور مین اُنکو سنتا تھا کہ جب وہ کوئی قدم اُٹھاتے تو کہتے تھے اے حیات کے رب تو حیات کے واسطے ہوجا بہت ہی جلد ہم کیا دیکھتے ہین کہ حران مین موجود ہین پس ہمنے لوگونکو پایا کہ وہ وہان صبح کی نماز پڑھ رہے ہین یہ بھی اُنسے مروی ہی کہ اُنہونے کسی سال مین حج کا سفر کیا پھر کسی منزل مین اُترے اور اُنہونے اور اُنکے ساتھ والونے ببول کی کسی درخت کا سایہ لیا پس اُنکے خادم نے اُنسے کہا یا سیدی مین خرمائے تر کی خواہش رکھتا ہون تو فرمایا کہ تو اس درخت کو ہلا وہ بولا یا سیدی یہ تو ببول ہی پس فرمایا تو اسے ہلا تو پس اُسنے ہلایا تو اُس سے اُسپر تازہ چند خرمے گرپڑے پھر اُنہونے کہائے یہانتک کہ سیر ہوگئے حضرت شیخ حیات کی جلالت بزرگی پر علما و مشائخ نے اجماع کیا ہے اور یہ اُن چار مین سے ایک ہین جن کے حق مین شیخ عارف باللہ **ابو الحسن علی قرشی** نے فرمایا ہے کہ مین نے مشائخ مین سے چار کو دیکھا ہے کہ وہ اپنی قبرون مین تصرف کر رہے ہین

مثل تصرف زندون کے اونکا ذکر پہلے ہو چکا ہے حکایت مین گذر چکا ہے اور شیخ حیات بن قیس کو رضی اللہ عنہ و... ہین
انکے فضل کا عام وخاص نے اقرار کیا ہے اور انکے اول وثانی پانی کے گھاٹون سے اکابر نے پانی مانگا ہے حران کے لوگ انسے
پانی برسنے کی درخواست کرتے تھے تو انکی برکت سے اونکو پانی ملتا تھا اور مشکلات وشدائد مین انکی طرف التجا کرتے تھے
تو وہ اپنی علو ہمت سے اونکا کشف کردیتے تھے ومن كلامه رضي الله تعالى عنه من اراد التواضع فليوجه
نفسه الى عظمة الله تعالى فانها تذوب وتصفو ومن نظر الى سلطان الله تعالى ذهب سلطان نفسه
لان النفوس كلها فقيرة حقيرة عند ظهور جلالته ومن احب ان يرى خوف الله تعالى في قلبه و
يكاشف بآيات الصديقين فلا ياكل الا حلالا ولا يعمل الا في سنة او ضرورة وما حرم من حرم مشاهدة الملكوت
وحجب عن الاصول الا بشيئين بسوء الطعمة واذى الخلق يا اخي استجلب حلاوة الزهد بقصر الامل و
اقطع اسباب الطمع بصحبة اليائسين وتعرض لرقة القلب بمجالسة اهل الذكر واستجلب نور القلب بدوام الحذر و
استفتح باب الحذر بطول الفكر وتزين لله تعالى بالصدق في جميع الاحوال وتحبب اليه بتعجيل الخطا اليه
واياك والتسويف فانه يغرق الهلكى واياك والغفلة فانها تسود القلب واياك والتواني فيما لا عذر فيه فانه
ملجأ النادمين واسترجع سالف الذنوب بشدة الندم وكثرة الاستغفار وتعرض لعفو الله تعالى بحسن
المراجعة والخوف رقيب العمل والرجاء شفيع المحن واول قدم يطلبه الصادق بجدة وعلامة المريد على
الحقيقة ان لا يفتر من ذكره ولا يمل من حقه ولا يستانس بغيره ويلزم السنة والفريضة فالسنة ترك
الدنيا والفريضة صحبة المولى لان السنة كلها تدل على ترك الدنيا والكتاب كله يدل على صحبة المولى فمن عمل
بالسنة والفرض فقد كمل امره ومن زهد في الدنيا فقد ثبت على قدرها في قلبه ونفسه فينبغي له ان
يستحيي من الله تعالى ان يتخذ غيره بدلا لانها لا قدر له عنده وعند نزول البلاء تظهر حقائق الصبر وعند مكا
الاقدار تظهر حقائق الرضا واياك ان تجعل الزهد حرفتك ولكن اجعله وسيلة عبادتك وقال رضي الله تعالى
عنه المحبة تعلق القلب بين الهيبة والانس وهي سمة الطائفة وعنوان الطريقة ومقعدا وقال مقصد
يكسب تعلقا الى روية المحبوب وهيمانا الى لقاء المطلوب يقالب العقل الجلي للسماع وبجال للطائفة
وتلذذ الموت فلا يرحم ابدا ولا يقبل امدا ولا يرى احدا فهنالك برز الحق للقلب بصولة الحال على
عمله وصولة الوجد على طاقته وصولة الكشف على همته وصولة الجمع على رسمه وصولة السبق على
وقته وصولة المشاهدة على روحه وصولة الاتصال على لطف العطية وصولة نور القلب على نور
وصولة الشوق العيان على شوق الخبر وكان رضي الله تعالى عنه يتمثل بهذه الابيات مواجد حق اوجد الحق كلها
وان عجزت عنها فهوم الاكابر + وما الحب الا خطرة ثم نظرة + تنشى لهيبا بين تلك السرائر + اذا اسكن الحق السريرة

حتی عرفت بقاته احوال لاهل البصائر، فحال بعيد السر عن كنه وجده، وبحضرة للمشوق فى حال حائر، و

حال به رقت خوی الستر فانثنت، الى منظر افناه عن كل ناظر، قال المترجم عفا الله تعالى عنه،

سكن رضى الله تعالى عنه حران واستوطنها الى ان مات بها ليلة الاربعا سلخ جمادى الآخرة سنة احدى وثمانين وخمسمائة ودفن بها و

قبره فى نواحيها ظاهر يزار وذكر صاحب تاريخ حران من اخباره شيئا وقصة استسقائه لاهل حران مذكورة مشهورة رضى الله تعالى عنه

۵۵ كذا فى بهجة الاسرار **الحكاية الخامسة والخمسون بعد الخمس المئين** عن الشيخ العارف ابى محمد ابراهيم بن

محمود البعلبكى المقرى الفقيه رحمه الله تعالى قال كان شيخ رسلان رضى الله تعالى عنه ببستان من بساطين

دمشق فى زمن الصيف ومعه جماعة من اصحابه فقال احدهم يا سيدى ما وصف الولى المشتمل على احكام التمكين

فقال هو الذى ملكه الله ازمة التصريف فى الوجود فقال له ما علامة ذلك فاخذ الشيخ اربعة قضبان

وافرد منها واحدا وقال هذا الصيف وافرد اخر وقال هذا الربيع وافرد اخر وقال هذا الخريف وافرد

اخر وقال هذا الشتاء ثم اخذ الذى سماه الصيف بيده وهزه فاشتد الحر جدا ثم طرحه واخذ الذى سماه

الربيع بيده وهزه فاخضرت اوراق شجر البستان واينعت اغصانه وتبارحت رياح الربيع ونسائمه ثم

طرحه واخذ الذى سماه الخريف فهزه فجاءت وصاف الخريف ثم طرحه واخذ الذى سماه الشتاء وهزه

فهبت رياح الشتاء واشتد البرد ويبست اوراق شجر البستان ثم نظر الى طيار على اشجار فى البستان فقام

الى شجرة منهن وهزها واشار الى الطير الذى عليها ان سبح خالقك فترنم الطير بصوت شجى اطرب السامعين

ثم اتى الى شجرة اخرى وفعل كذلك حتى اتى على الجميع واشار الى طائر منها ان مجد خالقك فلم ينطق فقال الشيخ

اسكت لا عشت فوقع الطائر الى الارض ميتا **شيخ عارف ابو محمد ابراهيم بن محمود بعلبكى مقرى فقيه**

رضى الله تعالى عنه كہتے ہيں كہ حضرت شيخ رسلان رضى الله تعالى عنه موسم گرمى ميں دمشق كے باغوں ميں كے كسى باغ ميں تہے

اور اونكے ساتھ اونكے اصحاب ميں كى ايک جماعت تھى تو اونميں كے ايک نے كہا يا سيدى كيا وصف ہے اوس ولى كا جو كہ احكام

تمكين پر مشتمل ہے فرمايا يہ وہ شخص ہے جسكو الله تعالى نے وجود ميں تصرف كرنيكى باگون كا مالک كيا ہے پھر اوسنے اونسے

عرض كيا كہ اسكى كيا علامت ہے تو حضرت شيخ نے چار بانس ليے اور اونميں سے ايک عليحدہ كيا اور فرمايا يہ گرمى كا موسم ہے

ايک اور الگ كيا اور فرمايا يہ ربيع كا موسم ہے ايک اور عليحدہ كيا اور فرمايا يہ خريف كا موسم ہے ايک اور الگ كيا اور فرمايا يہ سردى كا

موسم ہے پھر اپنے ہاتھ ميں اوس بانس كو ليا جسكا نام موسم گرما ركہا تھا اور اوسكو ہلايا تو نہايت سخت گرمى ہوگئى پھر اوسكو

پھينک ديا اور اوسكو اپنے ہاتھ ميں ليا جسكا نام ربيع ركھا تھا اور اوسكو ہلايا تو اوس باغ كے درختوں كے پتے ہرے بھرے ہوگئے

اور اونكى شاخوں كے ميوے پک گئے اور موسم ربيع كى چوبائى ہوائيں اور اوسكى نسيميں چلنے لگيں پھر اوسكو ڈالديا اور اوسكو

ليا جسكا نام خريف ركھا تھا پھر اوسكو ہلايا تو موسم خريف كى اوصاف آگئے پھر اوسكو ڈالديا پھر اسكو ليا جسكا نام سردى كا موسم ركھا تھا

اور اوسکو ہلایا تو سردی کی ہوائین چلنے لگین اور ہمکو سخت سردی لگی اور درختونکے پتے سوکھ گئے پھر اون پرندونکیطرف نظر کی جو کہ اس باغ مین درختون پر تھے تو اونمین کے ایک درخت کیطرف کھڑے ہوا اور جو پرندے اوسپر تھے اونکی طرف اشارہ کیا کہ اپنے خالق کی تسبیح کرو پس پرندے ایسی حزین آواز سے چہچہے کرنے لگے جسنے سننے والونکو طرب مین ڈالا پھر ایک اور درخت کیطرف آئے تو ایسا ہی کیا یہانتک کہ سب درختون پر آئے اور اونمین کے ایک طائر کیطرف اشارہ کیا کہ اپنے خالق کی تمجید و بزرگی بیان کر تو وہ نہ بولا پس حضرت شیخ نے فرمایا تو چپ ہوگیا تو نہ جئے تو وہ طائر مردہ ہو کر زمین کیطرف گر پڑا

## الحکایة السادسة والخمسون بعد الخمس المائین عن الشیخ الامام ابی الفرج عبد الرحمن

بن الشیخ ابو العلاء الخزرجی رحمه الله تعالیٰ قال سمعت ابی یقول حضر الشیخ رسلان سماعاً فی دار بدمشق فیه جمع من المشائخ والصلحاء فانشد القوال هذه الابیات ؎ کانی انادی صخرة حین اعرضت من الصم لو تمشی بها العصم زلت صفوحا فما یلقاک الا بخیلة فمن مل منها ذلک الوصل ملت اسیئ بنا او حسنی لا ملومة لدینا ولا مقلیة ان تقلت ولکن ابتلی واذکری من مودة لدی خلة کانت لدیکم فضلت وکنا سلکنا فی صعود من الهوی فلما تواصینا ثبت وزلت وکنا شددنا عقدة الوصل بیننا فلما توافینا شددت وحلت فان سأل الواشون فیم هجرتها فقل نفس حر سلیت فتسلت هنیئا مریئاً غیر داء مخامر لعزة من اعراضنا ما استحلت قال فکان الشیخ رسلان رضی الله تعالیٰ عنه یثب فی الهواء ویدور فیه دوراناً ثم ینزل الی الارض یسیراً یسیراً یفعل ذلک مراراً والحاضرون یشاهدونه فلما استقر علی الارض اسند ظهره الی شجرة تین فی تلک الدار وکانت قد یبست وقطعت الحمل من مدة فاورقت واخضرت وایبعت اغصانه وحملت التین فی تلک السنة وکان حملها من اطیب تین دمشق وکان رضی الله تعالیٰ عنه من اکابر مشائخ الشام واعیان العارفین الاعلام صاحب الانفاس الصادقة والکرامات الخارقة والمقامات العلیة والاحوال السنیة والکشف الواضح عن حقائق الآیات والقدم الراسخ فی معرفة الاسرار المغیبات والتمکین المکین والتصریف النافذ فی الوجود والمشرب العذب من سلسبیل فیض الفضل ومنبع عین الجود اشار الیه بالاحترام والتبجیل المشائخ واولوا الجلالة والتحقیق ونزلت بفنائه الرکائب وسارت باثاره ومأثره الرکبان الی کل فج عمیق ۔ شیخ امام ابو الفرج عبد الرحمن بن شیخ ابو العلا خزرجی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین مین نے اپنے والد کو سُنا وہ کہتے تھے کہ شیخ رسلان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سماع کی کسی مجلس مین حاضر ہوئے شہر دمشق کے کسی گھر مین تھی اوس مجلس مین مشائخ و صلحا مین کی ایک جماعت بھی تھی پس قوال نے یہ اشعار پڑھے مضمون اونکا یہ ہے گویا مین پکار رہا ہون ایک بڑی چٹان کو جسوقت کہ اوسنے مجھسے اپنا مکھڑا پھیرا وہ چٹان ایسی سخت چکنے پتھر مین کی ہے کہ اگر اوسپر پہاڑی بکریان چلین تو وہ بھی پھسل جائین باوجود اسکے کہ وہ رات دن پہاڑ مین رہنے بسنے چلنے پھرنے کی خوگر

ہورہی ہین مطلب یہ ہے کہ بھلا جسکی یہ مثال ہی وہ بے پکارنیکو کیون سُننے لگا پھر کہتا ہی کہ وہ بڑا سخت پتھر کون ہی ایک عورت محبوبہ بڑی مونہہ پھیرنے والی ملنے سے رُکنے والی دوری کرنیوالی ہی پس وہ تجھسے نہین ملتی ہی مگر کسی حیلہ سے قصد اً خوش ہوکر ملنا اوسکا کام نہین اسکے کوئی اوسکر اس وصل ورملنے سے ملول ہو تو وہ بھی ملول ہوتی ہی کسی نے خوب کہا ہی ؎ سرسری اونسے ملاقات ہی گاہے گاہے + صحبتِ غیر ہین گاہے سرراہے گاہے ۔ کسی اور نے خوب کہا ہے ؎ اسطرف بھی تمھین لازم ہی نگاہے گاہے + دمبدم لحظہ بلحظہ نہین گاہے گاہے ۔ کسی نے فارسی مین کہا ہی ؎ میگر فتیم بجانان سرراہے گاہے + اوہم از لطف نہان داشت نگاہے گاہے + پھر محبوبہ کو مخاطب کرکے کہتا ہے کہ تو ہمارے ساتھ بُرائی کر یا بھلائی کر دونو حال مین ہمارے نزدیک تجھپر کسیطرح کی ملامت نہین ہے پھر غائب کرکے کہتا ہی کہ اگر وہ ہمسے بُغض رکھی تو وہ ہمارے نزدیک مبغوض نہین ہے یا اگر وہ ہمارے ملنے سے کی بازرہی تو ہم اوس سے بے غم نہین ہوتے ہین یہ تو سب کچھ ہُوا لیکن اب تجھسے اتنا چاہتا ہون کہ اپنے خزانۂ وصل سے مجھے عطا کر اور ذرا اوس سنی اور محبت کو یاد کر جو تجھے ایک دوست سے تھی پھر وہ گم ہوگئی ۔ پھر اپنی وفا اور محبوبہ کی جفا کا ذکر کرتا ہی کہ ہم محبت اور عشق کی بلند چڑھاؤ مین چلے پھر جب ہم ملے تو مین تو جما رہا اور وہ پھسل پڑی اور ہمنے وصل کی گرہ باہم مضبوط باندھی تھی پھر جب ہمنے تو بندھی رکھی اور اوسنے کھولڈالی غرضکہ او دھر سے جفا اور ادھر سے وفا کا برتاؤ رہا اب اگر تمام لوگ تجھسے پوچھین کہ تو نے کیون اوسکو چھوڑ رکھا ہی تو تو اونسے کہدیجیو کہ آزاد شریف آدمی کا نفس ہے اوسکو صبر و تسلی کا کہدیا گیا تو وہ صبر کرکے چپ بیٹھ رہا پھر دعا دیتا ہی کہ عزہ نے جو ہماری آبروئین حلال سمجھین اور ہماری بردہ دری کی ہے اوسکو خوشگوار اور رچتا پچتا ہو بغیر کسی سخت خطرناک بیماری کے مطلب یہ کہ محبوبہ ایذا دی یا تکلیف پہونچائے مین اوسکو دعا ہی دیتا ہون مین ایسا عاشق نہین ہون کہ ایذا پہونچنے پر محبوب کو بد دعا دیتا ہی ایک آدمی نے کہا بس شیخ رسلان ہوا مین جست کرتے تہی اور خوب چکر کھاتے تھے پھر آہستہ آہستہ زمین کیطرف اوترتے کئی بار یہی کرتے تھے اور حاضرین سکا مشاہدہ کر رہی تھے پھر جب زمین پر قرار پکڑا تو انجیر کے درخت کیطرف اپنی پشت لگائی وہ درخت اوس گھر مین تھا اور سوکھ گیا تھا اور ایک مدت سے پھل قطع کرچکا تھا تو اوسمین پتے آگئے اور سبز ہوگیا اور اوسکی شاخین میوے سے پُر ہوگئین اور اوسی سال انجیر کا پاکلا اوسکی انجیر دمشق کی سارے انجیرون سے زیادہ عمدہ تھے ۔ **وله کلام** جليل في الحقائق والمعارف والعلوم التي لا ينطق بها الا كل عارف **من ذلك** قوله العارف ترد عليه اسرار الله تعالى جميلةً مكنونةً زاهرةً باهرةً هو مضطلم بانوارها مستغرق في بحارها مستهلك في طلاطم موج لجّتها قائم بايضاحها واقامة براهين حججها التقريب يشهده والتهذيب يوجده والتخصيص يفرده وقوله العارف من جعل الله تعالى قلبه لوحاً منقوشاً باسرار الموجودات ويمده بانوار حق اليقين وبهجة التجليات يدرك بها حقائق تلك السطور المرقومات على اختلاف اطوارها ويدرك بها من نفائس العلوم وغوامض اسرارها ويدرك اسرار الافعال

فلا تتحرك حركة ظاهرة او باطنة فی الملك والملكوت الا ویكشف الله تعالی له عن بصیرة ایمانه وعین عیانه فیشهدها علما وكشفا وهذا الذی یصعد بسره فی اكوان الملكوت كالشمس فلا یطاق النظر الیه وصفته ان یكمل الاعمال بالعلم والاحوال بالسر وقوله الحدة مفتاح كل شر والغضب یقیمك علی ذل الاعتذار ومكارم الاخلاق العفو عند القدرة والتواضع فی الدولة والعطاء بغیر منة والكریم من احتمل الاذی ولم یشك عند البلوی واحسن المكارم عفو المقتدر وجود المفتقر وسبب الغضب هجوم ما تكرهه النفس ممن هو دونها وسبب الحزن هجوم ما تكرهه النفس ممن هو فوقها فالغضب یتحرك من باطن الانسان الی ظاهره والحزن یتحرك من ظاهر الانسان الی باطنه فالحادث عن الغضب السطوة والانتقام والحادث عن الحزن المرض والاسقام **یقول المترجم** عفا الله تعالی عنه سكن رضی الله تعالی عنه دمشق واستوطنها فلم یزل ان مات بها ماسنا ودفن بظاهرها وقبره ثمه ظاهر یزار ولما حمل نعشه علی اعناق الرجال جاءت طیور خضر وعكفت علی نعشه ورأی الناس فرسانا علی خیول شهب قد احدقوا بالجنازة لم یروهم من قبل ولا من بعد رضی الله تعالی عنه كذا فی بهجة الاسرار **الحكایة السابعة والخمسون بعد الخمس المئین** عن الشیخ الفقیه ابی العباس احمد بن قریش التلمسانی رحمه الله تعالی قال سمعت شیخنا ابا محمد صالح الدكالی رضی الله تعالی عنه قال قامت الحرب بالمغرب مرة بین المسلمین والافرنج فی حیاة شیخنا ابی مدین رضی الله تعالی عنه وكان الافرنج قد ظهروا فیها علی المسلمین فاخذ الشیخ سیفه وخرج الی الصحراء مع نفر یسیر من اصحابه وانا معهم وجلس علی كثیب من رمل فاذا بین یدیه خنازیر قد ملأت البریة من كثرتهم فوثب الشیخ حتی صار بینهم واستل سیفه وعلا به رؤس الخنازیر حتی صرع منهم كثیرا وولوا من بین یدیه هاربین ورجع فسألناه فقال هؤلاء الافرنج وقد خذلهم الله تعالی فارخنا ذلك الوقت فجاء الخبر بكسر الافرنج فی الوقت الذی ارخناه فلما قدم المجاهدون اكبوا علی اقدام الشیخ یقبلونها واقسموا بالله انه لو لم یكن معهم بین الصفین لهلكوا واخبروا انه كان یعلوا بسیفه راس الفارس من الافرنج فیصرعه وفرسه وانه قتل فیهم مقتلة عظیمة وولوا مدبرین انهم لم یروه بعد انقضاء الحرب قال وكان بین الشیخ وبین موضع القتال اكثر من شهر **شیخ فقیه ابو العباس احمد بن قریش تلمسانی** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین مینے اپنے شیخ ابو محمد صالح کو سنا اونھون نے کہا کہ ایکبار مغرب مین لڑائی قائم ہوئی درمیان مسلمانون کے اور فرنگ کے ہمارے شیخ ابو مدین رضی اللہ تعالی عنہ کی حیات مین اور تھے فرنگ مسلمانون پر غالب ہوے تھے پس شیخ نے اپنی تلوار لی اور جنگل کیطرف نکلے ہمراہ تھوڑے آدمیون کے اپنے اصحاب مین سے اور مین انکے ساتھ تھا اور ریت کی ایک تھل پر بیٹھ گئے تو مین کیا دیکھتا ہون کہ اونکے آگے سور ہین جنھون نے اپنی کثرت سے اوس جنگل کو بھر دیا پس شیخ نے جست کی یہان تک کہ اونکے درمیان مین جا پہنچے اور اپنی تلوار

هل لك فی الصحبۃ قلت نعم قال بشرط ان لا تخالفنی قلت نعم قال اجلس ههنا حتی اتيك و غاب عنی سنۃ
ثم عاد الی و انا فی مکانی ذلك فجلس عندی ساعۃ ثم قام و قال لا تبرح من مکانك حتی اعود اليك
فغاب عنی سنۃ اخری ثم عاد و انا فی مکانی فجلس عندی ساعۃ ثم قام و قال لا تبرح من مکانك حتی
اعود فغاب عنی سنۃ اخری ثم عاد و معه خبز و لبن فقال لی انا الخضر و قد امرت ان اکل معك فاکلنا
ثم قال قم فادخل بغداد فدخلنا جميعا فقيل للشيخ رضی الله تعالی عنه و ارضاه من این کنت تقتات
فی مدۃ تلك السنين الثلاث قال من المنبوذات شیخ ابو الحسن علی بن ابراهيم بن اسمعيل واسطی اور
شریف ابو العباس احمد بن محمد ازہری بغدادی سے بسند متصل ہر دو مروی ہی کہ حضرت شیخ محیی الدین
عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ و ارضاہ نے فرمایا اور آپ کرسی پر تھے کہ مین پچیس برس جریدہ و تنہا ہو کر سیر و سیاحت
کرتا پھرا عراق کے جنگلون اور ویرانون مین اور چالیس برس صبح کی نماز عشا کے وضو سے پڑہتا رہا اور پندرہ برس
فجر کے وضو سے عشا کی نماز پڑہتا تھا پھر مین قرآن شریف شروع کرتا اور ایک پانون پر کھڑا رہتا تھا اور میرا
ہاتھ ایک میخ مین ہوتا جو کہ دیوار مین گڑی ہوئی ہوتی تھی نیند کے خوف سے یہانتک کہ مین سحر کے وقت آخر
قرآن تک پہونچتا تھا اور ایک رات مین سیڑہی پر چڑہنے والا تھا کسی زمین مین تو میرے نفس نے مجھسے کہا کہ کاش
تو گھڑی بھر سو رہتا پس مین کھڑا ہوا پھر اُسی جگہ مین ٹھہر گیا جہان مجھے یہ خطرہ آیا اور ایک پانون پر
کھڑا ہوا اور قرآن شریف شروع کیا یہانتک کہ اُسکے آخر تک آ گیا اور مین اسی حالت پر تھا اور مین
تین دن سے چالیس دن تک ٹھیرا رہتا اس حال مین کہ وہ شے نہین پاتا تھا کہ جسکے ساتھ قوت بسری کرون اور نیند
کسی صورت مین میرے پاس آتی تو مین اُسپر چیخ مارتا تھا پس وہ جاتی رہتی تھی اور دنیا اور اسکی آرائشین
خواہشین اچھی اور بری صورتون مین میرے پاس آتین تو مین اُنپر چیخ مارتا تھا پس وہ بھاگتی چلی جاتی
تھین اور مین نے گیارہ برس اُس برج مین اقامت کی جسکا اب برج عجمی نام رکھا جاتا ہے اور میرے طول
اقامت کے باعث اوسکا نام برج عجمی رکھا گیا ہی اور مین نے اسمین اللہ عز و جل سے یہ معاہدہ کیا تھا کہ
مین کوئی شے نہ کھاونگا یہانتک کہ مین لقمہ دیا جاؤن اور نہ پیونگا یہانتک کہ پلایا جاؤن پس مین چالیس
دن کی مدت تک اسمین رہا کوئی شے نہین کھاتا تھا پھر بعد چالیس دن کے ایک مرد آیا اور اُسکے ساتھ روٹی
اور کھانا تھا پھر اُسکو میرے آگے رکھدیا اور چلدیا اور مجھے چھوڑ گیا پس میرا نفس مارے بھوک کی شدت کے
قریب تھا کہ اُس کھانے پر گر پڑے تو مین نے کہا واللہ مین نہ پھرونگا اُس شے سے جسکا مین نے اپنے رب تبارک
و تعالی سے معاہدہ کیا ہی پھر مین نے اپنے باطن سے ایک ندا کرنیوالے کو سنا کہ وہ الجوع الجوع ندا کر رہا ہی
تو مین نے اسکی طرف کچھہ التفات نکیا پھر شیخ ابو سعد[۳] مخزومی نے مجھپر گزر کیا تو انھون نے اُس ندا کرنیوالے کو سُن لیا

ف ۱ بند اندرونی ... از وست ... ص

ف ۲ ... دانستہ ... در ... اندازند

ف ۳ اصل مین اسیطرح ہے مگر ابو سعید مخزومی صحیح معلوم ہوتا ہے واللہ اعلم ۱۲ منہ

پس وہ مجھپر داخل ہوے پھر فرمایا یہ کیا ہے ای عبد اللہ یا فرمایا ای سید عبد القادر مین نے کہا کہ یہ نفس کا قلق ہے اور سوچ جو ہی سو اپنے مولا عزوجل کیطرف ساکن ہی فرمایا تو میرے پاس آ طرف باب الازج کے اور وہ چلدیے اور مجھے اپنے حال پر چھوڑ گئے پس مین نے اپنے جی مین کہا کہ مین اس سے نہ نکلون گا مگر بسبب کسی امر کے پھر ابو العباس خضر میرے پاس آئے اور فرمایا کھڑا ہو اور ابو سعد کیطرف چل پس مین اُنکے پاس آیا اور ناگاہ وہ اپنے گھر کے دروازے پر ٹھیرے ہوے ہین میرا انتظار کر رہے ہین اور مجھسے فرمایا ای سید عبد القادر کیا کافی نہین ہوا تجھکو میرا کہنا تجھسے کہ تو میری طرف آ یہانتک کہ خضر نے تجھے امر کیا اُس بات کا جسکا مین نے تجھے امر کیا تھا پھر مجھے اپنے گھر کے اندر لے گئے تو مین نے کھانا مہیا پایا پھر وہ بیٹھے ہوے مجھے لقمہ دینے لگے یہانتک کہ مین سیر ہو گیا پھر مجھے اپنے ہاتھ سے خرقہ پہنایا اور مین نے اُنپر مشتغل ہونے کی ملازمت کی اور اس سے قبل مین اپنی سیاحتون مین تھا پس میرے پاس ایک ایسا شخص آیا کہ اس سے پہلے مین نے اُسکو نہین دیکھا تھا تو اُسنے مجھسے کہا کیا تجھکو صحبت مین رغبت ہی مین نے کہا ہان کہا باین شرط کہ تو میری مخالفت نہ کرے مین نے کہا ہان کہا یہان بیٹھا رہ یہان تک کہ مین تیرے پاس آؤن اور وہ برس بھر مجھ سے غائب رہا پھر لوٹ کر میری طرف آیا اور مین اپنی اُسی جگہہ مین تھا پس وہ گھڑی بھر میرے پاس بیٹھا پھر اُٹھ کھڑا ہوا اور کہا اپنی جگہہ سے نہ نکلنا یہانتک کہ مین تیرے پاس آؤن پھر سال بھر اور مجھسے غائب رہا پھر لوٹ کر آیا اور مین اپنی جگہہ مین تھا پس گھڑی بھر میرے پاس بیٹھا پھر اُٹھ کھڑا ہوا اور کہا اپنی جگہہ سے نہ نکلنا یہانتک کہ مین لوٹ کر آؤن پھر سال بھر اور مجھسے غائب رہا پھر لوٹ کر آیا اور اُسکے ساتھ روٹی اور دودھ تھا پس مجھسے کہا کہ مین خضر ہون اور مجھے امر کیا گیا ہے کہ مین تیرے ساتھ کھاؤن پس ہمنے کھایا پھر کہا کھڑا ہو پس بغداد مین داخل ہو پھر ہم دونون داخل ہوے پس حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے کہا گیا کہ اُس تین سال کی مدت مین آپ کہانسے قوت بسری کرتے تھے فرمایا اُون چیزون سے جنکو لوگ بیکار سمجھکر پھینک دیتے ہین +

**الحکایة الثامنة** بعد الستاتین عن الشیخ ابی عبد اللہ محمد بن الشیخ ابی العباس الخضر بن عبد اللہ بن یحیی الحسینی الموصلی قال حدثنا ابی بالموصل قال کنا لیلة فی مدرسة شیخنا السید محیی الدین عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ ببغداد فجاءہ الامام المستنجد باللہ ابو المظفر یوسف رحمہ اللہ تعالی وسلم علیہ استوصاہ ووضع بین یدیہ مالا فی عشرة اکیاس یحملہا عشرة من الخدام فقال رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ لا حاجة لی فیہا فابی ان یقبلہا والح علیہ فاخذ کیسا منہا فی یمینہ واخری فی یسارہ وعصرہما بیدہ فسالا دما فقال رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ لہ یا ابا المظفر اما تستحیی من اللہ تعالی ان تاخذ دماء الناس وتقابلنی بہا فغشی علیہ فقال الشیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وعزة المعبود

لولا حرمة اتصاله برسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لترکت الدم یجری الی منزله قال قال شهدته یوما عنده فقال له ارید ان اری شیئا من الکرامات لیطمئن قلبی قال رضی الله تعالی عنه وارضاه وما ترید قال تفاحا من الغیب ولم یکن ذلک الاوان اوان التفاح بالعراق فمد یده فی الهواء فاذا فیها تفاحتان فاعطاه احداهما وکسر الشیخ التی بیده واذا هی بیضاء تفوح منها رائحة کالمسک وکسر المستنجد التی بیده فاذا فیها دودة فقال ما هذا والتی بیدک کما اری قال رضی الله تعالی عنه وارضاه المستنجد یا ابا المظفر لمستها ید الظلم فدودت شیخ ابو عبد الله محمد بن شیخ ابو العباس خضر بن عبد الله بن یحیی حسنی موصلی رحمهم الله تعالی سے مروی ہی کہا ہمکو حدیث کی میرے والد نے موصل مین کہا ایک رات ہم تھے مدرسہ شیخنا السید محیی الدین سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی الله تعالی عنه وارضاہ مین پس آیا اونکے پاس مستنجد بالله ابو المظفر یوسف رحمه الله تعالی وسلم علیہ اور اونسے وصیت چاہی اور اونکے آگے مال رکھا جو کہ دس توڑون مین تھا جنکو دس خادم لادے ہوے تھے پس حضرت شیخ رضی الله تعالی عنه وارضاہ نے فرمایا مجھکو انمین کسی طرح کی حاجت نہین ہی پھر اونکے قبول کرنے سے انکار فرمایا اور اوسنے آپ پر اصرار کیا تو آپ نے انمین سے ایک توڑا اپنے داہنے ہاتھ مین اور دوسرا اپنے بائین ہاتھ مین لیا اور انکو اپنے ہاتھ سے نچوڑا تو وہ دونون خون ہوکے بہنے لگے پھر آپ نے اس سے فرمایا اے ابو المظفر کیا تو الله تعالی سے نہین شرماتا ہے کہ تو لوگون کے خون لیوے اور انکو لیکر میرا مقابلہ کرے پس اوسپر غشی طاری ہوی پھر حضرت شیخ رضی الله تعالی عنه وارضاہ نے فرمایا قسم ہے معبود کی عزت کی اگر نہوتی حرمت اسکے اتصال کی رسول الله صلی الله علیہ وآلہ وسلم سے تو البتہ مین چھوڑ دیتا اوس خون کو اسحال مین کہ وہ اسکے گھر تک بہتا جاتا راوی نے کہا کہ میرے والد نے کہا کہ ایکدن مین مستنجد کے پاس حاضر ہوا وہ حضرت شیخ رضی الله تعالی عنہ کے پاس تھا پس آپ سے عرض کیا مین چاہتا ہون کہ کوی شے کرامات مین سے دیکھون تاکہ میرا دل مطمئن ہو جاے آپ نے فرمایا تو کیا چیز چاہتا ہی عرض کیا کہ سیب انگور مین سے اور وہ وقت عراق مین سیب کا وقت نتھا پس آپ نے اپنا ہاتھ ہوا مین بڑہایا تو ناگاہ اوسمین دو سیب موجود تھے پس آپ نے انمین کا ایک اسکو عطا کیا اور آپ نے وہ سیب توڑا جو اپنے ہاتھ مین تھا اور ناگاہ وہ سفید تھا اس سے ایک خوشبو مثل مشک مہک رہی تھی اور مستنجد نے وہ سیب توڑا جو اسکے ہاتھ مین تھا تو ناگاہ اسمین ایک کیڑا تھا پس وہ بولا کہ یہ کیا ہے اور جو سیب آپ کے ہاتھ مین ہے وہ ویسا ہے جیسا کہ مین دیکھ رہا ہون آپ نے فرمایا اے ابو المظفر اسکو ظلم کے ہاتھ نے چھو لیا تو اسمین کیڑے پڑ گئے

**الحکایة التاسعة بعد الستین** عن الشیخ ابی محمد رجب بن ابی المنصور الرازی وابی زید عبد الرحمن بن سلم القرشی وابی عبد الله محمد بن عبادة الانصاری باسانیدهم المتصلة ان الشیخ

محیی الدین السید عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ جاءہ ابو غالب فضل
ابن اسمعیل البغدادی التاجر فقال لہ یا سیدی قال جدک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من دعی فلیجب
وھا انا قد دعوتک الی منزلی فقال ان اذن لی جئت ثم اطرق ملیا ثم قال نعم فرکب رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
بغلتہ واخذ الشیخ علی بن الھیتی برکابہ الایمن واخذت انا بالایسر فاتینا دارہ واذا فیہا مشائخ بغداد وعلماءھا
واعیانھا ومد سماط فیہ من کل حلو وحامض واتی بسلۃ کبیرۃ مختومۃ یحملھا اثنان ووضعت فی آخر
السماط وقال ابو غالب الصلوۃ والشیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ مطرق فما اکل وما اذن فی الاکل ولا
اکل احد واھل ھذا المجلس کان علی رؤسھم الطیر من ھیبتہ قال الراوی فاشار رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
الی والی الشیخ علی بن الھیتی ان قدما الی تلک السلۃ فقمنا نحملھا وھی ثقیلۃ حتی وضعناھا بین یدیہ فامرنا
بفتحھا ففتحناھا فاذا فیہا ولد لابی غالب اکمہ مقعد مجذوم مفلوج فقال لہ الشیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
قم باذن اللہ معافی فاذا الصبی یعدو وھو بصیر ولا عاھۃ بہ فضج الحاضرون وخرج الشیخ فی غلبۃ الناس
ولم یاکل شیئا فجئت الی سیدی الشیخ ابی سعد القیلوی واخبرتہ بذلک فقال الشیخ عبد القادر یبرئ
الاکمہ والابرص ویحیی الموتی باذن اللہ تعالی قال وشھدت مجلسہ مرۃ فی سنۃ تسع وخمسین وخمسمائۃ
فاتاہ جمع من الرافضۃ بقفتین مخیطتین مختومتین وقالوا لہ قل لنا ما فی ھاتین القفتین فنزل من
اعلی الکرسی ووضع یدہ علی احداھما وقال فی ھذہ صبی مقعد وامر ابنہ عبد الرزاق بفتحھا ففتحھا و
اذا فیہا صبی مقعد فامسک بیدہ وقال لہ قم فقام یعدو ووضع یدہ علی الاخری وقال فی ھذہ صبی
لا عاھۃ بہ وامر ابنہ بفتحھا ففتحھا واذا فیہا صبی فقام یمشی فامسک رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ بناصیتہ
وقال لہ اقعد فقعد فتابوا عن الرفض علی یدہ ومات فی المجلس یومئذ ثلثۃ +

شیخ ابو محمد رجب بن ابی المنصور رازی وابو زید عبد الرحمن بن سالم قرشی وابو عبد اللہ محمد بن عبادہ
انصاری سے باسانید متصلہ خود ہا مروی ہی کہ حضرت شیخ محیی الدین سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی
اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے پاس ابو غالب فضل بن اسمعیل بغدادی تاجر آیا پھر آپ سے عرض کیا یا سیدی آپکے
نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہی کہ جو کوئی بلایا جاوے تو چاہیے کہ اس دعوت کو قبول کرے
لیجیے مین نے مقرر آپ کو اپنے گھر کی طرف بلایا ہے تو آپ نے فرمایا کہ اگر مجھے اذن دیا جائیگا تو مین آؤنگا
پھر آپ دیر تک سر جھکائے رہے پھر فرمایا ہان پس آپ اپنے خچر پر سوار ہوے اور شیخ علی بن ہیتی نے آپکی
داہنی رکاب پکڑی اور مین نے بائین پھر ہم اسکے گھر آئے کیا دیکھتے ہین کہ اسمین بغداد کے مشائخ وعلماء واعیان
ہین اور مقرر دستر خوان بچھایا گیا ہی اسمین ہر قسم کا شیرین وترش کھانا ہی اور ایک بڑا پٹارا مہر لگایا ہوا لائے

جسکو دو آدمی اُٹھائے ہوئے تھے اور وہ اُس دسترخوان کے آخر مین رکھا گیا اور ابو غالب نے کہا کہ نماز کو حاضر ہوا اور حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ سر نیچے کئے تھے پس آپ نے نہ تو کھایا اور نہ کھانے مین اذن دیا اور نہ کسی نے کھایا اور اس مجلس کے لوگ ایسے خاموش باادب بیٹھے تھے گویا اُنکے سرون پر پرندے ہین کہ کبھین نہ اُڑجائین مارے اُنکی ہیبت و خوف کے راوی نے کہا پس حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے میری طرف اور شیخ علی بن ہیتی کیطرف یہ اشارہ کیا کہ اُس پٹارے کو میری طرف آگے بڑھاؤ تو ہم کھڑے ہوئے اوسکو اُٹھانے لگے اور وہ بھاری تھا یہانتک کہ ہمنے اوسکو اُنکے آگے رکھدیا پس ہمکو اسکے کھولنے کا حکم دیا تو ہمنے اسکو کھولا پھر کیا دیکھتے ہین کہ اُسمین ابو غالب کا ایک لڑکا مادرزاد اندھا اپاہج جذامی فالج زدہ ہی پس حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے اس سے فرمایا کہ اُٹھ کھڑا ہو اللہ تعالےٰ کے اذن سے اچھا بھلا ہوکر تبھی وہ لڑکا دوڑنے لگا اس حال مین کہ وہ بینا ہی اور اُسے کوئی بیماری نہین ہی پس حاضرین مجلس چیخے چلائے اور حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ لوگون کے غلبے مین نکل گئے اور آپ نے کچھ نہ کھایا پھر مین سیدی شیخ ابو سعد قیلوی کیطرف آیا اور اسکی انکو خبر دی تو فرمایا کہ شیخ عبد القادر تو مادرزاد اندھے اور برص والے کو چنگا کرتے ہین اور مُردون کو جلاتے ہین اللہ تعالیٰ کے اذن سے راوی نے کہا اور ایکبار مین انکی مجلس مین حاضر ہوا ۵۵۹ھ مین تو ایک جماعت رافضیون کی دو ٹوکرے سلے ہوئے مہر کیے ہوئے لیکر انکے پاس آئی اور اُنسے عرض کیا آپ ہمسے فرمادین کہ ان دو ٹوکرون مین کیا چیز ہی پس آپ کرسی کے اوپر سے اُترے اور اُنہین کے ایک پر اپنا ہاتھ رکھا اور فرمایا کہ اسمین تو ایک لڑکا اپاہج ہی اور اپنے فرزند عبد الرزاق کو اُسکے کھولنے کا حکم دیا تو انہون نے اسکو کھولا کیا دیکھتے ہین کہ اُسمین ایک اپاہج لڑکا ہی تو آپ نے اپنے ہاتھ سے پکڑا اور فرمایا کہ اُٹھ کھڑا ہو پس وہ دوڑتا ہوا اُٹھ کھڑا ہوا اور دوسرے پر اپنا ہاتھ رکھا اور فرمایا کہ اسمین ایک لڑکا ہی جسکو کسی طرح کی بیماری نہین ہی اور اپنے فرزند کو اُسکے کھولنے کا حکم دیا تو انھون نے اوسکو کھولا کیا دیکھتے ہین کہ اُسمین ایک لڑکا ہی پھر کھڑا ہوا چلنے لگا تو آپ نے اُسکی پیشانی کے بال پکڑے اور اسے فرمایا کہ بیٹھ جا تو وہ بیٹھ گیا پس آپ کے دست مبارک پر ان لوگون نے رفض سے توبہ کی اور اوس دن مجلس مین تین آدمی مرگئے

**الحکایۃ العاشرۃ** بعد الست المئتین عن ابی الحسن علی بن عبد اللہ بن ابی بکر الازہری البغدادی وابی محمد عبد الواحد بن صالح بن یحیی القرشی البغدادی والشیخ الامام ابی عبد اللہ محمد بن الشیخ العلامۃ ابی اسحٰق ابراہیم بن عبد الواحد المقدسی باسانیدہم المتصلۃ قالوا جاءت امرأۃ الی السید **محیی الدین السید عبد القادر** رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ بولدہا وقالت لہ انی رأیت قلب ابنی ھذا شدید التعلق بک وقد خرجت عن حقی فیہ للہ عزوجل ولک تقبلہ فقبلہ الشیخ وامرہ بالمجاھدۃ وسلوک طریق السلف

فدخلت انه علیه یوما فوجدته نحیلا مصفرا من اثار الجوع والسهر ووجدته یاکل فی قرص من شعیر فدخلت الی الشیخ فوجدت بین یدیه اناء فیه عظام دجاجة مسلوقة قد اکلها رضی الله تعالی عنه وارضاه فقالت یا سیدی تاکل الدجاج ویاکل ابنی خبز الشعیر فوضع یده علی تلك العظام وقال قومی باذن الله تعالی الذی یحیی العظام وهی رمیم فقامت دجاجة سویة وصاحت فقال الشیخ اذا صار ابنك هكذا فلیاكل ما شاء قالوا ومرت علی مجلسه رضی الله تعالی عنه وارضاه حداءة طائرة فی یوم شدید الریح فصاحت فتشوشت علی الحاضرین فقال رضی الله تعالی عنه وارضاه یا ریح خذی راس هذه الحداءة فوقعت لوقتها فی ناحیة وراسها فی ناحیة فنزل الشیخ من علی الكرسی واخذها فی یده وامر یده الاخری علیها وقال بسم الله الرحمن الرحیم فحییت وطارت والناس یشاهدون ذلك

شیخ ابوالحسن علی بن عبداللہ بن ابی بکر ازہری بغدادی وابو محمد عبدالواحد بن صالح بن یحیی قرشی بغدادی وشیخ امام ابوعبداللہ محمد بن شیخ علامہ ابواسحق ابراہیم بن عبدالواحد مقدسی نے باسانید متصلہ خود روایت کی انہوں نے کہا کہ ایک عورت اپنے لڑکے کو سید محی الدین حضرت سید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی طرف لائی اور آپ سے عرض کیا کہ مین نے اپنے اس لڑکے کے دل کو دیکھا ہی کہ اوسکو آپ سے سخت تعلق ہی اور سفر مین نکل گئی اپنے حق سے جو اسمین ہی واسطے اللہ عزوجل کے اور واسطے آپ کے آپ اسکو قبول فرمائین پس حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے اسکو قبول کر لیا اور مجاہدہ وسلوک طریق حاصل کرنے کا اسکو حکم دیا پھر ایکدن اسکی مان پیر داخل ہوئی تو آثار گرسنگی و بیداری سے اسکو لاغر و زرد رنگ پایا اور دیکھا کہ وہ جو کے قرص مین کہا رہا ہے پھر وہ حضرت شیخ کیطرف داخل ہوئی تو اسنے اُنکے آگے ایک برتن پایا اسمین بھُنی ہوئی مرغی کی ہڈیان تھی جسکو حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کھا چکے تھے پس وہ بولی یا سیدی آپ تو کھائین مرغیان اور میرا بیٹا کھائے جو کی روٹی تو آپ نے اپنا ہاتھ اُن ہڈیون پر رکھا اور فرمایا اُٹھ کھڑی ہو اس اللہ کے اذن سے جو کہ جلاتا ہے ہڈیان اس حال مین کہ وہ ریزہ ریزہ ہو گئی ہین پس وہ ایک مرغی درست ہو کر کھڑی ہو گئی اور چلائی پھر حضرت شیخ نے فرمایا کہ جب تیرا بیٹا ایسا ہو جائے تو چاہیے کھائے جس چیز سے چاہے انھین تین راویون نے کہا کہ کسی روز ہوا کے دن مین ایک چیل نے آپ کی مجلس پر گذر کیا پھر وہ چلائی تو اُسنے حاضرین مجلس پر تشویش کی پس آپ نے فرمایا اے ہوا اس چیل کا سر پکڑ لے تو وہ اُسی وقت ایک گوشے مین گر پڑی اور اُسکا سر ایک گوشے مین پھر آپ کرسی کے اوپر سے اُترے اور اپنے ہاتھ مین اُسکو لیا اور اپنا دوسرا ہاتھ اُسپر پھیرا اور فرمایا بسم اللہ الرحمن الرحیم پس وہ جی اُٹھی اور اُڑ گئی اور لوگ اسکا مشاہدہ کر رہے تھے

**الحکایۃ الحادیۃ عشر بعد الستمائۃ** عن الشیخین ابی عمرو عثمان الصریفینی وابی محمد عبدالحق الحریمی قالا

سلق بریان کردن ۱۲

یعنی جو کی

كما بين يدي شيخنا السيد محيي الدين السيد عبد القادر الحسني الحسيني الجعفري الجيلاني رضي الله تعالى عنه وارضاه عياناً في يوم الأحد ثالث صفر سنة خمس وخمسين وخمسمائة فقام فتوضأ في قبقابه وصلى ركعتين فلما سلم منه صاح صيحة عظيمة واخذ فردة من قبقابه فرمى بها في الهواء فغابت عن ابصارنا ثم اخذ اخرى ورمى بها في الهواء حتى غابت عن ابصارنا ايضا ثم جلس ولم يتجاسر احد على سواله ثم بعد ثلثة وعشرين يوماً قدمت قافلة من بلاد العجم وقالوا ان معنا للشيخ نذرا فاستاذناه فقال خذوه منهم فاعطونا امناً من حرير وثياباً من خز وذهباً وقبقاب الشيخ الذي رمى بها في ذالك اليوم فقلنا لهم من اين لكم هذا القبقاب قالوا بينا نحن سائرون يوم الاحد ثالث صفر اذ خرجت علينا عرب لهم مقدمان فانتهبوا اموالنا وقتلوا منا ونزلوا واديا يقتسمون اموالنا ونزلنا في شفير الوادي فقلنا لو ذكرنا السيد عبد القادر الحسني الحسيني الجعفري الجيلاني رضي الله تعالى عنه وارضاه في هذا الوقت فنذرنا له شيئا من اموالنا ان سلمنا فما هو الا ان ذكرناه فسمعنا صيحتين عظيمتين ملأتا الوادي ورأيناهم مذعورين فظننا ان قد جاءهم عرب آخرون فجاء الينا بعضهم وقالوا تعالوا خذوا اموالكم وانظروا ما قد دهمنا فاتوا بنا الى مقدميهم فوجدناهما ميتين وعند كل واحد منهما فردة من هذا القبقاب مبتلة بماء فردوا علينا اموالنا وقالوا ان لهذا الامر لنبأ عظيما

**شیخ ابو عمرو عثمان صریفینی شیخ ابو محمد عبد الحق حریمی** رحمہما اللہ تعالیٰ سے مروی ہے ان دونوں نے کہا ہم شیخنا السید محیی الدین سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے روبرو تھے اُنکے مدرسہ میں روز یکشنبہ تیسری صفر ۵۵۵ ہجری کو پس وہ کھڑے ہوے اور اپنی کھڑاؤن مین وضو کیا اور دو رکعت نماز پڑہی پھر جب اُنسے سلام پھیرا تو ایک بڑی چیخ ماری اور اپنی اس کھڑاؤن کی ایک فرد لی اور اسکو ہوا مین پھینک مارا تو وہ ہماری نگاہون سے غائب ہوگئی پھر دوسری فرد لی اور اسکو بھی ہوا مین پھینک مارا یہانتک کہ وہ بھی ہماری نگاہون سے غائب ہوگئی پھر بیٹھ گئے اور کسی نے اُنسے سوال کرنے پر دلیری نہین کی پھر بعد ۲۳ دن کے بلاد عجم سے ایک قافلہ آیا اور انھون نے کہا کہ ہمارے ساتھ حضرت شیخ کے واسطے کچھ نذر ہے پس ہمنے آپ سے اذن چاہا تو فرمایا کہ اسکو اُنسے لیلو پس انھون نے ہمکو ایک من حریر اور خز کے کپڑے اور سونا اور حضرت شیخ کی کھڑاوین دین جنکو اُس دن پھینک دیا تھا پھر ہمنے اُنسے کہا کہ یہ کھڑاوین تمکو کہان سے ملین وہ بولے کہ اس اثنا مین کہ ہم روز یکشنبہ سوم ماہ صفر کو جا رہے تھے کہ ناگاہ کچھ عرب لوگ ہم پر نکلے اُن مین دو سردار تھے سو انھون نے ہمارے مال لوٹے اور ہم مین سے آدمی قتل کیے اور ایک وادی مین اُترے ہمارے مال بانٹنے لگے اور ہم وادی کے کنارے مین اُترے پس ہمنے کہا کاش ہم اس وقت حضرت سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو یاد کرتے پھر ہمنے اپنے مالون مین سے اُنکے واسطے کچھ نذر ٹھرائی

اگر ہم سلامت ہیں پھر کچھ نہیں ہوا اگر اتنا کہ ہمنے اونکو یاد کیا پس ہمنے سنی دو چیخین سنین جنھوں نے اُس وادی کو بھر دیا
اور ہمنے اُن عربوں کو خوف زدہ دیکھا تو ہمنے یہ خیال کیا کہ مقرر اُنکے پاس اور عرب آگئے پھر اُنمیں کے بعض لوگ ہماری
طرف آئے اور کہا آؤ اور اپنے مال لے لو اور وہ شئے دیکھو جسنے ہمکو اچانک آدبایا ہی پھر وہ ہمکو اپنے دوسرا اون
کیطرف لے گئے تو ہمنے اونکو مردہ پایا اور اُن میں کے ہر ایک کے پاس ان کپڑاون میں کی ایک ایک فرد
پانی سے تر پڑی تھی پھر اونھون نے ہمارے مال ہمکو واپس دیے اور کہا کہ اس امر کیواسطے ضرور کوئی بڑی خبر ہے

**الحکایۃ الثانیۃ عشر** بعد الست المئین عن الشیخ ابی الحسن البغدادی رحمہ اللہ تعالی قال کنت اشتغل
علی باب سیدی السید محیی الدین السید عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالی عنہ
وارضاہ وکنت اسہر اللیل اترقب حاجۃ لہ فخرج من دارہ لیلۃ من صفر سنۃ ثلاث وخمسین وخمسمائۃ
فناولتہ ابریقا فلم یاخذہ وقصد باب المدرسۃ فانفتح لہ الباب وخرج وخرجت خلفہ وانا اقول انہ لا
یشعر بی ومشی الی ان قرب من باب بغداد فانفتح لہ الباب وخرج وخرجت معہ ثم عاد الباب مغلقا
ومشی غیر بعید فاذا نحن فی بلد لا اعرفہ فدخل فیہ مکانا شبیہا بالرباط واذا فیہ ستۃ نفر فبادروا الی السلام
والتحیات واتا الی ساریۃ هناک وسمعت فی جانب ذلک المکان انینا فلم نلبث الا یسیرا حتی سکن الانین ودخل
رجل وذهب الی الجهۃ التی منها الانین ثم خرج یحمل شخصا علی عاتقہ ودخل آخر مکشوف الراس طویل شعر
الشارب وجلس بین یدی الشیخ فاخذ الشیخ علیہ الشهادتین وقص شعر راسہ وشاربہ والبسہ طاقیۃ
وسماہ محمدا وقال لاولئک النفر قد امرت ان یکون هذا بدلا عن المیت قالوا سمعا وطاعۃ ثم خرج الشیخ رضی
اللہ تعالی عنہ وارضاہ وترکهم وخرجت خلفہ ومشینا غیر بعید واذا نحن عند باب بغداد فانفتح کاول مرۃ ثم اتی
المدرسۃ فانفتح بابها ایضا ودخل دارہ فلما کان الغد جلست بین یدیہ اقرأ علی عادتی فلم استطع من هیبتہ فقال
لی یا بنی اقرأ ولا علیک فاقسمت علیہ ان یبین لی ما رایت فقال اما البلد فنهاوند واما الستۃ الذین
رایتهم فهم الابدال النجباء واما صاحب الانین الذی سمعتہ فهو سابعهم کان مریضا فلما حضرت
وفاتہ جئت احضرہ واما الرجل الذی خرج یحمل شخصا علی عاتقہ فابو العباس الخضر علیہ السلام ذهب بہ
لیتولی امرہ واما الرجل الذی اخذت علیہ الشهادتین فرجل من اهل القسطنطینیۃ کان نصرانیا وامرت
ان یکون بدلا عن المتوفی فاتی بہ فاسلم علی یدی وهو الان منهم قال اخذ علی ان لا احدث احدا بذلک وهو

شیخ ابو الحسن بغدادی رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہی کہا کہ میں حضرت سیدی سید محیی الدین سید عبد القادر
حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے دروازے پر مشتغل رہتا تھا اور رات کو جاگتا رہتا تھا
انتظار کیا کرتا تھا اُنکی حاجت کا پس وہ ماہ صفر ۵۵۳ھ کی ایک رات کو اپنے گھر سے نکلے تو میں نے اُنکو آفتابہ دیا سو اُسکو

نہ لیا اور مدرسے کے دروازے کا قصد کیا تو اوس کا دروازہ اُنکے واسطے کھل گیا اور وہ نکلے اور مین اُنکے پیچھے نکلا اور مین کہتا تھا یعنی اپنے جی مین کہ انکو میری خبر نہین اور چلے یہانتک کہ بغداد کے دروازے سے قریب ہوے تو وہ دروازہ اُنکے لیے کھل گیا اور وہ نکلے اور مین انکے ساتھ نکلا پھر دروازہ بند ہو گیا اور ذرا دور چلے تو کیا دیکھتے ہین کہ ہم ایک ایسے شہر مین ہین جس کو مین پہچانتا نہین ہون پھر وہان ایک مکان مین گئے جو کہ رباط کے مشابہ تھا اور کیا دیکھتے ہین کہ اُس مین چھ آدمی ہین تو انھون نے سلام و تحیت کی طرف مبادرت کی اور مین ایک ستون کی طرف تھا جو کہ وہان تھا اور مین نے اوس مکان کی جانب مین نالہ کی آواز سنی پھر ہم نہ ٹھہرے مگر ذرا سا یہانتک کہ وہ نالہ ساکن ہو گیا اور ایک شخص داخل ہوا اور اُس جہت کی طرف چلا گیا جس سے نالہ سنائی دیتا تھا پھر وہ نکلا اپنے شانہ پر ایک شخص کو لادے ہوے اور ایک اور شخص داخل ہوا جس کا سر کھلا ہوا اور اسکی مونچھون کے بال لنبے تھے اور وہ حضرت شیخ کے روبرو بیٹھ گیا تو اُنھون نے کلمہ شہادت کا اُسپر عہد لیا اور اُسکے سر کے اور مونچھون کے بال کتر ڈالے اور اسکو ایک ٹوپی پہنائی اور اسکا نام محمد رکھا اور اُس جماعت سے فرمایا مقرر مجھے یہ حکم دیا گیا کہ اُس میت کے بجاے یہ شخص بدل ہو۔ وہ لوگ بولے کہ ہم آپکے فرمانبردار ہین پھر حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نکلے اور اُنکو چھوڑ آئے اور مین آپ کے پیچھے نکلا اور ہم ذرا دور چلے کیا دیکھتے ہین کہ ہم دروازۂ بغداد کے پاس ہین تو مثل اول بار کے وہ کھل گیا پھر مدرسہ کو آئے تو اُسکا دروازہ بھی کھل گیا اور اپنے گھر کے اندر چلے گئے پھر جب کل کا دن ہوا تو مین اُنکے آگے بیٹھا کہ حسب عادت پڑھون پس مین اُنکی ہیبت سے نہ پڑھ سکا تو مجھسے فرمایا اے میرے بیٹے تو پڑھ تجھپر کچھ ڈر نہین ہے پس مین نے اُنکو قسم دلائی کہ مجھسے وہ قصہ بیان کر دین جو مین نے دیکھا تھا تو فرمایا شہر تو نہاوند ہے اور وہ چھ آدمی جنکو تو نے دیکھا ہے سو وہ ابدال نجبا ہین اور نالہ والا جسکو تو نے سنا وہ اُن کا ساتوان آدمی ہے بیمار تھا پھر جب اُسکو وفات حاضر ہوئی تو مین آیا کہ اُسکے پاس حاضر ہون اور وہ مرد جو کہ ایک شخص کو اپنے شانہ پر اُٹھاے ہوے نکلا سو وہ ابو العباس خضر علیہ السلام ہین اُسکو لے گئے تاکہ اُسکے کاروبار کے متولی ہون اور وہ شخص جسپر مین نے شہادتین کا عہد لیا سو وہ ایک شخص ہی قسطنطنیہ والون مین کا نصرانی تھا اور مجھے یہ امر کیا گیا کہ وہ بدل ہو بجاے اُس متوفی کے سو وہ لایا گیا پھر میرے ہاتھ پر مسلمان ہوا اور وہ اب اُنھین مین سے ہے راوی نے کہا آپنے مجھپر یہ عہد لیا کہ اِسکو کسی سے بیان نکرون اس حال مین کہ آپ زندہ ہون حاشیہ اصل پر بطور نسخہ بجاے حکایت دوازدہم یہ حکایت لکھی ہے **الحکایۃ الثانیۃ عشر** بعد السنت لمئین عن الشیخ ابی حفص عمر الکیمانی رحمہ اللہ تعالیٰ قال کنت فی خلوتی لیلۃً فانشق الحائط ودخل علیّ شخصٌ کریہ المنظرِ فقلت لہ من انت فقال ابلیسُ

جئتُ لانصحك قلتُ وما نصحُك قال اُعلّمك جلسة المراقبة وجلس القرفصاء ورأسه منكّس قال فلما
اصبحتُ اتيتُ سيدي الشيخ محي الدين عبد القادر رضي الله تعالى عنه وارضاه لاذكر له ذلك فلما صافحته
امسك بيدي قبل ان اذكر له شيئا وقال يا عمر صدقك وهو كذوب فلا تقبلن منه بعدها ابدا قال
الشيخ ابو الحسن فكانت هذه الجلسة جلسة الشيخ عمر اربعين سنة رضي الله تعالى عنهم اجمعين
**شیخ ابو حفص عمر کیمانی** رحمہ اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہا میں ایک رات اپنی خلوت میں تھا پس دیوار پھٹ گئی
اور ایک شخص کریہ صورت مجھ پر داخل ہوا تو میں نے اُس سے کہا تو کون ہے پس کہا کہ ابلیس ہوں میں آیا ہوں
تاکہ تجھے نصیحت کروں میں نے کہا تیری کیا نصیحت ہے کہا میں تجھے مراقبہ کا جلسہ سکھاتا ہوں اور وہ قرفصا بیٹھا
اور اُسکا سر نگونسار تھا کہا پھر جب میں صبح کو اُٹھا تو سیدی حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے پاس آیا
تاکہ اُنسے اسکا ذکر کروں پس جب میں نے اُنسے مصافحہ کیا تو میرا ہاتھ پکڑ لیا قبل اسکے کہ میں اُنسے کچھ ذکر کروں اور فرمایا اَو عمر تجھسے سچ کہا اور وہ
بڑا جھوٹا ہے اب تو بعد اسکے کبھی اُس سے قبول مت کرنا شیخ ابو الحسن نے کہا پھر یہ جلسہ شیخ عمر کا جلسہ تھا چالیس برس
رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین **الحكاية الثالثة عشر** بعد الست المائتين عن الشيخ ابي سعد عبد الله
بن احمد البغدادي قال صعدت ابنة لي اسمها فاطمة الى سطح دارنا فاختطفت وكانت بكرا وسنها يومئذ
ستة عشر سنة فاتيتُ السيد عبد القادر الحسني الحسيني الجعفري الجيلاني رضي الله تعالى عنه وارضاه
وذكرتُ له ذلك فقال اذهب الليلة الى خراب الكرخ واجلس على التل الخامس وخُطّ عليك دائرة
في الارض وقل وانت تخطها بسم الله على نية السيد عبد القادر فاذا كانت فحمة الليل مرّت بك
طوائف من الجن على صور شتى فلا يروعنّك منظرهم فاذا كان السحر مرّ بك ملكهم في جحفل منهم فيسألك
عن حاجتك فقل له قد بعثني السيد عبد القادر اليك واذكر له شان ابنتك فذهبتُ وفعلتُ ما
امرني به فمرّت بي صور مزعجة المنظر ولا يقدر منهم احد ان يدنو من الدائرة التي انا فيها وما زالوا يعبرون زمرا زمرا
الى ان جاء ملكهم راكبا فرسا وبين يديه امم منهم فوقف بازاء الدائرة وقال يا انسي ما حاجتك قلت
قد بعثني السيد عبد القادر اليك فنزل من على فرسه وقبّل الارض وجلس خارج الدائرة وجلس من معه
قال ما شانك فذكرت له قصة بنتي فقال لمن معه من فعل هذا فلم يعلموا من فعله فأُتي بمارد وهي معه
وقيل له هذا من مردة الصين فقال له ما حملك على ان اختطفت من تحت ركاب القطب قال انها
وقعت في نفسي فامر به فضربت عنقه واعطاني بنتي فقلت ما رأيت كالليلة في امتثالك امر السيد
عبد القادر قال نعم انه لينظر من داره الى المردة منا وهم باقصى الارض فيفرون من هيبته الى مساكنهم وان الله تعالى
اذا اقام قطبا مكّنه من الجن والانس قالوا واتى الشيخ رضي الله عنه وارضاه رجل وقال له انا من اهل اصبهان

ولی زوجة تصرع کثیرا وقد اعیی امرھا المعزمین فقال له الشیخ رضی الله تعالی عنه وارضاہ ھذا مارد
من مردۃ وادی سرندیب اسمه خانس اذا صرعت زوجتك فقل فی اذنھا یا خانس یقول لك السید
عبد القادر المقیم ببغداد لا تعد وان عدت ھلکت فذھب الرجل وغاب عشر سنین ثم جاء فسالناہ
فقال فعلت ما قال الشیخ فلم یعد الیھا الصرع الی الآن قالوا وقال بعض رؤساء عزامی بغداد مکثت
فی حیاۃ السید عبد القادر اربعین سنة لا یصرع فیھا احد فلما مات وقع الصرع فیھا رضی الله تعالی عنه
وارضاہ **شیخ ابو سعید عبد اللہ بن احمد** بغدادی رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہی کہا کہ میری ایک بیٹی جسکا نام
فاطمہ ہو ہمارے گھر کے بام کی طرف چڑھی پھر وہ جھپٹ لی گئی اور وہ کنواری تھی اُسوقت اُسکی عمر سولہ برس
کی تھی پس مین حضرت سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے پاس آیا اور اُنسے
اسکا ذکر کیا تو فرمایا کہ تو آج کی رات ویرانۂ کرخ کی طرف چلا جا اور پانچوین ٹیلے کی بلندی پر بیٹھ جا اور زمین مین
اپنے اوپر ایک دائرہ کھینچ لے اور کہہ اسحال مین کہ تو اُسکو کھینچتا ہو ساتھہ نام اسکے سید عبد القادر کی نیت پر پھر
جسوقت رات کی سخت تاریکی ہوگی تو جنون کے گروہ مختلف صورتون پر تیرے اوپر گزرینگے پس اُنکی صورت
تجھے ہرگز نہ ڈرائے پھر جب سحر کا وقت ہوگا تو اون کا بادشاہ اُنکے بہت سے لشکرون میں تجھپر گزریگا پھر وہ تجھ سے
تیری حاجت کا سوال کریگا تو تو اُس سے کہنا کہ سید عبد القادر نے مقرر مجھکو تیری طرف بھیجا ہی اور اپنی بیٹی کا حال
اُس سے ذکر کرنا پس مین گیا اور جس بات کا مجھے امر کیا تھا وہ مین نے کی پھر مجھپر ایسی صورتین گزرین کہ اُن کی
شکل ڈرانے والی تھی اور کوئی اُنمین کا قادر نہین ہوتا تھا اسپر کہ دائرے سے قریب ہو جسکے اندر مین تھا اور
وہ گروہ گروہ گزرتے رہے یہان تک کہ اُن کا بادشاہ گھوڑے پر سوار آیا اور اُسکے آگے اُنمین کی اُمتین تھین
پس وہ دائرے کے مقابل مین ٹھہر گیا اور کہا او انسی تیری کیا حاجت ہے مین نے کہا کہ مقرر سید عبد القادر
نے مجھکو تیری طرف بھیجا ہے تو وہ اپنے گھوڑے کے اوپر سے اُتر پڑا اور زمین چومی اور دائرہ کے باہر
بیٹھ گیا اور وہ لوگ بیٹھے جو اُسکے ہمراہ تھے اور کہا تیرا کیا حال ہے پس مین نے اپنی بیٹی کا قصہ اُس سے ذکر کیا
تو جو لوگ اُسکے ساتھ تھے اُنسے کہا کہ یہ کام کسنے کیا ہے پس اُنھون نے اُس شخص کو نہ جانا جسنے یہ کیا تھا
پھر ایک سخت سرکش جن کو لائے اور وہ لڑکی اُسکے ساتھ تھی اور بادشاہ سے کہا گیا کہ یہ شخص چین کے
راکس جنون مین سے ہے تو اُسنے اُس سے کہا کون چیز تجھے باعث ہوئی اسپر کہ تو نے اُسکو جھپٹ لیا
جو کہ رکاب قطب کے نیچے ہے وہ بولا کہ وہ تو میرے جی مین کھب گئی تھی پھر اُسکو حکم دیا تو اوسکی گردن ماری
گئی اور مجھے میری بیٹی عطا کی پس مین نے کہا یعنی بادشاہ سے نہین دیکھا مین نے مثل آج کی رات کے تیری
امتثال کرنے مین سید عبد القادر کے حکم کو اُسنے کہا ہان بیشک وہ تو اپنے گھر سے ہم مین کے سرکش جنون کیطرف

دیکھتے ہین اسحال مین کہ وہ پرلے سرے کی زمین مین ہون تو وہ اُنکی ہیبت سے اپنے مساکن کی طرف بھاگ جاتے
ہین اور بیشک اللہ تعالی جس وقت کوئی قطب قائم کرتا ہی تو جن وانس پر اسکو قابو دیتا ہی راویون نے کہا ہی کہ حضرت شیخ
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے پاس ایک شخص آیا اور اُسنے عرض کیا کہ مین اصبہان والون مین سے ہون اور میری
ایک بی بی ہی اُسکو مرگی بہت آتی ہی اور اُسکے حال نے عاملون تعویذ والون کو عاجز کر دیا ہی پس حضرت شیخ رضی
اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے اُس سے فرمایا کہ یہ ایک سرکش جن ہی وادی سراندیپ کے کشش جنون مین سے اوسکا نام خانس ہی
اور جسوقت تیری بی بی کو مرگی آئے تو تو اُسکے کان مین کہنا کہ او خانس سید عبدالقادر جو کہ بغداد مین مقیم ہین تجھسے
کہتے ہین کہ تو پھر مت آنا اور اگر تو پھر آئیگا تو ہلاک ہوجائیگا پس وہ شخص چلا گیا اور دس برس غائب رہا پھر وہ آیا
تو ہمنے اُس سے پوچھا پس اُسنے کہا کہ جو کچھ حضرت شیخ نے فرمایا تھا وہ مین نے کیا تو پھر اُسکو مرگی نہین آئی
اب تک راویون نے کہا ہے کہ صناعت تعزیم وعمل کے بعض بوڑھون نے کہا کہ حضرت سید عبدالقادر رضی اللہ
عنہ وارضاہ کی حیات مین بغداد کے اندر چالیس برس تک کسی کو مرگی نہین آئی پھر جب اُن کا انتقال ہو گیا
تو وہان مرگی واقع ہوئی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ آمین **الحکایۃ الرابعۃ عشر** بعد الستمائین
عن الشریف ابی العباس بن الشیخ ابی عبد اللہ محمد بن ابی الغنائم الحسینی قال اخبرنا ابی قال دخل الشیخ ابو الحسن علی
ابن الہیتی یومًا الی دار سیدی السید محیی الدین السید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وانا معہ فوجدنا
فی الدہلیز شابا ملقًی علی قفاہ فقال للشیخ علی شفع فی عند الشیخ عبد القادر فلما دخلنا علی الشیخ ذکرہ لہ ابن
الہیتی فقال قد وہبتہ لک فخرج لہ الشیخ علی وانا معہ فقال لہ قد شفعت فیک فقام وخرج من کوۃ
فی الدہلیز وطار فی الہواء وانا انظر فدخلنا علی الشیخ وقلت لہ ما ہذا قال انہ عبر مارًا فی الہواء وقال فی
نفسہ ما فی بغداد رجل فسلبتہ حالہ ولولا الشیخ علی ما رددتہ علیہ **قال** وکنت ملقًی علی ظہری فوق
المدرسۃ بین المغرب والعشاء فی لیلۃ السبت التاسع من ربیع الآخر سنۃ اثنتین وخمسین وخمسمائۃ
والوقت صائف وسیدی السید محیی الدین السید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ قدامی مستقبل
القبلۃ فرأیت فی الجو رجلا فی الہواء مارًا یمر ویسرع علی راسہ عمامۃ لطیفۃ لہا عذبۃ بین کتفیہ وعلیہ
ثوب ابیض فی وسطہ فوطۃ فلما قرب سمت راس الشیخ نزل کالعقاب المنقض علی الصید حتی جلس بین یدیہ
وسلم علیہ ثم ذہب فی الہواء حتی غاب عن بصری فقمت الی الشیخ وسألتہ عنہ فقال اَوَ رأیتہ قلت نعم قال ہو
من رجال الغیب السیارۃ علیہم سلام اللہ **قال** واجتمع یومًا فی الشہر المحرم سنۃ تسع وخمسین وخمسمائۃ فی رواق
رباط الحلبۃ من الزوار نحو من ثلثمائۃ رجل فخرج من داخل الدار عجلًا وصاح بالناس اسرعوا الیّ فاسرعوا الیہ حتی اذا
لم یبق فی الدار احد سقط وسلم الناس فقال انی کنت فی الدار فقیل لی انہ سیقع السقف الان فاشفقت علیکم

ساکن: جو میان آسمان و زمین ۱۲
کشش: القصنا من فرود آمدن شیخ از جنوب ۱۲ ص
تعزیم: اشتقاق تریین کردی از جن آبادی بر
صائف: گرم تابستان ۱۲ ص
منقض: شدن علیہ فرو شتافت ۱۲ ص
الحلبۃ: الحلبہ محلہ ایست بغداد ۱۲ ق

شریف ابو العباس بن شیخ ابی عبداللہ محمد بن ابی الغنائم حسینی سے مروی ہی کہا خبر دی ہمکو میری والدنے
کہا کہ ایکدن شیخ ابو الحسن علی بن ہیتی سیدی سید محیی الدین سید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے گھر کی
طرف داخل ہوے اور مین اُنکے ساتھ تہا پس ہمنے دہلیز مین ایک جوان کو پایا کہ اپنی گُدی پر پڑا ہوا ہی پھر اُسنے
شیخ علی سے کہا کہ تم شیخ عبدالقادر کے پاس میرے حق مین شفاعت کرو پھر جب ہم حضرت شیخ پر داخل ہوے
تو ابن ہیتی نے اُسکا اُنسے ذکر کیا تو حضرت شیخ نے فرمایا مقرر مین نے اوسکو تیرے واسطے بخشدیا پھر شیخ علی
اُسکے لیے نکلے اور مین اُنکے ساتھ تھا تو اُس سے کہا کہ مقرر مین نے تیرے حق مین شفاعت کردی پس وہ
کھڑا ہوا اور دہلیز مین ایک روزن تھا اُس سے نکلا اور ہوا مین اُڑ گیا اور مین دیکھ رہا تھا پھر ہم حضرت شیخ
پر داخل ہوے اور مین نے اُنسے عرض کیا کہ یہ کیا ہی فرمایا کہ وہ ہوا مین عبور کرتا ہوا گزرا اور اُسنے اپنے
جی مین کہا کہ بغداد مین کوئی مرد نہین ہی تو مین نے اُس سے اُسکا حال سلب کرلیا اور اگر شیخ علی نہوتے
تو اُسکو اُسپر واپس نکرتا راوی نے کہا کہ مین شب شنبہ نہم ماہ ربیع الآخر ۵۵۳ھ ہجری کو درمیان مغرب و عشا
کے مدرسہ کی چھت کے اوپر اپنی پشت پر پڑا ہوا تھا اور وقت گرمی کا تھا اور سیدی سید محیی الدین سید عبدالقادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ میرے آگے قبلے کی طرف منہ کیے ہوے تھے پس مین نے درمیان آسمان و زمین کے
ہوا مین ایک مرد کو گزرتا ہوا دیکھا تیر کی طرح گزرتا جاتا تھا اُسکے سر پر ایک لطیف عمامہ اُسکا ایک شملہ
درمیان اُسکے دونون شانون کے پڑا تھا اور اُسپر سفید کپڑے تھے اور اُسکی کمر مین کمربند تھا پھر جب وہ
حضرت شیخ کی سمت الراس کے قریب ہوا تو وہ ایسا اُتر پڑا جیسا کہ عقاب شکار پر اُتر پڑتا ہی یہانتک
کہ اُنکے آگے بیٹھ گیا اور اُنکو سلام کیا پھر ہوا مین چلا گیا یہان تک کہ میری نگاہ سے غائب ہو گیا پس مین حضرت
شیخ کیطرف کھڑا ہوا اور اُنسے اُسکا پوچھا تو فرمایا کیا تو نے اُسکو دیکھ لیا مین نے کہا ہان فرمایا وہ مردان
غیب سے ہے جو کہ سیر کرتے پھرتے ہین اُنپر اللہ تعالی کا سلام ہو راوی نے کہا کہ ایکدن ماہ محرم ۵۵۹ھ ہجری
کو اُنکی رباط کی ڈیوڑہی مین جو کہ حلبہ نام محلہ بغداد مین ہی قریب تین سو آدمیون کے زائر لوگ جمع ہوے تھے
پس آپ گھر کے اندر سے جلدی کرتے ہوے نکلے اور لوگون پر چیخے کہ جلد میطرف آؤ تو وہ جلد اُنکی طرف آگئے
یہانتک کہ جب اُس گھر مین ایک بھی باقی نرہا تو وہ گر پڑا اور لوگ سلامت رہے پس فرمایا کہ مین گھر مین تھا تو
مجھسے کہا گیا کہ چھت ابھی گرے گی پس مین ڈرا

## الحکایۃ الخامسۃ عشر بعد الست المئین

عن الشیخ ابی الحسن بن ابی طاہر بن غنائم الانصاری نزیل مصر قال حججت مرۃ واتیت بغداد انا ورفیق لی
وما کنا دخلناها قبل ولا نعرف فیها احدا ولم یکن معنا الا میذبۃ فبعناها بطسوج بلجیم بعد لو او واشترینا
بہا ارزًا واکلناہ فلم یطب لنا ولم نشبع واتینا مجلس السید عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی

رضی اللہ عنہ وارضاہ فقطع کلامہ وقال المساکین الغرباء جاءوا من الحجاز ولم یکن معهم الا مدیۃ فباعوها بطسوج واشتروا به ارزًا فاکلوه ولم یطب لهم ولم یشبعوا فاعجبت بذلك عجبًا شدیدًا فلما انقضی کلامه امر بمد السماط فقلت لرفیقی سرًّا ما تشتهی قال کشکا بدراج وقلت انا فی نفسی وانا اشتهی شهدًا فقال الشیخ علی الفور للخادم احضر کشکا بدراج وشهدًا فاحضرهما فقال ضعهما بین یدی ذینك الرجلین واشار الینا فوضع الکشك قدامی والشهد قدام رفیقی فقال له الشیخ اقلب تصب فلم اتماله اذا صحت وسعیت الیه اتخطی رقاب الناس فقال لی اهلًا وسهلًا یا واعظ الدیار المصریۃ فقلت یا سیدی فکیف وانا لا احسن اصحح الفاتحۃ فقال قد امرت ان اقول لك هذا القول قال فاشتغلت علیه بالعلم ففتح الله تعالی علیّ فی سنۃ بما لم یفتحه علی غیری فی عشرین سنۃ وتکلمت ببغداد فقال ثم استاذنته فی السفر الی بلدی مصر فقال لی انك ستصل الی دمشق وتجد فیها الغز متاهبین للدخول الی مصر لیملکوها فقل لهم انکم لن تنالوا ما تریدون فی هذه المرۃ بل ترجعون وتعودون الیها مرۃ وتملکونها فلما اتیت دمشق وجدت الامر کما قال الشیخ وقلت لهم ما قال لی فلم یقبلوا منی ودخلت الی مصر فوجدت الخلیفۃ بها متهیئا للقائهم فقلت له لا باس انهم سینقلبون خائبین ویرجعون غیر ظافرین فلما وصل الغز الی مصر کسروا فاتخذنی الخلیفۃ جلیسًا واطلعنی علی سره ثم جاء الغز فی الثانیۃ فملکوه واکرمونی اکرامًا عظیمًا بالکلام الذی قلت لهم بدمشق وحصل لی من الله تعالی مائۃ الف وخمسون الف دینار بکلمۃ واحدۃ من الشیخ محی الدین السید عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالی عنه وارضاه آمین **شیخ ابو الحسن بن ابی طاہر بن غانم** انصاری نزیل مصر رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہی کہا ایک بار مین نے حج کیا اور بغداد کو آیا مین اور میرا ایک رفیق اور اس سے پہلے ہم اسمین داخل نہین ہوے تھے اور نہ ہم وہان کسی کو پہچانتے تھے اور ہمارے پاس سوا ایک چونری کے کچھ نہ تھا پس ہمنے اُسکو بیچا بعوض ایک طسوج کے جسکا ربع دانق ہوا اور دانق درہم کا چھٹا حصہ ہوتا ہی اور ہمنے اُسکے چاول خریدے اور وہ کھائے پس وہ ہمکو خوش نہ آئے اور ہم سیر نہوے اور ہم حضرت سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی مجلس مین آئے تو اُنھون نے اپنا کلام قطع کیا اور فرمایا کہ مساکین غربا حجاز سے آئے ہیں اُنکے پاس کچھ نہ تھا مگر ایک چونری سو اُسکو ایک طسوج مین بیچا اور اُسکے چاول خریدے پھر وہ کھائے اور اُنکو خوش نہ آئے اور سیر نہوے پس مین نے اس بات سے سخت تعجب کیا پھر جب اُنکی بات پوری ہو چکی تو دسترخوان پھیلانے کا حکم دیا۔ پس مینے اپنے رفیق سے پوشیدہ کہا کہ تو کیا خواہش رکھتا ہے اُسنے کہا کہ آب جو تیتر کے ساتھ اور مین نے اپنے جی مین کہا کہ مین شہد کی خواہش رکھتا ہون پس حضرت شیخ نے فی الفور خادم سے فرمایا کہ آب جو تیتر کے ساتھ اور شہد حاضر کر تو اُسنے اُنکو حاضر کیا پس فرمایا کہ انکو ان دو شخصون کے

آگے رکھدے اور ہماری طرف اشارہ کیا تو اُسنے آپ جو تو میرے آگے رکھا اور شہد میرے رفیق کے سامنے رکھا
پس حضرت شیخ نے اس سے فرمایا کہ قلب کہ صواب پہونچے گا اب تو مجھسے رہا نہ گیا مین نے چیخ ماری اور لوگون
کی گردنین روندتا ہوا انکی طرف دوڑا تو آپ نے مجھسے فرمایا کہ مرحبا ہو واعظ دیار مصریہ کو پس مین نے عرض
کیا یا سیدی یہ کیونکر ہوگا حالانکہ مین تو اچھی طرح صحیح سورۂ فاتحہ بھی نہین پڑھ سکتا ہون تو فرمایا مقرر مجھے امر کیا گیا
کہ مین یہ بات تجھسے کہدون کہا پھر مین نے اُنپر علم مین شغل کیا تو اللہ تعالی نے ایک برس مین مجھپر وہ فتوح
کی کہ میرے بجز پر بیس برس مین بھی وہ فتوح نہ کی ہوگی اور مین نے بغداد مین وعظ کہا کہا پھر مین نے
اپنے شہر مصر کیطرف سفر کرنے مین آپ سے اذن طلب کیا تو مجھسے فرمایا کہ بیشک تو عنقریب دمشق کیطرف
پہونچیگا اور وہان تو قوم غز کو پائیگا تیاری کرنیوالے واسطے داخل ہونیکے طرف مصر کے تاکہ وہ اُسکے مالک
ہوجاوین تو تو اُنسے کہدینا کہ بیشک تم اس بار مین ہرگز نہ پہونچوگے اُس بات کو جسکا تم مصر مین ارادہ کرتے ہو
بلکہ پھر آوگے اور ایک بار تم اُسکی طرف پھرجاوگے اور اُسکے مالک ہوجاؤگے پس جب مین دمشق کو آیا
تو ویسا حال پایا جیسا کہ حضرت شیخ نے مجھسے کہا تھا اور مین نے اُنسے وہ بات کہی جو مجھسے فرمادی تھی سو
اُنھون نے مجھسے قبول نہ کی اور مین مصر کیطرف داخل ہوا تو وہان خلیفہ کو اُنکی لڑائی کے واسطے
تیار پایا تو مین نے اُس سے کہا کہ کچھ خوف نہین ہے وہ تو ناکام ہوکر لوٹ جاوینگے اور فتح پاکر ہو پھر جاوینگے پھر جب
ترکان غز مصر کیطرف پہونچے تو انکو شکست دی گئی تو خلیفہ نے مجھے اپنا ہمنشین بنایا اور اپنے اسرار پر مجھے
مطلع کیا پھر قوم غز دوسری بار مین آئے تو مصر کے مالک ہوگئے اور میرا بڑا اکرام کیا بسبب اُس بات کے
جو مین نے دمشق مین کہی تھی اور دونون دولتون سے ڈیڑھ لاکھ دینار مجھے حاصل ہوئے بسبب ایک
کلمے کے حضرت شیخ محی الدین سید عبدالقادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالے عنہ وارضاہ سے

## الحکایة السادسة عشر بعد الست المئین عن الشیخ البقا رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ

قال جاء شیخ ومعہ شاب الی السید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وقال لہ ادع لہ فانہ ولدی
ولم یکن ولدہ بل کان ناعلی سیرۃ غیر صالحۃ فغضب الشیخ وقال بلغ امرکم معی الی ھذا الحد ودخل دارہ ووقع
الحریق فی ارجاء بغداد من وقتہ وکلما طفئ فی مکان اشتعلت النار فی مکان اخر قال ورأیت بلاء
نازلا علی بغداد کقطع الغمام بسبب غضب السید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ فاسرعت فی
الدخول الیہ فوجدتہ علی حالہ مغضبا فجلست الی جانبہ وجعلت اقول لہ یا سیدی ارحم الخلق قد ھلک
الناس حتی سکن غضبہ فرأیت البلاء قد انکشف وانطفأ الحرق کلہ وبھذا الاسناد الی الشیخ عمر البزاز
رحمہ اللہ تعالی قال خرجت مع سیدی السید محی الدین السید عبدالقادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی

رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ الی الجامع یوم الجمعۃ الخامس عشر من جمادی الآخرۃ سنۃ خمسین وخمسمائۃ
فلم یسلم احد علیہ فقلت فی نفسی یا عجبا نحن کل جمعۃ لا نصل الی الجامع الا بمشقۃ من ازدحام الناس علی
الشیخ فلم یتم خاطری حتی نظر الیّ الشیخ متبسما واھرع الناس الی السلام علیہ حتی حالوا بینی وبینہ فقلت فی
نفسی ذلک الحال خیر من ھذا فالتفت الیّ مستانفا لخاطری وقال یا عمر انت الذی اردت ھذا اما
علمت ان قلوب الناس بیدی ان شئت صرفتھا عنی وان شئت اقبلتھا الیّ شیخ بقا
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہا کہ حضرت سید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کیطرف ایک بوڑھا آدمی
آیا اور اُسکے ساتھ ایک جوان اور اُسنے آپ سے عرض کیا کہ آپ اسکے واسطے دعا کرین پس بیشک یہ میرا بیٹا
ہے حالانکہ وہ اُس کا بیٹا نہ تھا بلکہ وہ دونون ایک پوشیدہ غیر صالح بات پر تھے پس حضرت شیخ خفا ہوے
اور فرمایا کہ تمہارا کام میرے ساتھ اس حد تک پہونچا ہے اور اپنے گھر کے اندر گئے اور اُسی وقت
سے اطراف بغداد مین آگ لگی اور جب کبھی کسی مکان مین بجھ جاتی تو دوسرے مکان مین مشتعل ہوجاتی تھی
راوی نے کہا اور مین نے ایک بلا کو دیکھا کہ مثل ابر کے ٹکڑون کے بغداد پر اُتر رہی ہے بسبب خفگی حضرت
سید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے پس مین نے اُنکی طرف داخل ہونے مین سرعت کی
تو اُنکو اپنے حال پر غضبناک پایا پس مین اُنکے قریب بیٹھ گیا اور اُنسے کہنا شروع کیا کہ یا سیدی آپ خلق پر
رحم کرین مقرر لوگ ہلاک ہوگئے یہانتک کہ اُنکا غصہ تھم گیا تو مین نے اُس بلا کو دیکھا کہ وہ کھل گئی اور
ساری آگ بجھ گئی اور اسی اسناد سے شیخ عمر بزاز تک یہ حکایت ہے کہا روز جمعہ پانزدہم ماہ جمادی الآخرہ
۵۵۰ ہجری کو مین نکلا طرف جامع مسجد کے ہمراہ سیدی حضرت سید محیی الدین سید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ
عنہ وارضاہ کے تو اُنکو کسی نے سلام نہ کیا پس مین نے اپنے جی مین کہا ای تعجب ہم تو ہر جمعہ کو جامع مسجد
تک نہین پہونچتے تھے مگر بمشقت لوگون کے ازدحام کرنے سے حضرت شیخ پر پھر میرا خطرہ تمام ہونے
نہین پایا تھا یہانتک کہ حضرت شیخ نے تبسم کرتے ہوے میری طرف نظر کی اور لوگ سلام کرنے کو دوڑے
یہانتک کہ درمیان میرے اور اُنکے حائل ہوگئے پس مینے اپنے جی مین کہا کہ وہ حال اس حال سے بہتر ہے
تو حضرت شیخ نے میرے خطرہ کا استیناف کرکے میری طرف نظر کی اور فرمایا اُو عمر بس تو وہ ہے جسنے
یہ ارادہ کیا کیا تو نے نہ جانا کہ لوگون کے دل میرے ہاتھ مین ہین اگر مین چاہون تو اُنکو اپنی طرف
سے پھیر دون اور اگر چاہون تو اپنی طرف متوجہ کرلون

## الحکایۃ السابعۃ عشر

بعد الست المائتین عن الشیخ ابی البقاء محمد بن الازھری الصریفینی رحمہ اللہ تعالیٰ قال مکثت مدۃ
اسال اللہ عز وجل ان یرینی احدا من رجال الغیب فرایت لیلۃ فی المنام انی ازور قبر الامام احمد بن حنبل

رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعند قبرہ رجل وقع فی نفسی انہ من رجال الغیب واستیقظت فرجوت ان اراہ فی الیقظۃ فاتیت قبر الامام فی وقتی فوجدت الرجل الذی رایتہ فی المنام بعینہ فتعجلت فی الزیارۃ وخرج قدامی وتبعتہ الی ان وصل دجلۃ فالتقی طرفاھا حتی صارت قدر خطوۃ الرجل فعبرھا الی الجانب الاخر فاقسمت علیہ ان یقف لیکلمنی فوقف فقلت ما مذھبک فقال حنیفا مسلما وما انا من المشرکین فوقع عندی انہ حنفی المذھب وانصرف فقلت فی نفسی اتی السید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ واذکر لہ ما رایت فاتیت مدرستہ فقمت علی بابہ فنادانی من داخل دارہ یا محمد ما فی الارض من المشرق الی المغرب فی ھذا الوقت ولی للہ تعالیٰ عز وجل حنفی سواہ قال ولم یفتح لی بابہ شیخ ابو البقا

محمد بن الازھری صریفینی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہین کہ مین ایک رات ٹھیرا رہا اللہ عز وجل سے یہ سوال کرتا رہا کہ رجال غیب مین سے کسی کو مجھے دکھا دے پس مین نے ایک رات خواب مین دیکھا کہ مین حضرت امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر کی زیارت کر رہا ہون اور اُنکی قبر شریف کے پاس ایک مرد ہے میرے جی مین یہ بات پڑی کہ وہ مردان غیب مین سے ہے اور مین جاگ اُٹھا تو مین نے یہ امید کی کہ مین اُسے بیداری مین بھی دیکھون گا پس مین اُسی وقت حضرت امام کی قبر شریف پر آیا تو بعینہٖ اُسی مرد کو پایا۔ جسے مین نے خواب مین دیکھا تھا پھر مین نے جلدی کی اور وہ میرے آگے نکلا اور مین اُسکے پیچھے ہُوا یہان تک کہ وہ نہر دجلہ پر پہونچا تو اُسکے واسطے اُسکے دونون کنارے مل گئے یہان تک بقدر قدم اُس مرد کے ہوگئی پس وہ اُسکو دوسری جانب کیطرف عبور کر گیا تب مین نے اُسکو قسم دیکر کہا کہ وہ ٹھہر جاے تاکہ مجھسے باتین کرے پس وہ ٹھیر گیا تو مین نے کہا تیرا کیا مذہب ہے تو اُسنے کہا حنیفا مسلما وما انا من المشرکین یعنی راست دین رکھنے والا مسلمان اور نہین ہون مین مشرکون سے پس میرے نزدیک یہ بات واقع ہوئی کہ وہ حنفی مذہب ہے اور وہ چلدیا پھر مین نے اپنے جی مین کہا کہ حضرت سید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے پاس آؤن اور جو کچھ مین نے دیکھا ہے اُسکا اُنسے ذکر کرون پھر مین اُنکے مدرسہ کو آیا تو اُنکے دروازے پر کھڑا ہوا پس اُنھون اپنے گھر کے اندر سے مجھے پکارا کہ او محمد زمین مین مشرق سے مغرب تک اسوقت مین سواے اُسکے کوئی حنفی ولی نہین ہے واسطے اللہ عز وجل کے اور اُنھون نے اپنا دروازہ میرے واسطے نہین کھولا رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ

**الحکایۃ الثامنۃ عشر** بعد الست المئین عن ابی عبد اللہ محمد بن الخضر الحسینی الموصلی رحمہ اللہ تعالیٰ قال اخبرنا ابی قال خدمت سیدی الشیخ السید **محیی الدین السید عبد القادر** الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ثلاث عشر سنۃ وشہدت لہ خارقات منہا انہ اذا اعیی الاطباء دواء مریض اتی بہ الیہ فیدعو لہ ویمر یدہ علیہ فیقوم من بین یدیہ

بہجۃ الکبیر ... الفیض ... ۱۳ ص

بحوالہ ... السید ... راست دین ... ص

احیاء ... ص ۱۲

... اسرار ... ۱۲-۱۲-۱۳

وقد ابل ولا یزال یبرى عنه حتى یصح فى اسرع وقت واُتى مرة بمستسقى من اقرباء الامام المستنجد
وقد علا بطنه فامر یده علیه فقام ضامر البطن كان لم یكن به شئ واتاه ابو المعالى احمد بن ظفر بن یونس
البغدادى الحنبلى فقال له ان ابنى منذ خمسة عشر شهرا لا تفارقه الحمى وقد اودت به فقال له اذهب
وقل فى اذنه یا ام ملدم یقول لك السید عبد القادر ارتحلى عن ولدى الى الحلة ثم سالنا ابا المعالى
فقال ذهبت وفعلت ما امرنى به الشیخ فلم تعد الى ولدى الى الآن وسالناه بعد سنین فقال ما رجعت
الىّ من بعد ذلك الیوم وجاء الخبر ان اهل الحلة محمون كثیرا واتاه ابو حفص عمر بن صالح الحدادى رحمه
الله تعالى یقود ناقة له وقال له انى ارید الحج وهذه ناقتى وقفت ولیس لى غیرها فوكزها الشیخ رضى
الله تعالى عنه وارضاه برجله ووضع یده على ناصیتها قال وكانت تسبق الرواحل بعد ان كانت
فى اخریاتهن ومرض الشیخ ابو الحسن على بن احمد بن وهب الازجى فعاده ورأى فى بیته راعبیا
وقمریا فقال له یا سیدى هذه الراعبى ما تبیض منذ ستة اشهر وهذه القمرى ما یصیح منذ تسعة
اشهر فوقف الشیخ على الراعبى وقال له متع مالكك ووقف على القمرى وقال سبح خالقك قال
فصاح من وقته حتى كان اهل بغداد یجتمعون لسماعه وفرخ الراعبى وما انقطع الى ان مات

ابو عبد اللہ محمد بن خضر حسینی موصلی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں ہمکو خبر دی میرے والد نے کہا میں نے خدمت
کی سیدی الشیخ حضرت سید محیی الدین سید عبد القادر حسنی حسینی جعفری جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
کی تیرہ برس اور میں نے انکی خارق عادت باتیں مشاہدہ کیں اُن میں سے یہ ہے کہ جس وقت کسی مریض
کی دوا اطبا کو عاجز کر دیتی تو اُسکو آپکے پاس لاتے پس وہ اُسکے واسطے دعا کرتے اور اپنا ہاتھ اُسپر پھیرتے تو
وہ اُنکے آگے سے کھڑا ہو جاتا اس حال میں کہ بیماری سے نجات پاتا اور وہ اُس سے دور ہوتی رہتی یہانتک
سریع تر وقت میں تندرست چنگا ہو جاتا تھا ایکبار امام مستنجد باللہ خلیفہ عباسی کے اقربا میں سے کسی استسقا والے
کو آپکی خدمت شریف میں لائے اور اُسکا پیٹ بلند ہو چکا تھا تو آپ نے اپنا دست مبارک اُسپر پھیرا پس وہ
پھولا شکم پچک کر ایسا ہو گیا کہ گویا اُسے کچھ بھی نہ تھا اور ابو المعالی احمد بن ظفر بن یونس بغدادی حنبلی رحمہ اللہ تعالیٰ
آپکے پاس آئے اور آپ سے عرض کیا کہ پندرہ مہینے سے میرے بیٹے کو تپ نہیں چھوڑتی ہے اور اُسکو ہلاک
کر ڈالا ہے پس آپ نے اُنسے فرمایا کہ تم چلے جاؤ اور اُسکے کان میں کہدو کہ او ام ملدم یعنی تپ سید عبد القادر تجھے
کہتے ہیں کہ تو میرے بیٹے سے مقام حلہ کی طرف کوچ کر جا پھر ہمنے ابو المعالی سے پوچھا تو کہا کہ میں گیا اور حضرت
شیخ نے جو کچھ مجھے امر فرمایا تھا وہ کیا تو اُسنے ابتک میرے بیٹے کی طرف عود نہیں کیا اور کئی سال کے بعد ہمنے
اُس لڑکے سے پوچھا تو کہا کہ اُسدن کے بعد سے اُسنے میری طرف رجوع نہیں کیا اور خبر آئی کہ حلہ والے بہت

تنچے وہ ہو رہے ہین اور ابو حفص عمر بن صالح حدّادی اپنی ایک اونٹنی کھینچتے ہوئے آپ کے پاس آئے اور
آپ سے عرض کیا کہ مین حج کا ارادہ رکھتا ہون اور یہ میری اونٹنی ٹھہر گئی ہے یعنی چلتی نہین ہی اور
اُسکے سوا میری کوئی اونٹنی نہین ہے پس حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے اپنے پاؤن سے
اُسکو مارا اور اپنا دست مبارک اُسکی پیشانی پر رکھدیا راوی نے کہا کہ وہ سواریون سے آگے بڑھجاتی
تھی بعد اسکے کہ اُنکی پچھلیون مین رہتی تھی۔ اور ابو الحسن علی بن احمد بن وہب ازجی بیمار ہوئے تو آپ اُنکی
بیمار پرسی کو تشریف لائے اور آپ نے اُنکے گھر مین ایک راعبی اور ایک قمری دیکھی تو ابو الحسن نے آپ سے
عرض کیا یا سیدی یہ راعبی تو چھ مہینے سے انڈے نہین دیتی ہی اور یہ قمری نو ماہ سے آواز نہین کرتی ہے
پس آپ راعبی پر آکھڑے ہوئے اور اُس سے فرمایا کہ تو اپنے مالک کو فائدہ دے اور اُس قمری پر ٹھہرے
اور فرمایا کہ تو اپنے خالق کی تسبیح کر راوی نے کہا کہ وہ اسی وقت سے چہچہے کرنے لگی یہانتک کہ بغداد کے
لوگ جمع ہوتے تھے تاکہ اُسکی آواز سُنین اور اُس راعبی نے بچے نکالنا شروع کیا اور مرنے تک بچے نکالنا
قطع نہین کیا وقال رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ لی فی سنۃ ستین وخمسمائۃ یاخضر اذہب
الی الموصل ففی ظہرک ذریۃ تظہر بہا واولہا ولد ذکر اسمہ محمد یلقنہ القرآن رجل بغدادی اعمی اسمہ
علی فی سبعۃ اشہر ویستکمل حفظہ وہو ابن سبع سنین وتعیش انت اربعا وتسعین سنۃ وشہرا و
سبعۃ ایام وتموت باربل صحیح السمع والبصر والقوۃ قال ابو عبد اللہ فسکن والدی الموصل وولدت
مستہل صفر سنۃ احدی وستمائۃ واحضر لی والدی رجلا اعمی یلقننی القرآن عند ما بلغت سبع سنین
سنین وستۃ اشہر فما استکملت سبعا حتی ختمت القرآن حفظا فسأله والدی عن اسمہ وبلدہ فقال
اسمی علی وبلدی بغداد فذکر کلام الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ومات والدی باربل فی تاسع
صفر سنۃ خمس وعشرین وستمائۃ وقد استکمل اربعا وتسعین سنۃ وشہرا وسبعۃ ایام وحفظ اللہ
عزوجل علیہ حواسہ وقوتہ الی حین وفاتہ کما ذکر السید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
یعنی اور حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے سنہ ٥٦٠ھ پانسو ساٹھ مین مجھسے فرمایا او خضر تو موصل
کیطرف چلاجا اسلیے تیری پشت مین اولاد ہی وہ وہان ظاہر ہوگی اور پہلا اُسمین کا ایک مذکر بچا ہی جسکا نام
محمد ہی سکھادیگا اُسکو قرآن ایک شخص بغدادی نابینا جسکا نام علی ہی سات مہینے مین اور کامل کریگا حفظ قرآن کو
اور وہ سات برس کا ہوگا اور تو زندہ رہیگا چورانوے برس اور ایک مہینا اور سات دن اور تو اربل مین
مریگا اس حال مین کہ تیری سماعت و بصارت و قوت صحیح و درست ہوگی ابو عبد اللہ کہتے ہین کہ پھر میرے والد
موصل مین جابسے اور مین اول ماہ صفر سنہ ٦٠١ھ چھ سو ایک مین پیدا ہوا اور میرے والد نے ایک مرد نابینا کو میرے واسطے

حاضر کیا کہ وہ مجھے قرآن شریف کی تلقین کرے جبکہ میری عمر چھ برس اور چھ ماہ کو پہونچی پھر مین نے ساتوین برس پوری نہین کی یہانتک کہ مین نے قرآن شریف حفظ کرکے ختم کیا پھر میرے والد نے اس شخص کا نام اور اُسکے شہر کا نام اُس سے پوچھا تو اُسنے کہا میرا نام علی ہے اور میرا شہر بغداد ہے پس اُنہون نے حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی بات یاد کی اور میرے والد اربل مین سنہ چھ سو چھبیس ماہ صفر کو مرے اور وہ نوے برس اور ایک ماہ اور سات دن پورے کرچکے تھے اور اللہ عزوجل نے اُنکو وقت وفات تک اُنکے حواس و قوت کو محفوظ رکھا جیسا کہ حضرت سید عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے فرمایا تھا

**الحکایۃ التاسعۃ عشر** بعد الست المئین عن الشیخ ابی الحسن علی بن یحیی بن ابی القاسم الازجی وابی الحسن علی بن عبد اللہ الابہری وابی محمد محمد بن رجب الداری وابی علی الحسن بن نجیم الحورانی وابی محمد سالم بن علی الدمیاطی باسانیدھم المتصلۃ قالوا کان الشیخ عثمان والشیخ ابو بکر بن الحمامی رحمہما اللہ تعالیٰ من ذوی الاحوال السنیہ وکان الشیخ محیی الدین السید عبد القادر الحسنی الحسینی الجعفری الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول لابی بکر یا ابا بکر ان الشریعۃ المطھرۃ تشکو الیّ منک وکان ینہاہ عن امور ولا ینتہی عنہا ودخل رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ الی جامع الرصافۃ فوجدہ فیہ فربیدہ علی صدرہ وقال انزع ابا بکر واخرجہ من بغداد ففقد جمیع احوالہ ومعاملاتہ وتوارت عنہ منازلہ ثم خرج الی القرف وبقی کلما اتی الی بغداد وھمّ بدخولہا سقط لوجہہ وان حملہ احد لیدخل بہ سقط جمیعا فجاءت امّہ باکیۃ الی الشیخ تذکر شوقہا الی ولدھا وتشکو الھجر عن المسیر الیہ فاطرق ثم قال قد اذنّا لہ ان یاتی من القرف الی بغداد من تحت الارض ویکلمک من بئر دارک قالوا فکان یاتی کل اسبوع مرۃ من القرف الی امہ ویجتمع بہا وبعث الشیخ عدی بن مسافر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قضیب البان الی الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ لیشفع لہ عندہ فیہ فوعدہ فیہ بخیر وکان بین مظفر الجمال وابی بکر رحمہما اللہ تعالیٰ نسب وودّ فرای مظفر فی تلک الواقعۃ ربّ العزۃ سبحانہ وتعالیٰ وقال لہ یا مظفر تمنّ فقال یا ربّ اتمنی ردّ حال اخیہ ابی بکر علیہ فقال لک ذلک فی حضرۃ ولیی فی الدنیا والاخرۃ السید عبد القادر اذھب الیہ وقل لہ یقول لک ربک یا مارۃ انی اردت ان انزل بالخلق نازلۃ فتشفعت فیہم فشفعتک یا مارۃ ان سالتنی ان ارحم بجودی واعمّ بفضلی من راک من المومنین ففعلت قد رضیت عن ابی بکر فارض عنہ واذا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یقول یا مظفر قل للنائبی فی الارض

حکایت ۱۹

تشفیع شفاعت کردن ۱۲ ص

تشفیع پذیرفتن شفاعت ۱۲ ص

دستوری دادیم اور ۱۲ا

سخی ۱۲

الصفات الکاملۃ ... زبدۃ الاسرار ۱۲ ... بغداد ۱۲ ق ... من بر عبارت ... ای انزع ... اخرجہ من بغداد ... زبدۃ الاثار ... بغداد ... ق

کہتے ہین کہ مین نے اپنے والد کو سُنا وہ کہتے تھے کہ جب شیخ مطر رحمہ اللہ تعالیٰ کو وفات حاضر ہوئی تو مین نے اُنسے کہا کہ آپ مجھے وصیت کر جائین کہ مین کس شخص کا اقتدا کرون آپکے بعد تو فرمایا کہ شیخ عبدالقادر کا پس مین نے اُنکو اپنے مرض کے غلبے مین خیال کیا پس گھڑی بھر مین نے اُنکو چھوڑ رکھا پھر مین نے اُنسے کہا کہ آپ مجھے وصیت کر جائین کہ مین کس شخص کا اقتدا کرون بعد آپ کے فرمایا کہ شیخ عبدالقادر کا رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ پھر گھڑی بھر مین نے اُنکو چھوڑ رکھا پھر مین نے اُسی بات کا اُنپر اعادہ کیا تو فرمایا کہ ای میرے بیٹے اُس زمانہ مین کہ شیخ عبدالقادر ہون نہین اقتدا کیا جاتا ہے مگر اُن کا پھر جب اُنکا انتقال ہو چکا تو مین بغداد کو آیا اور حضرت شیخ عبدالقادر کی مجلس مین حاضر ہوا کیا دیکھتا ہون کہ اُس مین شیخ بقا و شیخ ابوسعد قیلوی و شیخ علی بن ہیتی وغیرہ اعیان مشائخ ہین رضی اللہ تعالیٰ عنہم پس مین نے اُنکو سُنا کہ فرما رہے ہین مین نہین ہون مثل تمہارے واعظون کے مین تو یہی کلام کرتا ہون اللہ تعالیٰ کے امر سے میرا کلام تو صرف اُن مردون پر ہے جو کہ ہوا مین ہین اور اپنا سر ہوا کیطرف اُٹھانے لگے پس مینے اپنا سر فضا کیطرف اُٹھایا تو کیا دیکھتا ہون کہ اُنکے مقابل مین نور کے مردون کی صفین ہین نور کے گھوڑون پر وہ لوگ کہ مقرر حائل ہو گئے درمیان میری نظر کے اور آسمان کے مارے اپنی کثرت کے اور وہ اپنے سر نیچے کیے ہوے ہین اور اُنمین سے وہ ہی کہ رو رہا ہے اور اُنمین سے وہ ہی کہ کانپ رہا ہے اور اُنمین سے وہ ہی کہ اُسکے کپڑون مین آگ ہے پس مجھپر بیہوشی طاری ہو گئی پھر مین کھڑا ہوا دوڑتا اور لوگون کو چیرتا پھاڑتا ہوا یہانتک کہ اُنکی طرف چڑھ گیا کرسی کے اوپر تو اُنہون نے میرا کان پکڑا فرمایا اُو کرم کیا تو نے اکتفا نہین کیا پہلے بار پھر اپنے باپ کی وصیت سے پس مینے اُنکی ہیبت کے مارے اپنا سر نیچے کر لیا

## الحکایۃ الرابعۃ والثلثون بعد المستا لمئین

عن الشیخ الکبیر العارف باللہ ابی سعد القیلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وغیرہ من الانبیاء صلوات اللہ تعالیٰ علیہم فی مجلس الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ غیر مرۃ وان ارواح الانبیاء لتجول فی السموات والارض جولان الریح فی الآفاق ورأیت الملائکۃ علیہم السلام یحضرونہ طوائف بعد طوائف ورأیت رجال الغیب رضوان اللہ تعالیٰ علیہم والجان یتسابقون الی مجلسہ ورأیت ابا العباس الخضر علیہ السلام یکثر من حضورہ فسالتہ فقال من اراد الفلاح فعلیہ بملازمۃ ہذا المجلس وعن الشیخ ابی عبداللہ عبدالوہاب بن شیخ الاسلام السید محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ المذکور ان مدۃ کلام والدہٖ علی الناس اربعون سنۃ اولہا سنۃ احدی وعشرین وخمسمائۃ واخرہا سنۃ احدی وستین وخمسمائۃ ومدۃ تصدرہ للتدریس والفتوی بمدرستہ ثلاث وثلثون سنۃ اولہا سنۃ ثمان وعشرین وخمسمائۃ واخرہا سنۃ احدی وستین وخمسمائۃ وکان یکتب ما یقول فی مجلسہ اربعمائۃ محبرۃ عالم وغیرہ وکان کثیرا ما یخطو فی الہواء فی مجلسہ علی

مجرہ بالکسر [illegible] ۱۲ ص

خطوہ بالفتح گام خطوات بالسکون والتحریک جمع القلۃ ۱۲

سائل انا سخطوا عن ... ثم جیئوا الیّ اکرمنی ... کان غوث فی مجلسہ الرجلان والثلاثۃ شیخ کبیر عارف باللہ ابو سعید
قیلوی ... فرماتے ہین کہ مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور آپکے سوا اور انبیا صلوات اللہ تعالی
علیہم کو حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی مجلس مین بہت بار دیکھا اور بیشک انبیا علیہم السلام
کی روحین البتہ جولان کرتی رہتی ہین آسمانون مین اور زمین مین مثل جولان ہوا کے آفاق مین اور مینے
ملائکہ علیہم السلام کو دیکھا کہ وہ گروہ بعد گروہ کے اُسمین حاضر ہوتے ہین اور مین نے مردان غیب رضوان اللہ
تعالی علیہم کو اور جنون کو دیکھا کہ وہ سب انکی مجلس کیطرف باہم سبقت کرتے ہین۔ اور مین نے ابو العباس
خضر علیہ السلام کو دیکھا کہ اُسمین حاضر ہونے کی کثرت کرتے ہین پس مینے اُنسے پوچھا تو کہا کہ جو کوئی فلاح
و رستگاری کا ارادہ کرے تو اسپر اس مجلس کی ملازمت لازم ہی شیخ ابو عبد اللہ عبد الوہاب بن شیخ الاسلام
سید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے مروی ہی کہ مدت انکے والد کے کلام کی لوگون پر یعنی
وعظ گوئی کی مدت چالیس برس ہین اول اُسکا ۵۲۱ھ ہی اور آخر اُس کا ۵۶۱ھ ہی اور مدت اُنکے صدر بیٹھنے
کی واسطے تدریس و فتوی کے اپنے مدرسہ مین سی و سہ سال ہین اول اُسکا ۵۲۸ھ ہی اور آخر اسکا ۵۶۱ھ
ہی اور جو کچھہ وہ اپنی مجلس مین فرماتے تھے اُسکو چارسو عالم وغیرہ کی دواتین لکھتی ہین اور بہت بار اپنی مجلس مین
لوگون کے سرون پر ہوا مین کئی قدم چلتے تھے پھر کرسی کی طرف لوٹ آتے تھے اور اُنکی مجلس مین دو
او تین آدمی مرجایا کرتے تھے

## الحکایۃ الخامسۃ والثلثون

بعد الستة المئين عن عبد اللہ الجبائی رحمہ اللہ تعالی قال قال الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ و
ارضاہ اتمنی ان اکون فی الصحاری والبراری کما کنت فی الاول لا اری الخلق ولا یرونی ثم قال اراد اللہ عز وجل
منی منفعۃ الخلق فانہ قد اسلم علی یدی اکثر من خمسمائۃ من الیہود والنصاری وتاب علی یدی من العیارین
والمسالحۃ اکثر من مائۃ الف وھذا خیر کثیر انتہی قلت یحتمل ان المسالحۃ بالسین والحاء المہملتین وھم
اصحاب السلاح من جند الولاۃ ویحتمل انہ بالشین المعجمۃ وکذا ھو فی الاصل المنقول منہ ولعل معناہ اللہ
اعلم الذین یشلحون الناس فی الطرق ای ینہبونہم ویاخذون ثیابہم بالاستعمال المصطلح علیہ فی السنۃ الناس
الیوم وھو راجع الی معنی العیارین ویکون اللفظان مترادفین لان العیار ایضا فی اصطلاح الناس الذی
ینہب وکانہ الذی یختلس ثم یہرب ماخوذ من قولہم عار الفرس یعیر فہو عائر اذا انفلت وجری کالبعیر اذا فر
وھی صیغۃ عیار للمبالغۃ والتکثیر مثل ضراب مبالغۃ فی ضارب لمن کثر منہ الضرب شیخ عبد اللہ
جبائی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ حضرت شیخ محیی الدین سید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے فرمایا
مین یہ تمنا کرتا ہون کہ جنگلون بیابانون مین رہون جیسا کہ مین اول زمانے مین رہا کرتا تھا نہ مین خلق کو
دیکھون اور نہ وہ مجھے دیکھین پھر فرمایا کہ اللہ عز وجل نے مجھسے خلق کی منفعت کا ارادہ کیا پس بیشک یہود

ونصاریٰ میں کے پانسو سے زائد میرے ہاتھ پر مسلمان ہوے اور عیارین ومسالحہ میں کے ایک لاکھ سے
زیادہ میرے ہاتھ پر تائب ہوے اور یہ ایک خیر کثیر ہے انتہی حضرت امام یافعی رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے
ہین احتمال ہے کہ مسالحہ بسین وحای مہملہ ہوا اور یہ لوگ ولیان ملک کے لشکر مین کے ہتھیار والے ہین اور یہ
بھی احتمال ہے کہ بشین معجمہ ہوا اور اسی طرح اصل منقول عنہ مین یہی ہے واللہ اعلم شاید اسکے معنے یہ ہون کہ مشالحہ وہ ہین جو
کہ رستون مین لوگون کو لوٹتے ہین اور اُنکے کپڑے لے لیتے ہین جس اصطلاح پر کہ آجکل لوگون کے زبانون مین
اصطلاح ٹھیرائی گئی ہے وہ یہی ہے اور یہ معنی عیارین کے معنی کی طرف راجع ہین اور دونون لفظ مترادف ہون
اس لیے کہ عیار بھی لوگون کی اصطلاح مین وہ شخص ہے جوکہ لوٹتا ہے اور گویا وہ ہے جوکہ جھپٹ لیتا ہے اور
بھاگ جاتا ہے ماخوذ ہے عرب کے اس قول سے کہ عار الفرس یعیر فھو عائر یہ جب بولتے ہین کہ گھوڑا
چھوٹ جاے اور روان ہو جیسے اونٹ جبکہ فرار ہوا اور بھاگ جاے صیغہ عیار کا واسطے مبالغہ وتکثیر
کے ہے جیسے ضراب مبالغہ ہے ضارب مین اُس کے واسطے جس سے ضرب بکثرت ہو الحکایۃ

السادسۃ والثلثون بعد الست المئین عن الشیخ عمر الکیمانی رحمہ اللہ تعالی قال لم تکن
مجالس الشیخ محیی الدین رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ تخلو ممن یسلم من الیھود والنصاری او یتوب عن قطع
الطریق وقتل النفس وغیر ذلک من الفساد او یرجع عن معتقد شئ من الرافضۃ وغیرھم واتاہ راھب
واسلم علی یدیہ فی المجلس ثم قال للناس انی رجل من اھل الیمن وان الاسلام وقع فی نفسی فقوی عزمی علی
ان لا اسلم الا علی ید خیر اھل الیمن فی ظنی وجلست مفکرا فغلب علی النوم فرایت عیسی بن مریم علیھما
السلام یقول لی یا سنان اذھب الی بغداد واسلم علی ید الشیخ عبد القادر الجیلی فانہ خیر اھل الارض فی
ھذا الوقت قال واتاہ مرۃ اخری ثلثۃ عشر رجلا من النصاری فاسلموا علی یدہ فی مجلس وعظہ وقالوا نحن من
نصاری المغرب اردنا الاسلام وترددنا فیمن نقصدہ لنسلم علی یدیہ فھتف بنا ھاتف نسمع کلامہ ولا نری
شخصہ یقول ایھا الرکب ذوو الفلاح ایتوا بغداد واسلموا علی ید الشیخ عبد القادر فانہ یوضع فی قلوبکم من
الایمان عندہ ببرکتہ مالا یوضع فیھا عند غیرہ من سائر الناس شیخ عمر کیمانی رضی اللہ تعالی عنہ کہتے ہین
کہ حضرت شیخ محیی الدین رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی مجلسین خالی نہین رہتی تھین اُن لوگون سے جوکہ یہود
ونصاریٰ مین کے اسلام لاتے تھے یا رہزنی وقتل نفس وغیرہ فساد سے توبہ کرتے تھے یا روافض وغیرہم مین کے
کسی شے کے اعتقاد سے رجوع کرتے تھے اور ایک راہب آپکے پاس آیا اور آپکے ہاتھون پر اسلام
لایا مجلس مین پھر لوگون سے کہا کہ میں ایک مرد ہون یمن والون مین سے اور بیشک اسلام میرے جی مین پڑگیا
اور میرا عزم قوی ہوا اس بات پر کہ اسلام نہ لاؤن مگر ہاتھ پر بہترین اہل یمن کے میرے گمان مین اور مین بیٹھ گیا

حاشیہ ۱؎ زبدۃ الآثار مین کیمانی ہے واللہ اعلم ۱۲ منہ

۲؎ منقبت ۴۰ ... ۱۲ منقح

فکر کرتا ہوا پس غالب ہوگئی مجھپر نیند تو میںنے حضرت عیسےٰ بن مریم علیہما السلام کو دیکھا کہ مجھسے فرماتے ہیں او سنان
تو چلا جا طرف بغداد کے اور مسلمان ہوجا ہاتھ پر شیخ عبدالقادر جیلی کے پس بیشک وہ بہترین اہل زمین ہین
اس وقت مین راوی نے کہا کہ ایکبار ۱۳ سیزدہ مرد نصاریٰ مین کے آپکے پاس آئے پس آپکے دست مبارک
پر اسلام لائے آپکی مجلس وعظ مین اور کہا کہ ہم نصاری عرب میں سے ہین ہمنے اسلام کا ارادہ کیا اور اُس شخص
مین تردد کیا جس کا ہم قصد کرین تاکہ اُس کے ہاتھوں پر اسلام لائین پس ہمکو آواز دی ایک ہاتف نے جس کا
کلام تو ہم سنتے تھے اور اُسکا شخص نہین دیکھتے تھے وہ کہرہا ہے کہ او شترسوار و فلاح و رستگاری والو تم
بغداد کو آؤ اور مسلمان ہوجاؤ ہاتھ پر شیخ عبدالقادر کے پس بیشک رکھاجائیگا تمہارے دلون مین ایمان
مین سے اُنکے پاس سبب اُن کی برکت کے وہ ایمان جو کہ نہ رکھا جائیگا اُنمین نزدیک انکی غیر کے باقی لوگون میں سے

**الحکایۃ السابعۃ والثلثون** بعد الست المئین عن ابی محمد مُفرّج بن نبہان الشیبانی قال
لما اشتہر امر الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ اجتمع مائۃ فقیہ من اعیان بغداد
واذکیائہم علی ان یسالہ کل واحد منہم مسئلۃ فی شیٔ من العلوم غیر مسئلۃ صاحبہ لیقطعوہ بہا واتوا
مجلس وعظہ وکنت یومئذ فیہ فلما استقر بہم المجلس اطرق الشیخ فظہرت من صدرہ بارقۃ من
نور لا یراہا الا من شاء اللہ تعالی ومرّت علی صدور المائۃ ولا تمر علی احد منہم الا و یبہت و یضطرب ثم صاحوا
صیحۃ واحدۃ ومزّقوا ثیابہم وکشفوا رؤسہم ثم صعدوا الیہ فوق الکرسی ووضعوا رؤسہم علی رجلیہ وضجّ اہل
المجلس ضجّۃ واحدۃ ظننت ان بغداد رجفت بہا فجعل الشیخ یضم الی صدرہ واحدا منہم بعد واحد حتی اتی علی اٰخرہم
ثم قال لاحدہم اما انت فسألتک کذا وجوابہا کذا حتی ذکر لکل منہم مسألتہ وجوابہا قال فلما انقضی المجلس اتیتہم وقلت
لہم ما شانکم قالوا ما جلسنا فقدنا جمیع ما نعرفہ من العلم حتی کانہ نسخ منا فلم یمر بنا قط فلما ضمنا الی صدرہ رجع الی کل منا ما
نُزع منہ من العلم ولقد ذکر لنا مسائلنا التی نسیناہا وذکر فیہا اجوبۃ لا نعرفہا شیخ **ابو محمد مفرج بن نبہان**
شیبانی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ جب حضرت **شیخ محیی الدین عبدالقادر** رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کا حال مشتہر
ہوا تو بغداد کے اعیان فقہاء و اذکیاء مین سے سو فقیہ اس بات پر جمع ہو کہ اُنمین کا ہر ایک آپ سے ایک مسئلہ پوچھے
کسی شَے مین علوم سے سوائے اپنے صاحب کے مسئلہ کے تاکہ اُس سے آپکو قطع کرے یعنی بند کردے اور وہ
آپکی مجلس وعظ مین آئے اور مین اُس دن اُس مجلس مین تھا پھر جب مجلس اُنکے ساتھ قرار پذیر ہوئی یعنی باطمینان
جگہ بیٹھ چکے تو آپکے سینۂ مبارک سے ایک تلوار نور کی ظاہر ہوئی اُسکو نہین دیکھتا تھا مگر وہ شخص جسے اللہ تعالے
نے چاہا اور وہ اُن سو آدمیون کے سینون پر گزری اور وہ اُن مین کے کسی پر نہین گزرتی تھی مگر اس حال مین
کہ وہ مبہوت و متحیر و مضطرب ہورہا ہو پھر اُن سب نے ایک چیخ ماری اور اپنے کپڑے ٹکڑے ٹکڑے کرڈالے

۱ [illegible]
۲ ضجّ بانگ و فریاد کردن ۱۲ ص
۳ رجف جنبیدن زمین ۱۲ ص

اور اپنے سر کھول دیے پھر کرسی کے اوپر آپکی طرف چڑھ گئے اور اپنے سر آپکے قدموں پر رکھ دیے
اہل مجلس نے ایک ایسی بانگ فریاد کی کہ مینے یہ خیال کیا کہ اُس سے پہاڑ ہل جائینگے پھر حضرت شیخ نے شروع کیا اُنکو
مین کے ایک کو بعد ایک کے اپنے سینہ مبارک سے لگاتے تھے یہانتک کہ اُنکے آخر پر آگئے پھر اُن کے ایک سے فرمایا
کہ لیکن تو سو تیرا مسئلہ ایسا ہے اور اُسکا جواب یون ہے یہانتک کہ اُن میں کے ہر ایک سے اُسکا مسئلہ اور اُسکا جواب ذکر کر دیا
راوی نے کہا پھر جب مجلس تمام ہو چکی تو مین اُن فقہاء کے پاس آیا اور اُنسے کہا کہ تمہارا کیا حال ہے وہ بولے کہ جب
ہم بیٹھے تو ہمنے وہ سارا علم گم کیا جسکو ہم جانتے تھے یہانتک کہ گویا وہ ہمسے منسوخ ہو گیا پھر کبھی ہم پر اُس کا گذر نہیں
ہوا تھا پھر جب اُنہون نے ہمکو اپنے سینے سے لگا لیا تو ہم مین سے ہر ایک کی طرف وہ علم رجوع کر آیا جو کہ اُس سے
کھینچ لیا گیا تھا اور البتہ مقرر اُنہون نے ہمسے ہمارے وہ مسئلے ذکر کر دیے جنکو ہم بھول گئے تھے اور اُن مین
ایسے جواب ذکر کیے جنکو ہم جانتے نتھے

## الحکایۃ الثامنۃ والثلثون

بعلد السند المتین عن
الشیخ العارف ابی القاسم محمد بن احمد الجہنی قال کنت اجلس تحت کرسی الشیخ محی الدین عبد القادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وکان لہ نقباء یجلسون علی الکرسی علی کل مرقاۃ منہم اثنان وکان لا یجلس کذالک الا ولی او صاحب
حال وکان یجلس تحت کرسیہ رجال کانہم الاسد ہیبۃ ولقد استغرق مرۃ فی کلامہ علی الکرسی حتی انحلت
طیۃ من عمامتہ وہو لا یشعر فالقی الحاضرون جمیعہم عمائمہم وطواقیہم تحت الکرسی فلما فرغ من کلامہ ذلک
اصلح عمامتہ وقال لی یا ابا القاسم رد علی الناس عمائمہم وطواقیہم ففعلت وتخلفت معی عصابۃ لا ادری
لمن ہی ولا بقی لاحد فی المجلس شیء فقال لی الشیخ اعطنیہا فاعطیتہ ایاہا فجعلہا علی کتفہ فاذا ہی قد لبست علیہ
فبہت لذلک فلما نزل توکأ علی کتفی او قال علی یدی وقال یا ابا القاسم لما وضع اہل المجلس عمائمہم وضعت
اختنا ابا اصبہان عصابتہا فلما رددت علی الناس ما لہم جعلتہا علی کتفی مدت یدہا من اصبہان فاخذتہا

شیخ عارف ابو القاسم محمد بن احمد جہنی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ مین حضرت شیخ محی الدین عبد القادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی کرسی کے نیچے بیٹھا کرتا تھا اور آپ کے نقیب لوگ تھے وہ کرسی پر بیٹھا کرتے
تھے ہر پایہ پر اُنمین سے دو آدمی ہوتے تھے اور اس طرح نہین بیٹھتا تھا مگر کوئی ولی یا کوئی صاحب حال
اور آپ کی کرسی کے نیچے کئی مرد بیٹھا کرتے تھے گویا وہ براہ ہیبت کے شیر ہین اور البتہ مقرر آپ ایکبار
اپنے کلام کرنے مین کرسی پر مستغرق ہو گئے یہانتک کہ آپکے عمامے کا ایک پیچ کھل گیا اور آپ کو خبر نہین
ہوئی پھر سارے حاضرین نے بھی اپنے عمامے اور ٹوپیان کرسی کے نیچے ڈال دین پھر جب آپ اپنی
اُس کلام سے فارغ ہوئے تو اپنا عمامہ درست کیا اور مجھے فرمایا اے ابو القاسم لوگون کو اُن کے عمامے
اور ٹوپیان واپس کر دے بس مین نے کر دیے اور میرے پاس ایک سربند پیچھے رہگیا مین نہین جانتا تھا

نقیب ہم دوازدہ قوم نقباء جماعت ۱۲ ص

مرقاۃ بالفتح پایہ نردبان ۱۲ ص

طیۃ بالکسر … ۱۲ ص

کہ وہ کس کا ہے اور اُس مجلس مین کسی کی کوئی چیز باقی نہین رہی تو حضرت شیخ نے مجھسے فرمایا کہ تو وہ مجھے دیدے
پس مین نے وہ سربند آپکو دیدیا تو آپنے اُسکو اپنی شانے پر رکھا پھر تب ہی وہ اُسپر نہ تھا تو مین اسکے باعث
متحیر رہگیا پھر جب آپ اُترے تو میرے شانے پر تکیہ کیا یا کہا کہ میرے ہاتھ پر اور فرمایا او ابو القاسم جبکہ اہل مجلس
نے اپنے عمامے اُتار ڈالے تو ہماری ایک بہن تھی اصفہان مین اُسنے بھی اپنا سربند اُتار ڈالا پھر جب لوگون نے لوگون
پر وہ شے واپس کی جو اُنکی تھی اور مین نے اُسکو اپنے شانے پر رکھ لیا تو اُسنے اپنا ہاتھ اصفہان سے بڑھایا پھر اسکو لیلیا

## الحكاية التاسعة والثلثون

بعد الست المئين عن الشريف ابى العباس احمد بن الشيخ ابى عبد الله محمد
بن محمد الازهرى الحسينى رحمه الله تعالى قال اخبرنا ابى قال كان يحضر مجلس الشيخ محيى الدين عبد القادر رضى الله تعالى
عنه وارضاه اكابر مشائخ العراق واعيان علمائها وصدور مفتيها مثل الشيخ بقا والشيخ ابى سعد القيلوى و
الشيخ على بن الهيتى والشيخ ابى النجيب السهروردى والشيخ ابى حكيم بن دينار والشيخ ماجد الكردى والشيخ مطر البادرائى
والقاضى ابى العلا محمد بن الفراء والقاضى ابى الحسن على بن الدامغانى والامام ابى الفتح وغيرهم وما دخل احد من المشائخ
والاعيان الى بغداد الا وحضر مجلسه وما علمت ان الشيخ عبد الرحمن الطفسونجى دخل بغداد لكنى رايته غير
مرة بطفسونج ينصت طويلا ويقول انى لانصت[2] لاسمع كلام الشيخ عبد القادر ورأيت الشيخ عدى بن مسافر غير
مرة بلالش[3] يخرج من زاويته الى الجبل ويدير دائرة بعكازه ويدخلها ويقول من اراد ان يسمع كلام الشيخ عبد القادر
بن ابى صالح الجوهر الفرد فيما بين المقربين فليدخل هذه الدائرة فيدخلها اكابر اصحابه يسمعون كلامه وربما
كتب بعضهم ما يسمعه وتارخ ذلك اليوم ويأتى بغداد ويقابل ما كتبه بما كتبه اهل بغداد من كلام الشيخ
فى ذلك اليوم فيتفقان وكان الشيخ عبد القادر يقول فى الوقت الذى يدخل فيه الشيخ عدى الدائرة لاهل مجلسه
غير مرة الشيخ عدى بن مسافر فيكم

**شریف ابو العباس** احمد بن شیخ ابی عبد اللہ محمد بن محمد ازہری حسینی رحمہ اللہ تعالے
کہتے ہین ہمکو خبر دی میرے والد نے کہا کہ حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالے عنہ وارضاہ کی مجلس مین عراق کے
اکابر مشائخ واعیان علما وصدر مفتیین حاضر ہوا کرتے تھے جیسے شیخ بقا و شیخ ابو سعد قیلوی و شیخ علی بن ہیتی و شیخ ابو النجیب
سہروردی و شیخ ابو حکیم بن دینار و شیخ ماجد کردی و شیخ مطر بادرائی و قاضی ابو العلا محمد بن فرا و قاضی ابو الحسن علی بن دامغانی
و امام ابو الفتح وغیرہم اور مشائخ واعیان مین سے کوئی بغداد کیطرف داخل نہین ہوا مگر حال یہ ہے کہ وہ آپ کی مجلس شریف
مین حاضر ہوا اور مین نے نہین جانا کہ شیخ عبد الرحمن طفسونجی بغداد مین داخل ہوے ہون لیکن مین نے بہت بار بلدہ طفسونج
مین انکو دیکھا ہے کہ وہ دیر تک خاموش اور کان لگائے ہوے ہین اور کہتے ہین کہ البتہ مین کان لگاتا ہون تاکہ شیخ عبد القادر کا کلام
سنون اور مین نے شیخ عدی بن مسافر کو بہت بار لالش مین دیکھا ہے کہ وہ اپنے زاویہ سے پہاڑ کی طرف نکلتے اور اپنے
برچھے سے ایک دائرہ کھینچتے اور اُسمین داخل ہوتے اور کہتے تھے کہ جو کوئی یہ ارادہ کرے کہ شیخ عبد القادر بن ابی صالح

[1] عین ۱۲ منہ
[2] انصات ... ۱۲ منہ
[3] کذا فی الاصل ... لالش ... ۱۲ منہ

کا کلام سنتے جو کہ فیما بین المتقربین جو ہر فرد ہین تو اُسے چاہیے کہ اس دائرے مین داخل ہوجاے پس اُسکے کابر اصحاب اُسمین
داخل ہوتے اور اُنکا کلام سنتے تھے اور بسا اوقات انکے بعض اصحاب اُس کلام کو لکھ لیتے تھے جیسے سنتے تھے اور اُس
دن کی تاریخ یاد رکھتے اور بغداد کو آتے اور جو لکھ رکھا تھا اس کا مقابلہ کرتے اُس کلام کے ساتھ جسکو اہل بغداد نے
کلام شیخ مین سے اُس دن لکھ رکھا تھا تو دونون کلام باہم متفق ہوتے تھے اور حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی
عنہ وارضاہ بہت بار اپنے اہل مجلس سے اُس وقت مین فرماتے جس مین شیخ عدی اُس دائرے کے اندر داخل ہوتے کہ شیخ
عدی بن مسافر تم مین ہی **الحکایۃ الاربعون** بعد الستمئین عن الشیخ ابی عبد اللہ محمد بن ابی الفتح الہروی
رحمہ اللہ تعالی قال حضرت یوماً مجلس الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ فتکلم حتی استغرق فی کلامہ
فقال لو اراد اللہ تعالی ان یبعث طیراً اخضر یسمع کلامی لفعل فلم یتم کلامہ حتی جاء طائر اخضر احسن الصورۃ
ودخل فی کمہ وما خرج وتکلم یوماً اخر فی مجلسہ فداخل بعض الناس فترۃ فقال لو اراد اللہ سبحانہ ان یرسل طیوراً
خضراً تسمع کلامی لفعل فلم یتم کلامہ حتی امتلأ المجلس بطیور خضر برایہا من حضر قال وتکلم یوماً اخر فی قدرۃ اللہ تعالی
وعم الناس من کلامہ ہیبۃ وخشوع فمر بالمجلس طائر عجیب الخلقۃ فاشتغل
بعض الناس بالنظر الیہ عن سماع کلام الشیخ فقال وعزۃ المعبود لو شئت ان اقول لہذہ الطائر مت قطعاً قطعاً
لمات قطعاً قطعاً فما تم کلامہ حتی وقع الطائر الی ارض المجلس قطعاً قطعاً **شیخ ابو عبد اللہ محمد بن ابو الفتح ہروی**
رضی اللہ تعالی عنہ کہتے ہین کہ مین ایکدن حضرت **شیخ محیی الدین عبدالقادر** رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی مجلس مین
حاضر ہوا تو انہون نے کلام کیا یہانتک کہ اپنے کلام مین مستغرق ہوگئے پھر فرمایا اگر اللہ تعالی یہ ارادہ کرے کہ
سبز پرندے کو بھیجے وہ میرا کلام سنے تو البتہ ایسا کردے پھر آپ کی بات پوری نہین ہوئی یہانتک کہ ایک پرندہ
نہایت خوبصورت آیا اور آپ کے آستین مین گھس گیا اور نہ نکلا ایکدن اور آپنے اپنی مجلس مین کلام کیا تو لوگون مین
کچھ سستی داخل ہوگئی پس فرمایا اگر اللہ سبحانہ یہ ارادہ کرے کہ سبز پرندے بھیجدے وہ میرا کلام سنین تو البتہ ایسا کردے
پھر آپ کی بات پوری نہونے پائی یہانتک کہ مجلس سبز پرندون سے بھر گئی جو لوگ حاضر تھے وہ اُنکو دیکھتے تھے راوی نے کہا
اور ایکدن آپ نے اللہ تعالی کی قدرت مین کلام کیا اور آپکے کلام سے لوگون کو ہیبت وخشوع عام
شامل ہوا پھر مجلس پر ایک پرندہ عجیب الخلقت گزرا تو کچھ لوگ اُسکی طرف دیکھنے مین مشغول ہوگئے حضرت شیخ کے
کلام سننے سے تو آپنے فرمایا قسم ہی معبود کی اگر مین یہ چاہون کہ اس پرندے سے کہدون کہ تو ٹکڑے ٹکڑے ہوکر
مرجا تو البتہ وہ ٹکڑے ٹکڑے ہوکر مرجاے پھر آپ کی بات پوری نہین ہوئی یہانتک کہ وہ پرندہ ٹکڑے ٹکڑے ہوکر زمین
مجلس کی طرف گر پڑا **الحکایۃ الحادیۃ والاربعون** بعد الستمئین عن الشیخ ابی الحسن علی
بن یحیی الازجی قال اخبرنا قاضی القضاۃ ابو صالح نصر قال سمعت عمی ابا عبد اللہ عبد الوہاب یقول سافرت الی بلاد

العجم وتفننت فی العلوم فلما رجعت الی بغداد قلت لوالدی ارید ان اتکلم علی الناس بحضرتک فاذن لی فصعدت
علی الکرسی فتکلمت بما شاء اللہ تعالیٰ من العلوم والمواعظ ووالدی یسمع ولم یخشع قلب ولم تجر دمعۃ فضج اھل
المجلس بوالدی یسألونہ ان یتکلم علیہم فنزلت وصعد وقال کنت صائما امس وقلت لی ام یحیی
بیضات وجعلتہا فی سکرجۃ ووضعتہا علی السنوقۃ فجاءت السنور ورمت بہا فانکسرت قال فضج
اھل المجلس بالصراخ فلما نزل قلت لہ فی ذلک فقال یا بنی انت مدل بسفرک اسافرت الی ھنا واشار
باصبعہ الی السماء ثم قال رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یا بنی انی لما صعدت
الکرسی تجلی الحق عز وجل علی قلبی وبسطنی فحدثت بما سمعت بسطا مقبوضا بالھیبۃ وکان الذی رایت من
الناس قال وکنت بعد ذلک ربما اصعد الکرسی واتکلم علی الناس بفنون العلوم الاصول والفقہ و
المواعظ ووالدی یسمع فلا یتاثر احد من کلامی ثم انزل فیصعد والدی فیقول یا بلہ الشجاع عنز صبر ساعۃ فیصیح
اھل المجلس صیحۃ واحدۃ وکنت ربما اسالہ عن ذلک فیقول لی انت المتکلم بک وانا المتکلم فی غیری قال وکان
اذا سئل عن مسئلۃ فی مجالس وعظہ ربما یقول استاذن فی الکلام علیہا ویطرق وتجللہ الھیبۃ
ویعلوہ الوقار ثم یتکلم علیہا بما شاء اللہ تعالیٰ وکان یقول وعزۃ العزیز ما تکلمت حتی قیل لی بحقی علیک
تکلم فقد امنتک من الرد فقال لی یا عبد القادر تکلم یسمع منک شیخ ابو الحسن علی بن یحیی

ازجی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں ہمکو خبر دی قاضی القضاۃ ابو صالح نصر نے کہا میں نے اپنے چچا ابو عبد اللہ
عبد الوہاب رحمہ اللہ تعالیٰ کو سنا وہ کہتے تھے کہ میں نے بلاد عجم کیطرف سفر کیا اور علوم میں تفنن کیا یعنی انواع
و اقسام کے علم پڑھے پھر جب میں بغداد کیطرف لوٹ کر آیا تو میں نے اپنے والد سے عرض کیا کہ میں یہ ارادہ
کرتا ہوں کہ لوگوں پر کلام کروں آپ کی حضوری میں پس آپنے مجھے اذن دیا تو میں کرسی پر چڑھا اور میں نے
کلام کیا اس شے کے ساتھ علوم و مواعظ میں سے جو اللہ تعالیٰ نے چاہا اور میرے والد سن رہے تھے اور
حال یہ ہوا کہ نہ تو ایک قلب خاشع ہوا اور نہ ایک آنسو بہا پس اہل مجلس نے میرے والد سے فریاد کی انسے
سوال کرتے تھے کہ وہ انپر کلام کریں پھر میں تو اتر آیا اور وہ چڑھ گئے اور فرمایا کہ میں کل روزہ دار تھا
اور یحیی کی ماں نے میرے واسطے انڈے تلے اور انکو ایک تشتری میں رکھا اور اس تشتری
کو طاق پر رکھدیا پھر بلوہ آیا اور اوس کو پھینک مارا تو وہ ٹوٹ گئی راوی نے کہا
پس اہل مجلس نے رونے اور فریاد کرنیکا شور مچایا پھر جب وہ اترے تو میں نے اس باب
میں انسے عرض کیا پس فرمایا او بیٹا تو تو اپنے سفر کے ساتھ ناز کرنیوالا ہی کیا تونے ادھر سفر کیا ہے
اور اپنے انگلی سے آسمان کی طرف اشارہ کیا پھر فرمایا او بیٹا میں جب کرسی پر چڑھا تو حق عز وجل نے

میرے دل پر تجلی فرمائی اور مجھسے بسط کیا تو مین نے وہ قصہ بیان کیا جو تونے سُنا ازراہ ایسے بسط
کے جو کہ مقبوض ہیبت تھا اور وہ حال ہوا جو تونے لوگون سے دیکھا **راوی** نے کہا اور مین بعد اس کے
بارہا کرسی پر چڑھتا اور لوگون پر کلام کرتا فنون علوم اصول وفقہ ومواعظ مین اور میرے والد سنتے رہتے تھے
تو میرے کلام سے کوئی بھی اثر پذیر نہین ہوتا تھا پھر مین اُتر پڑتا تو میرے والد چڑھتے پھر فرماتے ای بھولے بھالو
شجاعت تو گھڑی بھر کا صبر ہی پس اہل مجلس یکبارگی چیخ اُٹھتے تھے اور مین کتنی بار اُنسے اس کا پوچھتا تو مجھسے
فرماتے کہ تو تو کلام کرنے والا ہی اپنے ساتھ اور مین کلام کرنیوالا ہون اپنے غیر مین کہا اور جسوقت آپ اپنے
مجالس وعظ مین کسی مسئلے کا سوال کیے جاتے تو بسا اوقات فرما دیتے کہ مین اُسپر کلام کرنے مین اذن طلب کرتا ہون
اور سر نیچے کر لیتے اور آپ پر ہیبت چھا جاتی اور وقار وسکون آپکو ڈھانک لیتا تھا پھر اُس مسئلے پر کلام
کرتے اُس شے کے ساتھ جو اللہ تعالیٰ چاہتا **اور فرماتے تھے** قسم ہے عزت عزیز کی مین نے کلام نہین
کیا یہانتک کہ مجھسے کہا گیا قسم ہے میرے حق کی جو تجھپر ہی تو کلام کر پس مقرر مین نے تجھے امن دیا ردّ سے پھر مجھسے
فرمایا او عبدالقادر تو کلام کر تیری بات سنی جائیگی۔

## الحکایۃ الثانیۃ والاربعون

بعد السمت المتین عن السید الکبیر الرفیع المرتقی العارف المعروف بالشیخ بقاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال حضرت مجلس
سیدی الشیخ **محیی الدین عبدالقادر** رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ مرۃ فبینا ھو متکلم علی المرقاۃ الاولیٰ من الکرسی
اذ قطع کلامہ وسکت ساعۃ ونزل الی الارض ثم صعد الکرسی وجلس علی المرقاۃ الثانیۃ فاشھدت ان المرقاۃ الاولیٰ قد
اتسعت حتی صارت مدّ البصر وفرشت من السندس الاخضر وجلس علیھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
وابوبکر وعمر وعثمان وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنھم اجمعین وتجلی الحق سبحانہ علی قلب الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
فمال حتی کاد یسقط فامسکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لئلا یقع ثم تضاءل حتی صار کالعصفور ثم نما
حتی صار علی صورۃ ھائلۃ ثم تواری عنی ھذا کلہ قال فسئل الشیخ بقاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رؤیتہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والصحابۃ فقال ارواحھم تشکلت ان اللہ تعالیٰ ایّدھم بقوۃ یظھرون بھا فیراھم بقوۃ اللہ تعالیٰ
کرؤیتہم فی صور الاجساد وصفات الاعیان بدلیل حدیث المعراج وسئل عن تضاؤل الشیخ عبدالقادر ونموہ فقال
کان التجلی الاول بصفۃ لا یثبت لبدوّھا بشر الا بتایید نبوی فلذلک کاد الشیخ یسقط لولا تدارکہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وکان التجلی الثانی بصفۃ الجلال من حیث موضوعہ فلذلک تضاءل وکان التجلی الثالث
بصفۃ الجمال من حیث مشاھدۃ فلذلک انتعش ونما وکان ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم
سید کبیر رفیع المرتقی عارف معروف بشیخ بقا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہین کہ مین ایکبار حضرت سیدی الشیخ محیی الدین
عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی مجلس مین حاضر ہوا پس اس اثنا مین کہ وہ کلام کرنیوالے تھے کرسی کے پہلے

ص۱ ای سکن ساعۃ ۱۲
ص۲ تضاءل ای تصاغر ۱۲
ص۳ الفقرۃ ۱۲ تقویۃ ایشان بالیقین
ص۴ بزرگ شد ۱۲
ص۵ انتعش ای رفع
ق واشتد
افادہ ۱۲ ص

پایہ پر کہ ناگاہ اُنہون نے اپنا کلام قطع کیا اور گھڑی بھر ساکن رہے اور زمین کی طرف اُتر پڑے پھر
کُرسی پر چڑھے اور دوسرے پایہ پر بیٹھ گئے پس مجھے یہ مشاہدہ کرایا گیا کہ پہلا پایہ منفرد فراخ ہوا یہانتک کہ درازی
نگاہ تک ہوگیا اور سندس سبز کا اُسپر فرش کیا گیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر و حضرت عمر و حضرت
عثمان و حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اُسپر بیٹھے اور حق سبحانہ وتعالیٰ نے حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
وارضاہ کے دل پر تجلی فرمائی پس آپ جھکے یہانتک کہ قریب ہوے کہ گر پڑین تو حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے آپ کو تھام لیا تاکہ نہ گر پڑین پھر آپ چھوٹے دُبلے ہوے یہانتک کہ چڑیا کی طرح ہو گئے پھر بڑھے یہانتک کہ
ایک ہیبتناک صورت پر ہو گئے پھر یہ سارا حال مجھسے چھپ گیا راوی نے کہا پھر شیخ بقا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کسی نے
اُنکے دیکھنے کا پوچھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو تو فرمایا کہ اُنکی روحین متشکل ہو گئین
اور اللہ تعالیٰ نے اُنکی تائید کی ہے ایک ایسی قوت کے ساتھ جس سے وے ظاہر ہوجاتے ہین پس ہم اُنکو دیکھتے ہین
اللہ تعالیٰ کی قوت کے ساتھ مثل اُنکے دیکھنے کے جسمون کی صورتون مین اور اعیان کی صفات مین بدلیل
حدیث معراج شریف کے کسی نے اُنسے حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے چھوٹے ہو جانے کا
اور اُنکے بڑھ جانے کا پوچھا تو فرمایا کہ پہلی تجلی تو ایسی صفت کے ساتھ ہوئی تھی کہ اُسکے ظہور کے واسطے کوئی بشر ثابت
نہین رہ سکتا ہی مگر تائید نبوی سے سو اسی لیے حضرت شیخ قریب ہو گئے تھے کہ گر پڑین اگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ و
سلم اُن کا تدارک نہ فرماتے اور دوسری تجلی صفت جلال کے ساتھ تھی بحیثیت اُسکے موصوف کے پس اسی لیے
وہ چھوٹے ہو گئے اور تیسری تجلی صفت جمال کے ساتھ تھی بحیثیت اُسکے مشاہدہ کے سو اسی لیے
اُنکو انتعاش ہوا اور بڑھ گئے اور یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے دیتا ہی اُسکو جسے چاہتا ہے اور اللہ بڑے فضل والا ہی
اللھم انا نسألك من فضلك العظيم فارزقنا بجاہ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الی یوم الدین عدد ما علم وزنۃ ما
علم وملء ما علم امین

## الحکایۃ الثالثۃ والاربعون

بعد الست المئین عن ابی الفضل احمد
ابن القاسم بن عبدان القرشی البغدادی البزاز قال کان الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
یتطیلس ویلبس لباس العلماء ویلبس الرفیع من القماش ولقد اتانی خادمہ سنۃ ثمان وخمسین وخمسمائۃ
بذھب وقال لی ارید خرقۃ ذراعھا بدینار لا یزید حبۃ ولا ینقص حبۃ فاعطیتہ وقلت لہ لمن ھی
قال لسیدی الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وقلت لنفسی ما ترك الشیخ للخلیفۃ
فی اللباس فلم یتم خاطری حتی وجدت فی رجلی مسمارا وشاھدت من الم الموت واجتمع علی الناس لینزعوہ
فلم یستطیعوہ فقلت احملونی الی الشیخ فلما طرحت بین یدیہ قال لی یا ابا الفضل لم تعترض علینا بباطنك
وعزۃ المعبود ما لبستہ حتی قیل لی بحقی علیك البس قمیصا ذراعہ بدینار یا ابا الفضل ھذا کفن وکفن المیت
یجمل ھذا بعد الف موتۃ ثم مر بیدہ علی رجلی فذھب المسمار والالم لوقتہ وواللہ ما ادری من این جاء
ولا این ذھب ولا رایتہ لا فی رجلی وقمت اعدو وقال الشیخ اعتراضہ علینا تشکل لہ فی صورۃ مسمار

ابوالفضل احمد بن قاسم بن عبدان قرشی بغدادی بزاز رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ حضرت شیخ محیی الدین
عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ طیلسان اوڑھتے تھے اور علما کا لباس پہنتے تھے اور گران بہا لباس زینت
فرماتے تھے اور البتہ مقرر اُن کا خادم سمہ پانسو اٹھاون مین میرے پاس سونا لایا اور مجھسے کہا مین ایک کپڑا
چاہتا ہون جسکے ایک گز کی ایک دینار قیمت ہو نہ ایک حبہ بڑھے اور نہ ایک حبہ گھٹے پس مینے اُسکو دیدیا
اور مین نے اُس سے کہا کہ یہ کسکے واسطے ہے وہ بولا کہ سیدی حضرت شیخ محیی الدین عبدالقادر کے واسطے رضی اللہ
تعالیٰ عنہ وارضاہ اور مین نے اپنے جی سے کہا کہ حضرت شیخ نے لباس مین خلیفہ کے واسطے کچھ نہ چھوڑا پھر میرا
خطرہ تمام نہین ہوا تھا یہانتک کہ مین نے اپنے پاؤن مین ایک میخ پائی اور اُسکے درد سے مین نے موت کا مشاہدہ
کرلیا اور لوگ مجھپر جمع ہوگئے تاکہ اُسکو کھینچ ڈالین سو وہ نہ کھینچ سکے پس مین نے کہا کہ تم مجھے حضرت شیخ کی
طرف اُٹھا لیچلو پھر جب مین اُنکے آگے ڈالا گیا تو مجھسے فرمایا اے ابوالفضل تو اپنے باطن مین ہمپر کیون اعتراض
کرتا ہے قسم ہے عزت معبود کی مین نے اُسکو نہین پہنا یہانتک کہ مجھسے کہا گیا قسم ہے حق کی تجھپر تو ایسا کرتا پہن جسکا ذراع بعوض
ایک دینار کے ہو اے ابوالفضل یہ کفن ہے اور میت کا کفن خوبصورت بنایا جاتا ہے یہ بعد ہزار موت کے ہے پھر اپنا ہاتھ میرے
پاؤن پر پھیرا تو وہ میخ اور وہ درد اُسی وقت جاتا رہا اور قسم ہے اللہ کی مین نہین جانتا ہون کہ وہ کہان سے آئی اور
کہان گئی اور مین نے اُسکو نہین دیکھا مگر اپنے پاؤن مین اور مین کھڑا ہوگیا دوڑتا ہوا حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
نے فرمایا کہ اُسکا ہمپر اعتراض کرنا میخ کی صورت مین اُسکے واسطے شکل بن گیا

## الحکایۃ الرابعۃ والاربعون

بعد السند المتین عن ابی محمد حسین بن ابی المنصور الداری وابی زید عبدالرحمن بن سالم القرشی قال ابو محمد اخبرنا الشیخان
قاضی القضاۃ ابوصالح نصر والشیخ ابوالحسن علی الخباز ببغداد قال ابوصالح اخبرنا والدی عبدالرزاق وقال ابوالحسن
اخبرنا الشیخ عمر البزار وقال ابوزید اخبرنا ابواسحٰق ابراھیم بن سعید الرازی قالوا کان شیخنا محیی الدین عبدالقادر
یلبس لباس العلماء ویتطیلس ویرکب البغلۃ ویرفع بین یدیہ الغاشیۃ ویتکلم علی کرسی عال وکان فی کلامہ سرعۃ
وجھر وله کلمۃ مسموعۃ اذا قال انصت له واذا امر ابتدر لامرہ واذا راہ ذو القلب القاسی خشع واذا
رأیتہ رأیت الناس کلھم واذا مر الی الجامع یوم الجمعۃ وقف الناس فی الاسواق یسألون اللہ تعالیٰ به
حوائجھم وکان له صیت وصوت وسمعۃ وصمت ولقد عطس فی الجامع یوم الجمعۃ فشمتہ الناس
حتی سمعت فی الجامع ضجۃ عظیمۃ یقولون یرحمك اللہ ویرحم بك وکان المستنجد فی مقصورۃ فی الجامع
فقال ماھذہ الصیحۃ قیل له قد عطس الشیخ عبدالقادر فھاله ذلك وعن الشیخ ابی الحسن علی بن محمد بن احمد
البغدادی الصوفی قال کان الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ذا ھیبۃ عظیمۃ اذا نظر الی احد
یکاد یجد من ھیبتہ وربما ارعد واذا جلس یحدق به قوم کانھم الاسد وما یتبع التبرع امتثالا لامرہ منھم ولا اشد

بہ ابتذرہ عاجلہ ۱۲ ق
سے صمت بالضم خاموش بودن ۱۲ ص
سے تشمیت جواب عطسہ دادن ۱۲
سے ارعد ای اخذتہ الرعدہ بالکسر لرزہ ۱۴ ص
وہ عدد
ص اصدقوا لہ ای اطاعوا ۱۲ ص
حیلہ سہیت روشن ۱۲ ص
ح الضجۃ

انقیاداً الہ منہم رضی اللہ تعالی عنہ وعنہم ابو محمد رجب بن ابو المنصور داری و ابوزید عبدالرحمن بن سالم قرشی سے
مروی ہے ابو محمد نے کہا خبر دی ہمکو دو شیخون نے قاضی القضاۃ ابو صالح نصر و شیخ ابو الحسن علی خبّاز نے بغداد مین ابو صالح
نے کہا خبر دی ہم کو میرے والد عبدالرزاق نے اور ابو الحسن نے کہا خبر دی ہمکو شیخ عمر بزّاز نے اور ابو زید
نے کہا خبر دی ہم کو ابو اسحق ابراہیم بن سعید رازی نے ان سب نے کہا کہ ہمارے شیخ سید محیی الدین عبدالقادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ علما کا لباس پہنتے تھے اور طیلسان اوڑھتے تھے اور خچر پر سوار ہوتے تھے اور اُنکے
آگے غاشیہ اُٹھایا جاتا تھا اور بلند کرسی پر کلام کرتے تھے اور اُنکے کلام مین سرعت و جہر تھا اور اُنکی بات سُنی
جاتی تھی جسوقت وہ بات کہتے تو اُنکے واسطے خاموشی کیجاتی تھی اور جب امر کرتے تو اُنکے امر کے واسطے جلدی
کیجاتی تھی اور جسوقت اُنکو سخت دل والا دیکھ لیتا تو خاشع و فروتن ہوجاتا تھا اور جب لوگ نے اُنکو دیکھ لیا تو کل آدمیون
کو دیکھ لیا اور جسوقت وہ جمعے کے دن مسجد جامع کیطرف گزر کرتے تو لوگ بازارون مین ٹھیر جاتے اللہ تعالی سے
اپنی حاجتون کا سوال اُنکے وسیلے سے کرتے تھے اور آپکے واسطے شہرت و آواز اور رونق بیحد خاموشی تھی
اور البتہ مقرر جمعے کے دن جامع مسجد مین آپ چھینکے تو لوگون نے آپکی چھینک کا جواب دیا یہانتک کہ مسجد جامع
مین ایک شور سُنا گیا لوگ کہتے تھے کہ یرحمک اللہ و یرحم بک یعنی اللہ تعالی آپ پر رحم کرے اور آپ کی برکت
سے لوگون پر رحم فرمائے خلیفہ مستنجد باللہ عباسی رحمہ اللہ تعالی مسجد جامع مین مقصورے کے اندر تھا تو کہا یہ کیا شور ہے
اُس سے کہا گیا کہ حضرت شیخ عبدالقادر چھینکے ہین بس اسبات نے اُسکو ہول مین ڈالا یعنی جب لوگون مین اُنکی یہ قدر
و منزلت ہے کہ اُنکی چھینک کے جواب دینے مین ساری مسجد گونج اُٹھی تو کہین ایسا نہو کہ خلافت کو ضرر پہونچے لوگ اُنکو
خلیفہ نہ بنائین انتہی شیخ ابو الحسن علی بن محمد بن احمد بغدادی صوفی رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہے کہا کہ حضرت شیخ
محیی الدین سید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ صاحب ہیبت عظیم تھے جس وقت وہ کسی کی طرف نظر
کرتے تو لگتا تھا کہ اُنکی ہیبت سے کانپ اُٹھے اور بسا اوقات لرزہ اُسکو آ پکڑتا تھا اور جب وہ بیٹھتے تو ایک
ایسی قوم اُنکو گھیر لیتی تھی گویا وہ شیر ہین اور اُنسے بڑھکر جلد اُنکے حکم کا امتثال کرنے والا اور کوئی نہین دیکھا جاتا
تھا اور نہ اُنسے زیادہ اُنکی اطاعت و فرمانبرداری کرنیوالا ہوتا تھا رضی اللہ تعالی عنہ وعنہم

**الحکایۃ الخامسۃ والاربعون** بعد الست المئتین عن الشیخ الصالح ابی الحسن علی بن محمد
بن احمد البغدادی المعروف بابن الحمامی رحمہ اللہ تعالی قال رایتُ فی المنام فی سنۃ ثلث وخمسین و
خمسمائۃ وانا صبیّ نہرٌ علیّ قد صار ماءہ دماً قیحاً وسمکہ حیاتٌ وحشراتٌ وھو ینمو وانا اھربُ منہ
خوفاً ان ینالنی حتی انتہیتُ الی منزلنا فناولنی رجلٌ کان داخل المنزل مروحۃً وقال تمسّکْ بھا شدیداً
قلتُ بھا الا تحملنی قال یا بُنیّ انک یحملک فتمسّکتُ بطرفھا فاذا انا عندہ فوق سریرٍ فی منزلنا وقد سکن روعی
فقلتُ بالذی مَنّ علیّ بک مَن انت قال انا نبیک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فارعدتُ من ھیبتہ

فقلت یا رسول اللہ ادعُ اللہ لی ان اموت علی کتابہ و سنتک قال نعم و شیخک الشیخ عبد القادر و
ذکر انہ تکرر منہ ھذا الخطاب النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واعاد علیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ھذا الجواب
ثلاث مرات قال ثم استیقظت وقصصت الرؤیا علی ابی واھلی فلما صلینا الفجر اخذنی ابی ومضینا
نقصد زیارۃ الشیخ وکان ذلک الیوم الذی یتکلم فیہ فی الرباط فوافیناہ یتکلم ولم نقدر علی الجلوس بالقرب
منہ لکثرۃ الناس فجلسنا فی اخریات الناس فقطع کلامہ فقال ائتونی بذینکم الرجلین فاشار الینا فحملت انا
وابی علی اعناق الرجال حتی اُتی بنا الی الکرسی فاسندعانا فنظر ابی الیہ وانا خلفہ فقال لابی ما اتیتنا الا بلیل
والبسہ قمیصہ والبسنی الطاقیۃ التی کانت علی راسہ وجلسنا بین الناس فاذا القمیص الذی لبسہ الشیخ ابی
مقلوب فھمّ ان یصلحہ فقال لہ اصبر حتی ینفض الناس فلما نزل الشیخ اراد ابی ان یصلحہ فی غلبات الناس
فاذا ھو غیر مقلوب فاضطرب الناس لذلک فقال الشیخ ائتونی بہ فدخلنا علیہ وھو جالس فی قبۃ الاولیاء قبۃ
فی الرباط سمیت بذلک لکثرۃ ورود الاولیاء ورجال الغیب الیھا لزیارۃ الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ارضانا
فقال لابی ان من یکون دلیلہ رسول اللہ وشیخہ عبد القادر کیف لا یکون لہ کرامۃ وھذہ کرامۃ لک و
استدعی بدواۃ وقرطاس وکتب لنا اسناد خرقتہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ شیخ صالح ابو الحسن علی
بن محمد بن احمد بغدادی معروف بابن الحمامی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں میں نے سن پانسو تریپن میں خواب میں دیکھا اور میں بچہ تھا
نہر عیسیٰ کو کہ اسکا پانی خون ہو گیا اور پیپ ہو گیا اور اسکی مچھلیان سانپ اور حشرات ہو گئیں اور وہ بڑہتی آتی ہے اور میں
اُس سے بھاگتا جاتا ہون اس خوف سے کہ وہ مجھے پا لیوے یہانتک کہ مین اپنے گھر تک پہونچ گیا تو ایک مرد نے
اُس گھر کے اندر سے مجھے ایک تھا دیا اور کہا کہ تو اسکو خوب مضبوط پکڑ لے میں نے کہا کہ وہ تو مجھے نہ اُٹھا سکے گا
اُسنے کہا کہ تیرا ایمان تجھکو اُٹھا لیگا پس مین نے اُسکا کنارہ پکڑ لیا تو ناگاہ مین اُسکے پاس ہون ایک تخت پر ہمارے گھر مین
اور میرا خوف ساکن ہو گیا پس کہا مین نے قسم ہے اُس ذات کی جسنے تیرے سبب سے مجھپر احسان کیا تو کون ہے
کہا مین تیرا نبی محمد رسول اللہ ہون صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پس اُنکی ہیبت سے مجھے لرزے نے پکڑ لیا تو مین نے عرض کیا
یا رسول اللہ آپ اللہ سے میرے واسطے یہ دعا فرمائین کہ مین اُسکی کتاب پر اور آپ کی سنت پر مرون فرمایا ہان
اور شیخ تیرا شیخ عبد القادر اور اُسنے یہ ذکر کیا کہ یہ خطاب اُس سے واسطے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکرر ہوا اور
آپنے یہی جواب تین بار اُسپر اعادہ فرمایا کہا پھر مین جاگ اُٹھا اور اپنے والد سے اور اپنے گھر والون سے خواب
بیان کیا پھر جب ہم فجر کی نماز پڑھ چکے تو میرے والد نے مجھے لیا اور ہم چلے حضرت شیخ کی زیارت کا قصد کرتے تھے
اور یہ وہ دن تھا جس مین آپ رباط کے اندر وعظ کہا کرتے تھے پس ہمنے آپکو وعظ کہتے ہوئے پایا اور ہم آپکے
قریب بیٹھنے پر قادر نہو سکے بسبب لوگون کی کثرت کے تو ہم پچھلے لوگون مین بیٹھ گئے پس آپنے اپنا کلام قطع کیا پھر فرمایا کہ تم

ان دو مردون کو میرے پاس لے آو پھر ہماری طرف اشارہ فرمایا تو مین اور میرے والد لوگون کی گردنون پر اُٹھائے گئے یہانتک کہ ہمکو کرسی تک لے آئے پھر ہمکو ایک جوان نے بلایا میرے والد اُنکی طرف چڑھے اور مین اونکے پیچھے پس میرے والد سے فرمایا کہ تو ہمارے پاس نہین آیا مگر ساتھ دلیل کی اور اونکو اپنا کرتا پہنایا اور مجھے وہ ٹوپی پہنائی جو کہ آپکے سر مبارک پر تھی اور ہم لوگون کے درمیان مین بیٹھ گئے پس ناگاہ وہ کرتا جس کو حضرت شیخ نے میرے والد کے تئین پہنایا اُلٹا تھا تو اُنہون نے ارادہ کیا کہ اُسکو درست کرلین پس آپ نے اُنسے فرمایا کہ تو صبر کر یہان تک کہ لوگ متفرق ہوجائین پھر جب حضرت شیخ اُترے یعنی کرسی سے تو میرے والد نے ارادہ کیا کہ لوگون کے بھرے مین اُسکو درست کرلین تو ناگاہ وہ اُلٹا نہ تھا پھر اُنپر غشی طاری ہوگئی اور لوگ اسکے باعث مضطر ہوے پس حضرت شیخ نے فرمایا کہ اُسکو میرے پاس لے آؤ تو ہم آپکے داخل ہوے اور آپ قبۃ الاولیا مین بیٹھے ہوے تھے یہ ایک قبہ تھا رباط مین اسکا یہ نام اسلیے رکھا گیا کہ اولیا و مردان غیب کا ورود اُسکی طرف بکثرت ہوتا تھا واسطے زیارت حضرت شیخ کے رضی اللہ تعالے عنہ وارضاہ پس آپنے میرے والد سے فرمایا کہ بیشک جس شخص کی دلیل تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہون اور اُسکا شیخ عبدالقادر ہو تو کیونکر اُسکے واسطے کرامت نہو اور یہ تیرے واسطے کرامت ہے اور آپ نے دوات و کاغذ منگایا اور اپنے خرقہ کی اسناد ہمارے واسطے لکھی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ

## الحکایة السادسة والاربعون

بعد الست المئین عن الشیخ العارف باللہ القدوۃ ابی النجیب السُّہروردی رضی اللہ تعالی عنہ قال اخبرنا ابی قال کان الشیخ حماد الدبّاس رضی اللہ تعالی عنہ یُسمع لہ کلّ لیلۃ دویٌّ کدویّ النحل فقال اصحابہ للشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ فی سنۃ ثمانٍ وخمسمائۃ وکان فی صحبتہ یومئذٍ اسألہ عن ذلک فسألہ فقال لہ ان لی اثنی عشر الف مریدٍ وانی اذکر اسماءھم کل لیلۃٍ و اسأل لکل واحد حاجتہ الی اللہ عز وجل واذا اصاب مریدًا لی ذنبًا فلا ینقضی عنہ شہرٌ ذلک حتی یموت او یتوب اشفاقًا علیہ ان یتمادی فیہ فقال لہ الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ لئن اعطانی اللہ تعالی منزلۃ عندہ لاخذت من ربی تبارک وتعالی عہدًا لمریدیّ الی یوم القیامۃ ان لایموت احدھم الا علی توبۃٍ ولاکوننّ بذلک ضمینًا لھم فقال الشیخ حمادٌ اشھد ان اللہ عز وجلّ انہ سیعطیہ ذلک ویبسط ظلّ جاھہ علیھم

شیخ عارف باللہ قدوۃ حضرت ابوالنجیب سُہروردی رضی اللہ تعالی عنہ کہتے ہین کہ خبر دی ہمکو میرے والد نے کہا کہ ہررات شیخ حماد دباس رضی اللہ تعالی عنہ کی بھنبھناہٹ سُنی جاتی تھی مثل بھنبھناہٹ شہد کی مکھیون کے تو سنہ پانسو آٹھ مین اُنکے اصحاب نے حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے کہا اور آپ اُس وقت اُنکی صحبت مین تھے کہ تم اُن سے اسکا پوچھو پس آپنے پوچھا تو اُنھون نے آپ سے فرمایا کہ میرے بارہ ہزار مرید ہین اور مین ہررات اُنکا نام ذکر کرتا ہون اور ہرایک کے واسطے اُسکی حاجت کا

ف ۲۴۶
ل دویّ النحل آواز زنبور ... ۱۲ ص
ع اشفاق ترسیدن برکسی از مہربانی یقال اشفق علیہ فہو مشفق ۱۲ ص
ف تمادی فی الغی دور اندر شدن در گمراہی ۱۲ معتمد

سوال کرتا ہون طرف اللہ عزوجل کے اور جب کوئی میرا مرید کسی گناہ کو پہونچ جاتا ہے تو اُس کا وہ مہینا اُس سے
گزرنے نہین پاتا ہے یہانتک کہ وہ مرجاتا ہے یا توبہ کرلیتا ہے واسطے خوف کرنے کے اُسپر اسبابات کا
کہ کہین وہ اُس گناہ مین تمادی کرے بڑھتا جاوے پس حضرت مولانا الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ
وارضاہ نے اُنسے فرمایا کہ البتہ اگر اللہ تعالی کوئی مرتبہ اپنے پاس مجھے عطا کریگا تو مین اپنے رب
تبارک تعالی سے اپنے مریدون کے واسطے روز قیامت تک یہ عہد لونگا کہ نہ مرے ایک اُن کا
مگر توبہ پر اور البتہ مین اُنکے واسطے اس کا ضامن ہونگا تو حضرت شیخ حماد نے فرمایا کہ اللہ عزوجل
نے مجھے مشاہدہ کرادیا کہ وہ عنقریب یہ بات اُنکو عطا کریگا اور اُن کی جاہ کا سایہ اُن پر پھیلا دیگا +

ف ۶۴۷ **الحکایة السابعة والاربعون** بعد الست المئین عن قاضی القضاة ابی صالح نصرٍ قال
اخبرنا ابی عبدالرزاق وعمی عبدالوہاب ابنا الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
انہ قال طوبی لمن رانی اور ای من رانی اور ای من رای من رانی اور ای من رای من رای من رانی اور ای من رای
من رای من رای من رانی وقال فیما روی عنہ ابوالقاسم البزاز عثر الحسین الحلاج فلم یکن فی زمنہ
من یاخذ بیدہ ولو کنت فی زمنہ لاخذت بیدہ وانا لکل من عثر بہ مرکوبہ من اصحابی ومریدی و
محبی الی یوم القیامة اخذ بیدہ قاضی القضاة ابوصالح نصر کہتے ہین خبر دی ہمکو میرے والد عبدالرزاق نے
اور میرے چچا عبدالوہاب فرزندان حضرت شیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے کہ اُنہون نے
فرمایا خوشی ہو واسطے اُس شخص کے جسنے مجھے دیکھا یا اُسکو دیکھا جسنے مجھے دیکھا یا دیکھا اُس شخص کو
جس نے دیکھا اُس شخص کو جس نے مجھے دیکھا یا دیکھا اُس شخص کو جس نے دیکھا اُس شخص کو جس نے دیکھا اُس
شخص کو جس نے دیکھا مجھکو یا دیکھا اُس شخص کو جس نے دیکھا اُس شخص کو جس نے دیکھا اُس شخص کو جس نے دیکھا
مجھکو اور آپنے فرمایا اُن باتون مین جو کہ شیخ ابوالقاسم بزاز نے آپ سے روایت کی ہین کہ حسین حلاج
پھسل گیا پس اُسکے زمانہ مین وہ شخص نہ تھا جو کہ اُسکا ہاتھ پکڑے اور اگر مین اُسکے زمانہ مین ہوتا تو البتہ مین اُسکا
ہاتھ پکڑ لیتا اور مین واسطے ہر اُس شخص کے جسکو سواری اُسکی لیکر پھسل جاوے اصحاب مریدین ومحبین میرے سے
ف ۶۴۸ روز قیامت تک پکڑنے والا ہون اُس کا ہاتھ **الحکایة الثامنة والاربعون** بعد الست
المئین عن الشیخ الصالح ابی محمد داؤد بن علی البغدادی المعروف بالحائک قال رأیت فی منامی سنة ثمان
واربعین وخمسمائة معروفا الکرخی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نائبہ فقص الناس وہو یعرضہا علی اللہ عزوجل
فقال یا شیخ داؤد ہات قصتک اعرضہا علی اللہ عزوجل قلت وشیخی عزلوہ اعنی الشیخ محیی الدین عبدالقادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ قال لا واللہ ما عزلوہ ولا یعزلونہ ثم استیقظت واتیت فی السحر الی مدرسة الشیخ

عبدالقادر فجلست علی باب داره لاخبره فنادانی من داخل داره قبل ان آراه او اکلمه یا داؤد شیخک ما عزلوہ ولا یعزلونہ وھات قصتک اعرضھا علی اللہ عزوجل فو عزتہ ما عرضت قصۃ لاصحابی ولا لغیرھم فردت علی مسألتی فیما تمنیت شیخ صالح ابو محمد داؤد بن علی بغدادی معروف بجائک رحمہ اللہ تعالے کہتے ہین کہ مین نے سن پانسو اٹھائیس مین حضرت معروف کرخی رضی اللہ تعالی عنہ کو خواب مین دیکھا کہ اُنکے پاس لوگون کے قصے آرہے ہین اور وہ اُنکو اللہ عزوجل پر پیش کر رہے ہین تو مجھسے بھی کہا او شیخ داؤد تم اپنا قصہ لاؤ کہ اُسکو مین اللہ عزوجل پر پیش کردون مین نے کہا اور میرے شیخ کو معزول کیا ہے یعنی حضرت شیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کو وہ بولے کہ نہین قسم ہے اللہ کی نہ تو اُنکو معزول کیا ہے اور نہ اُنکو معزول کرینگے پھر مین جاگ اُٹھا اور سحر کے وقت حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالے عنہ وارضاہ کے مدرسے کی طرف آیا اور اُنکے گھر کے دروازے پر بیٹھ گیا تا کہ اُنکو خبر دون پس اُنھون نے اپنے گھر کے اندر سے مجھے پکارا قبل اسکے کہ مین اُنکو دیکھون یا اُنسے بات کرون۔ او داؤد تیرے شیخ کو نہ تو معزول کیا ہے اور نہ اُسکو معزول کرینگے اور لا اپنا قصہ کہ مین اُسکو اللہ عزوجل پر پیش کردون پس قسم ہے اوسکی عزت کی نہین پیش کیا مین نے کوئی قصہ اپنے اصحاب کا اور نہ اُنکے غیر کا کہ مجھپر میرا سوال رد کیا گیا ہو اُس شئے مین جسکی مین نے تمنا کی ہو یعنی ضرور میرا سوال قبول ہوا

## الحکایۃ التاسعۃ والاربعون ف ۴۹

بعد الستۃ المئین عن الامام الحافظ تاج الدین ابی بکر عبدالرزاق بن شیخ الاسلام محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ قال قال والدی لام ولدہ یحیی لیلۃ الاربعاء التاسع من شعبان سنۃ خمسین وخمسمائۃ اطبخی ارزا فقامت وطبخت وملأت بہ سفرتہ فنامت فلما کان جوف اللیل نشق الجدار ودخل منہ رجل فاکل ما ھنالک کلہ ثم نھض لیذھب فقال لی والدی الحقہ واسالہ الدعاء لک فلحقتہ خارجا من الجدار ھیئۃ جنی فسالتہ الدعاء فقال بدعوۃ ابیک وبرکۃ خرقتہ صرت الی ما تری من الخیر فلما اصبحت ذکرت ذلک للشیخ علی بن الھیتی رضی اللہ تعالی عنہ فقال ما اعلم خرقۃ وضعت علی راس بید اسرع فتحا لصاحبھا ولا اکثر برکۃ علیہ من خرقۃ ابیک ولقد فتح اللہ علی سبعین رجلا ممن لبس منہ فی وقت واحد فی عشیۃ الیوم الذی لبسوا فیہ فتحا عظیما واعطوا عطاء جزیلا ببرکتہ وضع یدہ علی رؤسھم وما رایت یوما اکثر برکۃ من الیوم الذی اری فیہ اباک شیخ امام حافظ تاج الدین ابوبکر عبدالرزاق بن شیخ الاسلام محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کہتے ہین کہ میرے والد نے اپنے فرزند یحیی کی مان سے شب چہارشنبہ نہم ماہ شعبان ۵۵۰ھ مین فرمایا کہ تو چاول پکالے پس وہ اُٹھ کھڑی ہوئین اور چاول پکائے اور اُنسے اُن کا دسترخوان پُر کردیا پھر وہ سو رہین

پھر جب آدھی رات ہوئی تو دیوار شق ہو گئی اور اُس سے ایک مرد داخل ہوا تو جو کچھ وہان تھا اُسنے وہ سب کھالیا پھر وہ اُٹھا تاکہ جاوے تو میرے والد نے مجھسے فرمایا کہ اُس سے ملجا اور اُس سے اپنے واسطے دعا کا سوال کر تو مین اُس سے جا ملا دیوار سے باہر نکلتے ہوئے مثل ہیئت جن کے پھر مین نے دعا کا اُس سے سوال کیا تو اُسنے مجھسے کہا کہ تمہارے والد کی دعا اور اُنکے خرقے کی برکت سے مین اس خبر کی طرف پہونچگیا ہون جسکو تم دیکھ رہے ہو پھر جب مین صبح کو اُٹھا تو شیخ علی بن ہیتی سے مینے اس کا ذکر کیا پس اُنھون نے کہا مین نہین جانتا ہون کوئی خرقہ کہ رکھا گیا ہو کسی سر پر کسی ہاتھ سے زیادہ تر سریع اپنے صاحب کے فتح وکشود کے واسطے اور نہ زیادہ تر ازراہ برکت کے تمہارے والد کے خرقے سے اور البتہ مقرر اللہ تعالے نے فتوح عظیم کی ستر مردون پر اُن لوگون مین سے جنھون نے اُنسے پہنا ایک وقت مین اُس روز کے عشیہ مین جسمین اُنھون نے پہنا اور اُنکو عطاکی جزیل دہی گئی بسبب برکت اُنکے ہاتھ رکھنے کے اُنکے سرون پر اور مین نے کوئی دن نہین دیکھا کہ وہ زیادہ تر ہو برکت مین اُس دن سے جسمین مین تمہارے والد کو دیکھتا ہون

۲۵۰ف الحکایۃ الخمسون بعد السبعمائتین عن ابی الغنائم الشریف الحسینی الدمشقی رحمہ اللہ تعالی قال اجنب خادم شیخنا محیی الدین رضی اللہ تعالی عنہ فی لیلۃ سبعین مرۃ یری فی کل مرۃ یواقع امرأۃ غیر التی قبلہا منہن من یعرفہ ومن لا یعرفہ فلما اصبح اتی الی الشیخ لیشکو الیہ فقال قبل ان یذکرلہ شیئا لا تنکرہ جنابتک البارحۃ فانی نظرت الی اسمک فی اللوح المحفوظ فوجدت فیہ انک تزنی سبعین مرۃ بفلانۃ وفلانۃ وذکر لہ اسماء من یعرفہ ومن لا یعرفہ منہن وصفاتہن فسالت اللہ عز وجل حتی حول ذلک من الیقظۃ الی النوم

شیخ ابو الغنائم شریف حسینی دمشقی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ خادم ہمارے شیخ محیی الدین رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کا رات بھر مین ستر بار جنب ہوا ہر بار مین وہ دیکھتا تھا کہ ایک عورت سے صحبت کر رہا ہی سوا اُس عورت کے جس سے اسکے قبل صحبت کی تھی اُنمین سے وہ عورت تھی جسکو وہ پہچانتا ہے اور وہ عورت بھی تھی جسکو نہین جانتا ہے پھر جب صبح کو اُٹھا تو حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی طرف آیا تاکہ آپ سے شکایت کرے تو آپنے فرمایا قبل اسکے کہ وہ آپ سے کچھ ذکر کرے کہ تو اپنی آج کی رات کی جنابت کو مکروہ مت جان اسلیے کہ مین نے تیرے نام کی طرف لوح محفوظ مین نظر کی تو مین نے اُس مین پہ پایا کہ تو ستر عورتون سے فلان فلان سے زنا کرے گا اور اُس سے اُن عورتون کے نام اور صفات ذکر کیے جنکو وہ اُنمین سے پہچانتا تھا اور جنکو نہین پہچانتا تھا پس مین نے اللہ عزوجل سے سوال کیا یہانتک کہ اُسنے اس کو بیداری سے خواب کیطرف نقل کر دیا

۲۵۱ف الحکایۃ الحادیۃ والخمسون بعد السبعمائتین عن عیسی بن عبد اللہ بن قیماز الرومی رحمہ اللہ تعالی قال سمعت الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ یقول ایما امرئ مسلم مر علی باب مدرستی فان اللہ یخفف عنہ العذاب یوم القیامۃ قال فجاءہ شاب من اہل بغداد وقال لہ ان ابی قد مات ورأیتہ البارحۃ فی المنام وذکر انہ معذب فی قبرہ

وقال لی ذھب الی الشیخ عبد القادر وسلہ لی الدعاء فقال لہ ھل مر علی مدرستی او قال علی باب مدرستی فقال نعم فسکت فعاد الیہ من الغد وقال رایتہ البارحۃ مستبشرا وعلیہ خلعۃ خضراء وقال لی قد رفع عنی العذاب وکسیت ما تراہ ببرکۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فعلیک یا ولدی بملازمتہ وقال الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ان ربی وعدنی ان یخفف العذاب عمن مر علی مدرستی من المسلمین **قال** وحضرتہ یوما وقد قیل لہ انہ یسمع صراخ میت مدفون فی قبرہ من باب الازج فقال الیس منی خرقۃ قالوا لا نعلم ذلک قال احضر مجلسی قالوا ما نعلم ذلک قال ءاکل من طعامی قالوا ما نعلم ذلک قال اصلی خلفی قالوا ما نعلم ذلک قال ذلک لمفرط اولی بالخسارۃ واطرق ساعۃ تجللہ الھیبۃ ویعلوہ الوقار ثم قال ان الملائکۃ قالت انا رأی وجھک واحسن بک الظن وان اللہ تعالیٰ قد رحمہ بذلک قال ولقد تکرر الناس الی قبرہ بعد ذلک زمانا فما سمع لہ صراخ بعدھا ابدا

**شیخ عیسیٰ بن عبداللہ بن قبا زن رومی** رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین مین نے سُنا حضرت شیخ محی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو فرماتے تھے جو کوئی مرد مسلمان میرے مدرسے کے دروازے پر گزرا تو بیشک روز قیامت کا عذاب اوس سے ہلکا کیا جائیگا کہا اہل بغداد مین سے ایک جوان آپکے پاس آیا اور آپ سے عرض کیا کہ مقرر میرا باپ مرچکا ہے اور آج کی رات مین نے اسکو خواب مین دیکھا اور اُسنے ذکر کیا کہ وہ اپنی قبر مین معذب ہے اور مجھسے کہا کہ تو حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی طرف جا اور اُنسے میرے واسطے دعا کا سُوال کر۔ تو آپنے اُس سے فرمایا کہ آیا وہ میرے مدرسے پر گذرا یا فرمایا میرے مدرسے کے دروازے پر۔ تو اُسنے کہا ہان پس آپنے سکوت کیا پھر کل کے دن اُسکا لڑکا پھر آیا اور عرض کیا کہ مین نے آج کی رات اُسکو خوش خوش دیکھا اور اُسپر سبز خلعت تھا اور مجھسے کہا کہ مقرر مجھسے عذاب اُٹھا لیا گیا اور مجھے وہ شے پہنائی گئی جسے تو دیکھ رہا ہے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی برکت سے پس اے میرے بیٹے تو اُنکی ملازمت اپنے اوپر لازم کرلے اور فرمایا حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے کہ بیشک میرے رب نے مجھسے یہ وعدہ فرمایا ہی کہ عذاب کی تخفیف کردے اُس شخص سے جو کہ میرے مدرسے پر گذرا مسلمانون مین سے کہا اور ایکدن مین اُنکے پاس حاضر ہوا اور اُنسے کہا گیا تھا کہ ایک مرد کی آواز وفریاد سُنی جاتی ہی جب سے کہ وہ مدفون ہوا ہے اپنی قبر مین جو کہ باب ازج کے قبرستان مین ہی پس فرمایا کہ کیا اُسنے مجھسے خرقہ پہنا ہے۔ لوگون نے کہا ہم اُسکو نہین جانتے ہین فرمایا کیا وہ میری مجلس مین حاضر ہوا ہی کہا ہم اسکو نہین جانتے ہین فرمایا کیا اُسنے میرے کھانے سے کھایا ہے۔ کہا ہم یہ نہین جانتے ہین فرمایا کیا اُسنے میرے پیچھے نماز پڑھی ہے۔ کہا ہم یہ نہین جانتے ہین۔ فرمایا۔ یہ تقصیر وکمی کرنیوالا لائق تر ہے ساتھ زیان کاری کے۔ اور گھڑی بھر آپنے اپنا سر نیچے کیا ہیبت آپکو ڈھانک رہی تھی اور وقار وسکون آپپر چھا رہا تھا پھر فرمایا کہ بیشک فرشتون نے کہا کہ اُسنے تیرا چہرہ دیکھا ہے اور تیرے ساتھ نیک گمان رکھا ہی اور بیشک

اللہ تعالیٰ نے اسکے باعث مقبرا اُسپر رحم فرمایا ہے کہا اور البتہ مقبر بعد اسکے ایک مانے تک لوگ بار بار اُسکی

قبر کی طرف گئے تو بعد اسکے کبھی اُسکی آواز نہیں سُنی گئی **الحکایۃ الثانیۃ والخمسون** بعد المست ٦٥٢

المئین عن الاشیاخ الصلحاء الشیخ ابی محمد عبد الکریم بن المنصور البغدادی والشیخ ابی زکریا یحیی بن یوسف الانصاری

الصرصری والشیخ ابی الفرج الحسین بن محمد البصری المقری والشیخ ابی الحسن علی بن محمد بن محمد الوضاح رحمہم اللہ

تعالیٰ قالوا کنا عند الشیخ القدوۃ ابی محمد علی بن ادریس الیعقوبی سنۃ عشرۃ وستمائۃ فجاء الشیخ الصالح ابو حفص

عمر المعروف بین یدیہ فقال لہ الشیخ علی اقصص علیہم رؤیاک فقال رأیت فی النوم القیامۃ قد قامت و

الانبیاء وامہم قادمین الموقف ویتبع بعض الانبیاء الرجلان والرجل الواحد ثم اقبل رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم تقدمہ امتہ کالسیل وکاللیل وفیہم المشائخ ومع کل شیخ اصحابہ یتفاوتون عدداً وانواراً

وبہجۃ واقبل رجل فی عدد المشائخ معہ خلق کثیر یفضلون غیرہم فسألت عنہم فقیل ہذا الشیخ عبد القادر

واصحابہ فتقدمت الیہ وقلت یا سیدی ما رأیت فی المشائخ ابہی منک ولا فی اتباعہم احسن من اتباعک فانشدنی

شعر اذا کان منا سید فی عشیرۃ | علاہا وان ضاق الخناق حماہا | وما اختبرت الا واصبح شیخہا

وما افتخرت الا وکان فتاہا | وما ضربت بالابرقین خیامہا | واصبح ماوی الطارقین سواہا

قال فاستیقظت وانا احفظہن قالوا وکان الشیخ محمد الواعظ الخیاط حاضراً فقال لہ الشیخ علی بن ادریس

یا محمد انشدنا شیئاً فی ہذا المعنی علی لسان الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فقال شعر

ہنیئاً لصحبی انی قائد الرکب | اسیرہم قصداً الی المنزل الرحب | وانفعہم والکل فی شغل مرہ

وانزلہم فی حضرۃ القدس من قرب | ولی معہد کل الطوائف دونہ | ولی منہل عذب المشارب والشرب

واہل الصفا یسعون خلفی وکلہم | لہ ہمۃ امضی من الصارم العضب | فقال لہ الشیخ علی احسنت احسنت

ولقد صدقت وقد نقل عن الشیخ ابی الحسن علی بن الخباز البغدادی قال اخبرنا الشیخ القدوۃ ابو الحسن الجوسقی

رحمہ اللہ تعالیٰ قال حضرت عند الشیخ عبد القادر عند الشیخ علی بن الہیتی والشیخ بقاء رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

فقال الشیخ عبد القادر لی من کل طویلۃ فحل لا یقاوم ولی فی کل رہن خیل لا تسابق ولی فی کل جیش سلطان

لا یخالف ولی فی کل منصب خلیفہ لا یعزل **اشیاخ صلحاسے مروی ہے** یعنی شیخ ابو محمد عبد الکریم بن منصور بغدادی

و شیخ ابو زکریا یحیی بن یوسف انصاری صرصری و شیخ ابو الفرج حسن بن محمد بصری مقری و شیخ ابو الحسن علی بن محمد بن محمد

وضاح رحمہم اللہ تعالیٰ نے کہا کہ ہم سنہ چھ سو دس میں حضرت شیخ قدوہ ابو محمد **علی بن ادریس یعقوبی** رضی اللہ تعالیٰ

عنہ کے پاس تھے پس شیخ صالح ابو حفص عمر معروف بین یدیہ آئے تو حضرت شیخ علی نے اُنسے کہا کہ تم اپنا خواب ان لوگوں سے

بیان کرو پس شیخ عمر نے کہا کہ میں نے خواب میں دیکھا قیامت کہ وہ قائم ہو گئی اور انبیا اور انکی امتیں موقف میں آرہی ہیں

علہ قائد کشندہ ۱۲ علہ رکب شتر سواران ۱۲ دہ عدد و افزون ۱۲ علہ رحب فراخ ۱۲ علہ اکناف یاری دادن ۱۲ علہ معہد منزل کہ ہمیشہ بسوے باز گردند از مراجعت رفتہ باشند ۱۲ علہ منہل آبخور ۱۲

اور بعض انبیا کے پیچھے دو مرد اور ایک مرد آرہے ہین پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے آپ کی امت
مثل سیل کے اور مثل رات کے آرہی ہے اور اُن مین مشائخ ہین اور ہر شیخ کے ساتھ اُسکے اصحاب ہین شمار و
انوار و خوبی و تازگی مین متفاوت ہین اور ایک شیخ مشائخ کے شمار مین آیا اُسکے ساتھ ایک خلق کثیر ہی وہ اپنے غیر
پر فاضل و زیادہ ہین پس مین نے اُن کا پوچھا تو کہا گیا کہ یہ شیخ عبدالقادر اور اُنکے اصحاب ہین پھر مین اُنکی طرف
آگے بڑھا اور مین نے اُن سے کہا یا سیدی مین نے مشائخ مین آپ سے بڑھکر منور نہین دیکھا اور نہ اُنکی اتباع
مین آپکے اتباع سے خوبتر دیکھا پس آپ نے مجھے یہ شعر پڑھکر سنائے یعنی جسوقت ہم مین کا کوئی سردار کسی قبیلے مین
ہوتا ہے تو وہ رتبے مین اُس قبیلے پر عالی و برتر ہوتا ہے اور اگر گلا گھونٹنے کی رسی تنگ ہوجاتی ہے
تو وہ اُسکی حمایت و حفاظت کرتا ہے یعنی اُسکی تنگی مین کام آتا ہے اُسکی مشکل کشائی کردیتا ہے اور نہین امتحان
کیا کسی قبیلے نے مگر ہم مین کا سردار اُسکا شیخ ہوجاتا ہے اور نہین فخر کیا اُسنے مگر حال یہ ہے کہ ہم مین کا سردار اُس
کا جواد مرد ہوتا ہے اور نہین گاڑے گئے خیمے کسی قبیلے کے موضع ابرقین مین مگر حال یہ ہے کہ ملجا و ماوی رات
کے آنے والون کا اُسکے سوا اور کوئی ہوا یعنی وہی ہم مین کا کوئی سردار مطلب یہ ہے کہ رتبہ و مشکل کشائی
و امتحان و افتخار و جود و سخا مین ہم مین ہی کا سردار سب قبیلون سے بڑھکر نکل آتا ہے ان سب امور مین وہی چیدہ و
برگزیدہ ہوتا ہے راوی نے کہا پھر مین جاگ اُٹھا اور ان شعرون کو یاد رکھتا تھا اشیاخ مذکورین نے کہا
کہ شیخ محمد واعظ خیاط حاضر تھے تو حضرت شیخ علی بن ادریس نے اونسے کہا ای محمد تم کچھ پڑھکر ہمکو سناؤ اُسی مضمون مین حضرت
شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی زبان پر یعنی اُنکی طرف سے جیسے وہی کہہ رہے ہین تو شیخ محمد نے یہ شعر پڑھے
یعنی میرے اصحاب کو یہ مبارک ہو کہ شتر سوارون کے قافلے کا کھینچنے والا مین ہون اُنکو نیچ کی چال لیے چلتا ہون طرف
فراخ منزل کے اور مین اُنکی باری مدد کرتا ہون حالانکہ وہ سب اپنے کام کے شغل مین ہین اور اُتارتا ہون اُنکو بارگاہ
قدس مین قریب اور میرے لیے ایک ایسی منزل ہی کہ کل گروہ اُسکے ورے ہین اور میرا ایک ایسا گھاٹ ہے کہ
کہ اُسکے پانی پینے کے مقام شیرین ہین اور اہل صفا میرے پیچھے دوڑ رہے ہین اور اُن سب کی ایسی ہمت ہی کہ
شمشیر بران و سیف قاطع سے بھی زیادہ تیز ہے پس حضرت شیخ علی نے اُنسے فرمایا کہ تمنے خوب کہا خوب کہا اور البتہ مقرر
سچ کہا شیخ ابوالحسن علی بن سلیمان خباز رحمہ اللہ تعالی سے منقول ہی کہا ہمکو خبر دی شیخ قدوۃ حضرت ابوالحسن جوسقی
رحمہ اللہ تعالی نے کہا مین حاضر ہوا حضرت شیخ عبدالقادر کے پاس اور نزدیک شیخ علی بن ہیتی کے اور شیخ بقا
رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین تو حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے فرمایا میرے واسطے ہر طریقے
سے ایک ایسا نیزہ ہے جسکی مقاومت نہین کیجاتی ہے اور میرے لیے ہر زمین مین ایک ایسا گھوڑا ہے
جس سے کوئی سبقت نہین لیجاتا ہے اور میرے واسطے ہر لشکر مین ایسا سلطان ہو جسکی مخالفت نہین کیجاتی ہی اور میرے لیے

ہر منصب مین ایسا خلیفہ ہی جو کہ معزول نہین ہوتا ہے **الحکایۃ الثالثۃ والخمسون** بعد الست المئین

عن الشیخ ابی محمد عبد الجبار بن شیخ الاسلام محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ قال کانت امی اذا دخلت مکانًا مظلمًا اضاءت علیہا شمعۃٌ فتستضیئ بہا فیہ فدخل علیہا والدی مرۃ فرأی الشمعۃ فحین وقع بصرہ علیہا خمدت وقال لہا ان ہذا النور الذی رأیتہ شیطان کان یخدمکِ وقد صرفتہ عنکِ وابدلتکِ منہ نورًا رحمانیا وکذا اصنع بکل من انتمی الی وکانت لی بہ عنایۃٌ قال فکانت اذا دخلت بعد مکانًا رأت فیہ نورًا مثل نور القمر یملأ جوانب ذلک المکان **شیخ ابو محمد عبد الجبار بن شیخ الاسلام محی الدین عبد القادر** رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کہتے ہین کہ میری مان جس وقت کسی تاریک مکان کے اندر جاتین تو ایک شمع اونپر روشن ہو جاتی پہر وہ اوس سے اوس مین روشنی لیتی تہین پس ایکبار میرے والد اونپر داخل ہوے تو اونہون نے وہ شمع دیکہی پہر جبہی اونکی نگاہ اوسپر پڑی تہی وہ بجہہ گئی اور اونسے فرمایا کہ بیشک یہ نور جو تونے دیکہا ایک شیطان ہے جو تیری خدمت کیا کرتا تہا اور بتحقیق مینے اوسکو تجہسے پہیر دیا اور بدل دیا مینے تجہکو اوس سے نور رحمانی اور اوس نے اسی طرح ہر اوس شخص کے ساتہ کیا ہے جو کہ میری طرف منسوب ہوا اور میری اوسپر عنایت تہی کہا پہر وہ بعد اسکے کسی مکان مین داخل ہوتین تو اوس مین ایک نور دیکہتی تہین مثل نور چاند کے وہ اوس مکان کے جانبون کو بہر دیتا تہا **الحکایۃ الرابعۃ والخمسون** بعد الست المئین عن بعض اصحاب الشیخ محی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ قال نزلنا فی بریۃ مخوفۃ لا یقف فیہا الاخ علی اخیہ من الخوف فی طریق نیسابور وقال خوارزم فلما حملنا الاجمال من اوائل اللیل فقدت اربعۃ اجمالٍ محملۃ سکرًا فطلبتہا فلم اجدہا ودخلت القافلۃ وانقطعت عنہا اطلب الجمال وتعصّب لی الجمّال ووقف معی طلبناہا فلم نجدہا فلما انشق الفجر ذکرت قول الشیخ یعنی الشیخ محی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ اذ وقعت فی شدۃٍ فنادنی فانہا تنکشف عنک فقلت یا شیخ عبد القادر جمالی فقدت ثم التفتُّ الی مطلع الفجر فرأیتُ فی ضوء الفجر اول ما انشق رجلًا علی رابیۃٍ علیہ ثیابٌ شدیدۃ البیاض وہو یشیر الیّ بکمہ ای تعالَ قال فلما صعدنا علی الرابیۃ لم نرَ احدًا ثم رأیتُ الاربعۃ الاجمال تحت الرابیۃ بارکۃ فی الوادی فاخذناہا ولحقنا القافلۃ **قال ابو المعالی** فاتیت الشیخ ابا الحسن علیا بن الخباز رحمۃ اللہ علیہ وحدثتہ بہذہ الحکایۃ فقال سمعت الشیخ ابا القاسم عمر البزاز یقول سمعت سیدی الشیخ **محی الدین عبد القادر** رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول من استغاث

بی فی کُربۃٍ کُشِفَتْ عنہ ومن نادیٰ باسمی فی شدۃٍ فُرِّجَتْ عنہ ومن توسل بی الی اللہ عزوجل فی حاجۃٍ قُضِیَتْ لہ ومن صلیٰ رکعتین یَقرأُ فی کل رکعۃ بعد الفاتحۃ سورۃ الاخلاص احدی عشرۃ مرۃ ثم یصلی علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ویسلم علیہ ویذکرہ ثم یخطو الیٰ جہۃ العراق احدی عشرۃ خطوۃ ویذکر اسمی ویذکر حاجتہ فانہا تُقضیٰ حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعض اصحاب سے مروی ہے کہا ہم ایک ایسے خوفناک بیابان مین اوترے جس مین بہائی اپنے بہائی پر نہ ٹہیرے مارے خوف کے نیساپور کی راہ مین یا کہا خوارزم کی راہ مین پہر جب ہم نے اول شب مین اونٹ لادے تو مین نے چار اونٹ شکر کے لدے ہوئے گم پائے پہر مینے اونکو تلاش کیا تو نپایا اور قافلہ داخل ہوگیا اور مین اوس سے منقطع رہ گیا اس حال مین کہ اونٹون کو تلاش کر رہا تہا اور اونٹ والے نے مجہسے خصوصیت کی اور میری ہمراہ ٹہیر گیا اور ہمنے اونکو تلاش کیا تو اونکو نپایا پہر جب فجر پہٹی تو مینے حضرت شیخ کا قول یاد کیا یعنی حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کا کہ اگر تو کسی سختی مین پڑہ جاوے تو تو مجہے پکارنا پس بیشک وہ تجہسے کہل جائیگی پس مین نے کہا یا شیخ عبدالقادر میرے اونٹ مفقود ہوگئے پہر مینے فجر کی جائے طلوع کی طرف التفات کیا تو فجر کی روشنی مین پہلے پہل جو وہ شق ہوئی مینے ایک مرد کو دیکہا ایک ٹیلے پر اوسپر بہت ہی سپید کپڑے تہے اور وہ اپنی آستین سے میری طرف اشارہ کر رہا ہے یعنی تو آجا کہا پہر جب ہم اوس ٹیلے پر چڑہے تو ہمنے کسیکو نہ دیکہا پہر مینے اون چارون اونٹون کو دیکہا کہ وہ ٹیلے کے نیچے وادی مین اپنی زانوئن پر بیٹہے ہوئے ہین پس ہم نے اونکو پکڑ لیا اور قافلے سے آملے ابوالمعالی نے کہا پہر مین شیخ ابوالحسن علی خباز رحمہ اللہ تعالیٰ کے پاس آیا اور اونسے یہ حکایت بیان کی تو اونہون نے کہا کہ مینے شیخ ابوالقاسم عمر بزار کو سنا وہ کہتے تہے کہ مینے سیدی شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو سنا وہ فرماتے تہے کہ جو کوئی مجہسے فریاد رسی چاہے کسی سختی مین تو وہ اوس سے کہول دیجاوے اور جو کوئی میرے نام کیساتہ ندا کرے کسی سختی مین تو وہ اوس سے کہول دی جائے اور جو کوئی میرے ساتہہ توسل کرے طرف اللہ عزوجل کے کسی حاجت مین تو وہ اوسکے واسطے پوری کیجاوے اور جو کوئی دو رکعت نماز پڑہے ہر رکعت مین بعد فاتحہ کے سورہ اخلاص گیارہ بار پڑہے پہر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بہیجے اور آپ پر سلام بہیجے اور آپکا ذکر کرے اور جہت عراق کیطرف گیارہ قدم چلے اور میرا نام ذکر کرے اور اپنی حاجت ذکر کرے پس بیشک وہ حاجت روا کیجائیگی یعنی اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے

**الحکایۃ الخامسۃ والخمسون** - بعد الستّ المئین عن الشیخ المعمر ابی المظفر منصور بن المبارک الواسطی الواعظ المعروف بجرادۃ رحمہ اللہ تعالیٰ قال ما رأت عینای احسن خُلقًا ولا اوسع صدرًا ولا اکرم نفسًا ولا اعطف قلبًا ولا احفظ عہدًا وودًّا من الشیخ

لہ خطوۃ بالعشر [illegible] ۱۱ ص

سے زبدۃ الاسرار کا لفظ یہ ہے فانہا تقضی بفضل اللہ وکرمہ ۱۲ منہ

محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ ولقد کان مع جلالۃ قدرہ وعلو منزلتہ
وسعۃ علمہ یقف مع الصغیر ویوقر الکبیر ویبدأ بالسلام ویجالس الضعفاء ویتواضع للفقراء
وما قام لاحد من العظماء ولا الاعیان ولا الم بباب وزیر قط ولا سلطان ولقد کنت عندہ یوما فی
دارہ وھو جالس یکتب[ع۲] فسقط علیہ من السقف تراب فنفضہ[ع۳] ثلاث مرات یسقط علیہ وھو ینفضہ
ثم رفع راسہ فی الرابعۃ الی السقف فرأی فارۃ[ع۴] تبعثر[ع۵] فقال لہا راسک فسقطت جثتہا ناحیۃ
وراسہا ناحیۃ فترک الشیخ النسخ وبکی فقلت لہ یا سیدی وما یبکیک قال اخشی ان یتاذی
قلبی من رجل مسلم فیصیبہ مثل ما اصاب ھذہ الفارۃ وعن الشیخ ابی القاسم عمر بن مسعود البزاز
قال کان سیدی الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ یوما یتوضأ فی المدرسۃ
فبال علیہ عصفور فرفع راسہ الیہ وھو طائر فسقط میتا فلما اتم وضوءہ غسل موضع البول من
الثوب وخلعہ واعطانیہ وامرنی ان ابیعہ واتصدق بثمنہ وقال ھذا بھذا شیخ معمر ابو المظفر
منصور بن مبارک واسطی واعظ معروف بجرادہ رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ نہین دیکھا میری آنکھون نے خوب تر
خلق مین اور نہ واسع تر سینہ مین اور نہ کریم تر نفس مین اور نہ اعطف قلب مین اور نہ حافظ تر عہد ودوستی مین
حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے اور البتہ مقرر باوجود اپنی جلالت قدر وعلو
منزلت ووسعت علم کے ٹھیرجاتے ساتھ چھوٹے بچے کے اور توقیر کرتے تھے بڑے کی اور ابتدا کرتے تھے ساتھ
سلام کے اور ہمنشینی کرتے تھے ضعیفون کی اور تواضع وفروتنی کرتے تھے واسطے فقیرون کے اور
عظما واعیان مین سے کسی کیواسطے کھڑے نہین ہوتے اور نہ کبھی کسی وزیر وسلطان کے دروازے
پر ٹھیرے اور البتہ مقرر مین ایکدن اونکے گھر مین تھا اور وہ بیٹھے ہوئے لکھ رہے تھے پس اوپر چھت سے
اونپر خاک گر پڑی تو تین بار اوسکو جھاڑا وہ اونپر گرتی اور وہ اسکو جھاڑ دیتے تھے پھر چوتھی بار مین اپنا سر اوٹھایا طرف
چھت کے تو ایک چوہا دیکھا کہ وہ خاک نکال رہا ہے پس فرمایا کہ تیرا سر اوڑ گیا تو اوسکا دھڑ تو ایک طرف گر پڑا
اور اوسکا سر ایک طرف پس حضرت شیخ نے لکھنا تو چھوڑا اور روے تو مین نے اونسے عرض کیا یا سیدی
آپکو کون شے رولاتی ہے فرمایا مین ڈرتا ہون کہ میرا دل کسی مرد مسلم سے ایذا پائے تو اوسے پہونچ
جائے مثل اوس شے کی جو اس چوہے کو پہونچ گئی شیخ ابو القاسم عمر بن مسعود بزاز رحمہ اللہ تعالی
سے مروی ہے کہا کہ ایکدن سیدی شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ مدرسہ مین وضو کر
رہے تھے پس ایک چڑیا نے آپ پر پیشاب کر دیا تو آپ نے اوسکی طرف اپنا سر اوٹھایا اور وہ اوڑ رہی تھی
پھر وہ مردہ ہو کر گر پڑی پھر جب آپ اپنا وضو پورا کر چکے تو کپڑے سے پیشاب کی جگہہ دھو ڈالی اور اوس

ع۱ اوپر فرود آمدن کوئی ۱۲
ع۲ نسخ نبشتن ۱۲ ص
ع۳ نفض فشاندن ۱۲ ص
ع۴ فارۃ موش ۱۲ ص
ع۵ بعثر پرشور اندن ۱۲
مقدمہ قولہ تعالی بعثر ما فی القبور ای اثیر ۱۲ ص
بعثر الرجل متاعہ ای فرقہ واستخرجہ ۱۲ ص
بیان کرامات شیخ

کپڑے ... کرا دنا ڈالو اور مجھو دیا اور مجھو یہ امر فرمایا کہ مین اوسے بیچ ڈالون اور اوسکی قیمت خیرات کر دون اور فرمایا کہ یہ عوض

ایک ہے **الحکایۃ السادسۃ والخمسون** بعد الستّ المئین عن قاضی القضاۃ ابی صالح

نصر قال اخبرنا والدی عبد الرزاق رحمهما الله تعالیٰ قال لم یحج والدی رضی الله تعالیٰ عنه

وارضاه بعد ان اشتهر امره الا حجة واحدة وکنت فیها قائد زمام راحلته فی الطَّلعة والرَّجعة

فلما کنا فی الحِلّة قال انظروا افقر بیتٍ هنا فوجدنا خَرِبَةً فیها بیتٌ من شعرٍ فیه شیخ وعجوز

وصَبِیّة فاستاذنه والدی فی النزول عنده فاذِنَ فنزل هو ومن معه فی تلک الخربة وجاء

مشائخ الحلة یومئذ ورؤساؤها واعیانها الیه وسألوه ان یتحول الی منازلهم او الی غیرها فابی

وساق اهل البلد الیه من الغنم والبقر والطعام والذهب والفضة والقماش شیئاً کثیرا

ورحلوا له رواحل لاجل السفر واهرع الناس الیه من کل جانب فقال الشیخ لمن معه انا قد

خرجت عن نصیبی من جمیع ما هنا لاهل هذا البیت فقالوا ونحن کذلک فامر بجمیع ما هنا لک

فاعطی لذالک الشیخ وصبیته وبات وارتحل فی السَّحر قال فاخبرت بالحلة بعد سنین واذا

ذلک الشیخ من اکثر اهلها مالاً فقال لی جمیع ما ترٰی هو من برکة تلک اللیلة وان تلک الماشیة

نتجت ونمت وهذا کله منها **قلت** الحِلّة فی هذه الحکایة نقطها فی الاصل جیما وما اعلم هل

ذلک صحیح ام هی بالحاء المهملة والمراد به الحلة المشهورة التی هی مسکن الروافض ویحتمل انه کان

اهلها او بعضهم من اهل السنة فی زمن سیدنا الشیخ محیی الدین عبد القادر قدس الله سره

ورضی عنه **قاضی القضاۃ ابو صالح نصر** رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین ہمکو خبر دی میرے والد عبد الرزاق

نے کہا کہ میرے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے بعد اسکے کہ اونکا امر مشتہر ہوا حج نہین کیا مگر ایک اور مین

اوس حج مین اونکی سواری کے مہار کہینچنے والا تہا جانے مین اور لوٹنے مین پس جب ہم حلّہ مین پہونچے تو ہمسے

فرمایا سب سے بڑہکر محتاج گہر کو دیکہو یہان ہو پس ہمنے اوس مین ایک ویرانہ پایا جس مین ایک گہر بالون کا

تہا اوس مین ایک بوڑہا اور ایک بڑہیا اور ایک لڑکی تہی تو میرے والد نے اوس بوڑہے کے پاس اوترنے

مین اوس سے اذن طلب کیا تو اسنے اذن دیا پہر وہ اوترے اور جو لوگ اونکے ہمراہ تہے اوس ویرانے

مین اور اوسوقت مین جو بلدۂ حلّہ کے مشائخ و رؤسا و اعیان تہے وہ سب آپکی طرف آئے اور آپسے

درخواست کی کہ اونکے مکانون کی طرف یا اونکے غیر کی طرف اوٹہ آئین تو آپنے اس سے انکار کیا اور

شہر کے لوگ بکریون اور گایون اور کہانا اور سونے چاندی اور لباس و سامان مین سے بہت کچہ آپکی

طرف ہانک لائے اور سفر کے واسطے سواریان آپکے واسطے کسکر تیار کین اور ہر جانب سے لوگ آپ کی

طرف دوڑے پس حضرت شیخ نے اون لوگون سے فرمایا جو آپ کی ہمراہ تھے کہ جو کچھ اس جگہہ ہے اوس سب مین کے اپنے حصہ سے ہین اس گھروالون کے واسطے نکل چکا ہون تو آپ کے ہمراہیون نے عرض کیا کہ ہم بھی اسیطرح ہین یعنی ہم بھی اپنے اپنے حصے سے انکے لیئے نکل چکے پھر اوس سب شئے کا حکم دیا جو اوس جگہہ تھی تو اوس بوڑھے کو اور اوسکے لڑکی کو دیدی گئی اور آپ نے رات بسر کی اور سحر کے وقت مین کوچ کردیا راوی نے کہا پھر مین بعد کئی برس کے حلّہ پر گزرا تو کیا دیکھتا ہون کہ وہی بوڑھا اوسکے سارے لوگون سے مال مین زیادہ تر ہے پس اوسنے مجھسے کہا کہ یہ سب جو تو دیکھہ رہا ہے اوسی رات کی برکت سے ہے اور بیشک اون مواشی کے بچے ہوے اور وہ بڑہ گیئن اور یہ سب اونہین مین سے ہے حضرت امام یافعی رحمہ اللہ تعالی عنہ فرماتے ہین کہ حلّہ اس حکایت مین اصل مین اوسکے نیچے جیم کا نقطہ دیا ہے اور مین نہین جانتا ہون کہ آیا وہ صحیح ہے یا بجاے جہلہ ہے اور مراد اوس سے وہی حلّہ مشہور ہے جو کہ روافض کا مسکن ہے اور احتمال ہے کہ اوسکے رہنے والے یا اونکے بعض حضرت سیدنا شیخ محیی الدین عبدالقادر قدس اللہ روحہ ورضی عنہ کے زمانے مین اہل سنت سے ہون

**الحکایۃ السابعۃ والخمسون** بعد الست المائین ۲۵۷

عن الشیخ ابی محمد بن ابی طلحۃ بن مظفر قال قال شیخنا الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ اقمت ببغداد فی بداءِ امری عشرین یوما ما اجد ما اقتات بہ ولا اجد مباحا فخرجت الی خراب ایوان کسریٰ اتطلب مباحا فوجدت ھناک سبعین رجلا من الاولیاء کلھم یطلب ما اطلب فقلت لیس من المروءۃ ان ازاحمھم فرجعت الی بغداد فلقینی رجل اعرفہ من بلدی اھلی فاعطانی قراضۃ وقال ھذہ بعثت بھا امک الیک معی فاخذت منھا قطعۃ ترکتھا لنفسی واسرعت بالباقی الی خراب الایوان وفرقت القراضۃ کلھا علی اولئک السبعین فقالوا الی ما ھذا فقلت انہ قد جاءنی ھذا من عند امی وما رایت ان اتخصص بہ دونکم ثم رجعت الی بغداد واشتریت بالقطعۃ التی معی طعاما ونادیت الفقراء واکلنا جمیعا ولم یبق معی من القراضۃ شیء

شیخ **ابو محمد بن ابو طلحہ بن مظفر** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ ہمارے شیخ حضرت شیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے فرمایا کہ مین نے اپنی ابتداے حال مین بیس دن بغداد مین اقامت کی وہ شئے نہین پاتا تھا جس سے قوت بسری کرون اور نہ مباح پاتا تھا پھر مین ویران ایوان کسریٰ کیطرف نکلا کوئی مباح شئے تلاش کرتا پھرتا تھا تو وہان بیٹنے اولیاء مین کے ستر مردون کو پایا کہ وہ سب ہی شئے

طلب کرتے تھے جو مین طلب کرتا تھا پس مینے کہا یہ مروت سے نہین ہے کہ مین اونکی مزاحمت کرون تو مین بغداد کیطرف لوٹ آیا پس ایک شخص میرے گھر والون کے شہر کا مجھے ملا جسکو مین پہچانتا تھا تو اوسنے مجھے سونے کے ریزے دیئے اور کہا یہ تیری ماں نے میرے ہاتھ تجھے بھیجے ہین تو اونمین سے مین نے ایک ٹکڑا لیا اوسکو اپنے واسطے رکھ چھوڑا اور باقی کو لیکر ویرانہ ایوان کیطرف جلد چلا اور اون سب ریزون کو ستر آدمیون پر تقسیم کردیا تو اونہون نے مجھسے کہا کہ یہ کیا ہے مینے کہا کہ بیشک یہ میرے پاس آیا ہے میری ماں کے نزدیک سے اور میری یہ رائے نہوئی کہ تمکو چھوڑکر مین خود ہی اسکے ساتھ خاص ہوجاؤن پھر مین بغداد کی طرف لوٹ آیا اور جو ٹکڑا میرے پاس تھا مینے اوسکا کہانا خریدا اور فقرا کو پکارا اور ہم سب نے ملکر کہایا اور اون ریزون مین سے کسی شے نے میرے پاس رات بسر نہین کی یعنی اونمین کا میرے پاس کچھ بھی نرہا

**الحکایۃ الثامنۃ والخمسون بعد الستمائین** عن الشیخ ابی العباس احمد بن اسمعیل المعروف بابن الطبال رحمہ اللہ تعالی بسندہ ان الشیخ **محیی الدین عبد القادر** رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کان اذا جاءہ احد بذہب یقول لہ ضعہ تحت السجادۃ و لایمسہ بیدہ فاذا جاء خادمہ قال لہ خذ ماتحت السجادۃ واعطہ الخباز والبقال و کان غلامہ مظفر یقف عند باب دار الشیخ والطبق فیہ الخبز وکان اذا جاء خلعۃ من الخلیفۃ یقول اعطوہا لابی الفتح الطحان[1] وکان یاخذ منہ الدقیق بالقرض لاجل خبز الفقہاء والاضیاف وکان لہ حنطۃ مرباۃ من الحلال بید بعض اصحابہ من الرستاقیۃ[2] یزرعہا لہ کل سنۃ وکان بعض اصحابہ یطحنہا[3] ویخبزہ[4] لہ منہا کل یوم اربعۃ ارغفۃ[5] او خمسۃ یاتی بہا فی اخر النہار الی الشیخ فکان الشیخ یفرق منہا علی من حضر کسرۃ[6] کسرۃ والباقی یدخرہ لنفسہ وکان اذا اہدیت لہ ہدیۃ فرق کلہا علی من حضر فی ذلک الوقت وکان یقبل الہدیۃ ویکافی علیہا ویقبل النذر ویاکل منہا رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ **شیخ ابو العباس احمد بن اسمعیل المعروف بابن طبال** رحمہ اللہ تعالی اپنی سند سے راوی ہین کہ حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے پاس جسوقت کوئی سونا لاتا تو آپ اوس سے فرماتے کہ مصلے کے نیچے رکھدے اور اپنے ہاتھ سے اوسکو نہین چھوتے پھر جب آپکا خادم آتا تو اوس سے فرماتے کہ اوس شے کو لیلے جو کہ مصلے کے نیچے ہے اور اوسکو نان پز اور نرہ فروش کے تئین دیدے اور آپ کا غلام مظفر

---

[1] طحان آسیابان ۱۲ ص
[2] رستاقیہ یعنی مزارع ۱۲
[3] طحن آرد کردن ۱۲
[4] خبز الخبز پخت نان را ۱۲ مقدمہ
[5] خبز بالفتح مصدر ۱۲ رغیف نان گردہ ارغفۃ جماعۃ ۱۲ ص
[6] کسرہ پارہ نان شکستہ ۱۲

آپکے گھر کے دروازے کے پاس کھڑا رہتا تھا اور طباق مین روٹی ہوتی تھی اور جب خلیفہ کیطرف سے خلعت آتا تو فرماتے کہ اسکو ابو الفتح آٹا پیسنے والے کے تئین دیدو اور آپ فقہا اور مہمانون کی روٹی کیواسطے آٹا اوس سے قرض لیا کرتے تھے اور خاص آپ کیواسطے گیہون تھے جنکی تربیت و پرورش حلال سے کیجاتی تھی آپکے بعض اصحاب کے ہاتھہ سے جو کہ کاشتکارون مین سے تھے وہ ہر سال آپ کیواسطے اونکی کھیتی کیا کرتے تھے اور آپکے بعض اصحاب اونکو پیستے اور ہر روز اوسمین سے آپ کیواسطے چار یا پانچ روٹیان پکایا کرتے تھے اور آخر دن مین حضرت شیخ کیطرف اونکو لایا کرتے تھے پھر حضرت شیخ اون مین سے حاضرین پر ٹکڑا ٹکڑا تقسیم کرتے اور باقی کو اپنی ذات کیواسطے رکھہ چھوڑتے تھے اور جب آپکے واسطے ہدیہ بھیجا جاتا تو جو لوگ اوسوقت حاضر ہوتے اونپر اوس سب کو تقسیم فرمادیا کرتے تھے اور آپ ہدیہ قبول کرتے اور اوسپر مکافات فرماتے اور نذرین قبول کرتے اور اوسمین سے کھاتے تھے رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ **الحکایۃ التاسعۃ والخمسون** بعد الستّ المئین **عن** الشریف ابی عبد اللہ محمد بن الخضر الحسینی رحمہ اللہ تعالی قال اخبرنا ابی قال کنت مع سیدی الشیخ **عبد القادر** رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ فی الجامع یوم جمعۃ فاتاہ تاجر فقال لہ ان معی مالا ارید ان اعطیہ الفقراء والمساکین من غیر الزکوۃ وما وجدت لہ مستحقا فمرنی ان اعطیہ لمن ترید فقال لہ الشیخ اعطہ لمن یستحق ولمن لا یستحق اعطاک اللہ ما تستحق وما لا تستحق **قال** ورأی یوما فقیرا مکسور القلب فقال لہ ما شانک قال مررت الیوم بالشط وسالت ملاحا ان یحملنی الی الجانب الاخر فابی فانکسر قلبی لفقری فلم یتم کلام الفقیر حتی دخل رجل معہ صرۃ فیہا ثلاثون دینارا نذرا للشیخ فقال الشیخ لذلک الفقیر خذ ہذہ الصرۃ واذہب بہا الی الملاح واعطہا لہ وقل لہ لا ترد فقیرا ابدا وخلع الشیخ قمیصہ واعطاہ للفقیر فاشتری منہ بعشرین دینارا شریف ابو عبد اللہ محمد بن خضر حسینی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین ہمکو خبر دی میرے والد نے کہا مین ساتھہ تھا سیدی حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے مسجد جامع مین جمعے کے دن پس اونکے پاس ایک تاجر آیا تو اوس نے آپ سے عرض کیا کہ میرے ساتھہ کچھہ مال ہے مین یہ ارادہ کرتا ہون کہ اوسکو فقرا و مساکین کے تئین دون غیر زکوۃ سے اور نہین اوسکے واسطے کوئی مستحق نہین پایا پس آپ مجھے امر فرمائین کہ مین اوسکو دون اوس شخص کے تئین جس کا آپ ارادہ رکھتے ہون تو حضرت شیخ نے اوس سے فرمایا کہ تو اوسے دیڈال اوس شخص کو

فانکر

جو استحقاق رکھتا ہے اور اوسکو جو استحقاق نہین رکھتا ہے اللہ تعالی تجھے وہ شے عطا فرماے گا
جسکا تو استحقاق رکھتا ہے اور وہ شے جسکا تو استحقاق نہین رکھتا ہے۔ راوی نے کہا اور ایکدن
آپنے ایک فقیر شکستہ دل دیکھا تو اوس سے فرمایا تیرا کیا حال ہے کہا مین آج کنارہ دریا پر
گزرا اور مینے ملاح سے سوال کیا کہ مجھے دوسری جانب تک سوار کرلے تو اوسنے نہ مانا پس میرا دل
اپنے فقر کے باعث ٹوٹ گیا پھر اوس فقیر کی بات پوری نہ ہونے پائی تھی یہانتک کہ ایک مرد داخل
ہوا اوسکے ساتھ ایک ہمیانی تھی اوس مین تیس دینار تھے حضرت شیخ کی نذر کیواسطے تو آپ نے اوس
فقیر سے فرمایا کہ تو یہ ہمیانی لیلے اور اسکو اوس ملاح کیطرف لیجا اور یہ اوسکو دیڈال اور اوس سے
کہدے کہ کبھی کسی فقیر کو واپس مت پھیرنا اور آپنے اپنا کرتا اوتارا اور اوس فقیر کو دیڈالا پھر اوسی سے
بیس دینار کو خرید لیا **الحکایۃ الستون بعد الست المئین** عن ابی عبد اللہ
الحسین بن بدران بن علی البغدادی بسندہ الی الشیخ ابی محمد عبد اللطیف بن احمد
رحمہ اللہ تعالی قال کان شیخنا الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی
عنہ وارضاہ یوما یتکلم فدخل الناس فترۃ فنظر الی السماء وقال **شعر** لا تسقنی وحدی
فما عودتنی * انی اشح بہا علی جلاسی * انت الکریم وھل یلیق تکرما * ان یعبر
الندماء دور الکاس **قلت** ھکذا بعدم رایتہ اصلح من تعبر الذی وجدتہ فی
الاصل **قال** فاضطرب الناس اضطرابا شدیدا فدخلھم امر عظیم ومات فی المجلس واحد
او اثنان شک احد الرواۃ **وعن الشیخ** ابی القاسم البزاز قال کانت الاوقات التی جالسنا فیہا
الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کانہا المنام فلما استیقظنا فقدناھا کان
اخلاقہ رضیۃ واوصافہ زکیۃ ونفسہ ابیۃ وکفہ سخیۃ وکان یامر کل لیلۃ بمد السماط و
یاکل مع الاضیاف ویجالس الضعفاء ویصبر علی طلبۃ العلم ویتفقد من غاب من اصحابہ ویسال
عن شئونہم ویحفظ ودھم ویعفو عن سیاتہم ویصدق من حلف لہ ویخفی علمہ فیہ
ولا یظن جلیسہ ان احدا اکرم علیہ منہ وما رایت اشد حیاء منہ وکان الشیخ عمر المذکور
اذا ذکر الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ ینشد **شعر** الحمد للہ انی فی جوار فتی
حامی الحقیقۃ نفاع وضرار * لم یرفع الطرف الا عند مکرمۃ * من الحیاء ولم یغضض علی عار *
وما رایت اشد حیاء منہ ابو عبد اللہ حسین بن بدران بن علی بغدادی اپنی سند سے شیخ ابو محمد
عبد اللطیف بن احمد رحمہ اللہ تعالی تک پہونچا کر کہتے ہین کہ شیخ ابو محمد نے کہا کہ ایکدن

ہمارے شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کلام کررہے تھے کہ لوگون مین سستی داخل ہوگئی یعنی جوش وخروش مین کچھہ فتور آگیا تو آپنے آسمانکی طرف نظر کی اور یہ شعر پڑہے یعنی تو مجھے تنہا شراب مت پلا اسلئے کہ تونے مجھے اس بات کا خوگر نہین کیا ہے کہ مین شراب کیسا تھہ اپنی ہمنشینوپر بخل کرون تو تو کریم ہے اور کیا جوانمردی ومردمی کی راہ سے یہ لائق ہے کہ ہم نشین لوگ پیالہ شراب کو معدوم کرین حضرت امام یافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہین کہ مین نے اسی طرح کلمہ یعدم کو زیادہ تر لائق ومناسب دیکھا لفظ تغتر سے جسکو مینے اصل کتاب مین پایا ہے انتہیٰ راوی نے کہا پس لوگ سخت مضطرب وبیقرار ہوگئے پہر اون مین ایک امر عظیم داخل ہوا یعنی ان شعرون کے پڑہنے سے اون مین خوب جوش وخروش پیدا ہوگیا اور اوس مجلس مین ایک یا دو آدمی مرگئے راویون مین سے کسی ایک نے شک کیا ہے شیخ ابو القاسم بزاز رحمہ اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہا کہ جن وقتون مین ہم حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی مجالست کرتے تہے گویا وہ خواب تہی پہر جب ہم بیدار ہوئے تو اونکو گم پایا آپکے عادات پسندیدہ اور اوصاف زکی وپاک تہے اور آپکا نفس ابیہ تہا یعنی آپ شریف النفس تہے امور ناپسندیدہ سے عار وننگ رکہتے تہے اور آپکے کفدست سخی تہی سرات دسترخوان بچہاتے کا امر فرماتے اور مہمانونکے ساتہہ کہانا کہاتے تہے اور ضعیف وکمزور لوگونکو ہمنشینی ومجالست سے مشرف کرتے تہے اور طلبۂ علم پر صبر فرماتے اور جو کوئی آپکے اصحاب مین سے غائب ہوتا اوسکا تفقد وتفحص کرتے اور اونکی حالات پوچہتے اور اونکی دوستی کو نگاہ رکہتے اور اونکی برائیون سے درگذر فرماتے تہے اور جو کوئی آپکے واسطے قسم کہا بیٹہتا تو اوسکی تصدیق کرتے اور اپنا علم جو اوسمین ہوتا اوسکو چہپاتے تہے اور آپکا جلیس یہ گمان نہین کرتا تہا کہ اوس سے بڑہکر آپکے نزدیک کوئی کریم اور عزیز ہو اور آپسے بڑہکر حیا وشرم کرنیوالا مینے نہین دیکہا شیخ عمر مذکور جسوقت حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کا ذکر کرتے تو یہ شعر پڑہتے تہے یعنی ساری حمد وستایش واسطے اللہ کے ہے بیشک مین ایک ایسی جوانمرد کے ہمسائیگی وپناہ مین ہون جو کہ حقیقت کا حمایت وحفاظت کرنیوالا ہے نفع رسان ہے دوستون کو اور بڑا ضرر وایذا رسان ہے دشمنونکو نگاہ نہین اوٹہاتا ہے مارے حیا کے مگر کسی مکرمت وبزرگی کیوقت اور چشم پوشی نہین کرتا ہے کسی عار وننگ پر اور مینے اوسسے بڑہکر سخت حیادار نہین دیکہا الحکایۃ الحادیۃ والستون بعد المائتین عن ابی سعد عبد اللہ بن محمد بن عبد اللہ بن علی بن ابی عصرون التمیمی الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ قال رحلت وانا شاب الی بغداد فی طلب العلم وکان ابن السقاء یومئذ رفیقی فی الاشتغال بالنظامیۃ وکنا نتعبد ونزور الصالحین وکان حینئذ ببغداد رجل یقال انہ الغوث کان یقال انہ یظہر اذا شاء

ویختفی اذا شاء فقصدت انا وابن السقاء والشیخ عبد القادر وهو شابٌ یومئذ الی زیارته
فقال ابن السقاء ونحن فی الطریق الیوم اسأله عن مسئلة لا یدری لها جوابها قال الراوی انا فقلت
اسأله مسئلةً فانظر ما یقول فیها وقال الشیخ عبد القادر معاذ الله ان اسأله شیئاً وانا
بین یدیه انتظر برکات رؤیته فلما دخلنا علیه لم نره فی مکانه فمکثنا ساعةً فاذا هو
جالسٌ فنظر الی ابن السقاء مغضباً فقال ویلك یا ابن السقاء تسألنی عن مسئلة لا ادری لها
جواباً هی کذا وجوابها کذا انی اری نار الکفر تتلهب[١] فیك ثم نظر الی فقال یا عبد الله اتسألنی
عن مسئلة لتنظر ما اقول لها فیها هی کذا وجوابها کذا لیسحرنّ علیك الدنیا الی شحمة اذنیك باساءة
ادبك ثم نظر الی الشیخ عبد القادر وادناه منه واکرمه وقال له یا عبد القادر لقد رضیت الله
ورسوله بادبك کانی اراك ببغداد وقد صعدت علی الکرسی متکلماً علی الملأ وقلت قدمی هذه
علی رقبة کل ولی الله وکانی اری الاولیاء فی وقتك وقد حنوا رقابهم[٢] اجلالاً لك ثم غاب عنا لوقته
فلم نره بعد قال فاما الشیخ عبد القادر فانه ظهرت علیه امارات قربه من الله عز وجل واجمع علیه
الخاص والعام وقال قدمی هذه علی رقبة کل ولی الله واقرّ الاولیاء بفضله فی وقته فاما ابن السقاء
فانه اشتغل بالعلوم الشرعیة حتی برع فیها وفاق بها کثیراً من اهل زمانه واشتهر بقطع من یناظره فی
جمیع العلوم وکان ذا لسان فصیح وسمتٍ بهی[٣] فادناه الخلیفة منه وبعثه رسولاً الی ملك الروم فرآه
الملك ذا فنون وفصاحة وسمتٍ فاعجب به وجمع له القسیسین[٤] والعلماء بدین النصرانیة فناظروه
فافحمهم[٥] وعجزوا عنه وعظم عند الملك ثم رای بنتاً للملك حسناء ففتن بها وسال اباها ان یزوجها به فابی
الا ان یتنصر فاجابه وتزوج بها فذکر ابن السقاء کلام الغوث وعلم انه اصیب بسببه قال واما انا
فجئت الی دمشق واحضرنی السلطان نور الدین الشهید واکرهنی علی ولایة الاوقاف فولیتها[٦] واقبلت
علی الدنیا اقبالاً کثیراً فقد صدق قول الغوث رضی الله تعالی عنه فینا کلنا شیخ ابو سعد عبد الله
بن محمد بن عبد الله بن علی بن ابی عصرون تمیمی شافعی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ میں نے رحلت کی اور
میں جوان تھا طرف بغداد کے طلب علم میں اور ابن السقا اوس وقت مدرسہ نظامیہ میں علم کے شغل کرنے میں
میرا رفیق تھا اور ہم عبادت میں خوب سعی کرتے تھے اور صالحین کی زیارت کیا کرتے تھے اور اسوقت
بغداد میں ایک مرد تھا کہا جاتا تھا کہ وہ غوث ہے اور کہا جاتا تھا کہ وہ ظاہر ہو جاتا ہے جسوقت چاہتا ہے
اور چھپ جاتا ہے جب چاہتا ہے پس میں اور ابن السقا اور شیخ عبد القادر نے اوسکی زیارت کا قصد کیا اور شیخ
عبد القادر اوسوقت جوان تھے پھر ابن السقا نے تو کہا اور ہم راہ میں تھے کہ آج میں اوس سے ایک ایسا

[١] تلہب اشتعال النار زبانہ زدن آتش ١٢ منتخب
[٢] خناہ بجانہ ابدیش ١٢
[٣] منتخب سمت روش
[٤] قسیس مہتر ترسایان ١٢ ص
[٥] افحمہ خاموش کرد اورا بہ تبکیت خصومت ١٢
[٦] تولیہ کار داردادن کسے را کردن ١٢ ص

مسئلہ پوچھونگا جسکا جواب وہ نہین جانتا ہے راوی نے کہا اور مین اوس سے ایک مسئلہ پوچھونگا پھر دیکھونگا کروہ اوس مین کیا کہتا ہے اور شیخ عبدالقادر بولے کہ خدا کی پناہ کہ مین اوس سے کچھہ پوچھون اور مین تو اوسکے آگے اسوقت اوسکے دیدار کی برکات کا انتظار کرونگا پھر جب ہم اوسپر داخل ہوے تو ہمنے اوسکو اوسکی جگہ مین نہ دیکھا پھر ہم گھڑی بہر ٹہہرے تو ناگاہ وہ بیٹھا ہوا ہے پس اوسنے ابن السقا کی طرف خشمناک ہوکر نظر کی پھر کہا او ابن السقا تیری خرابی ہو تو مجھسے ایسا مسئلہ پوچھیگا جسکا جواب مین نہین جانتا ہون وہ مسئلہ یون ہے اور اوسکا جواب ایسا ہی ہے مین کفر کی آگ دیکھہ رہا ہون کہ وہ تجھہ مین شعلہ مار رہی ہے پھر میری طرف نظر کی تو کہا او عبداللہ تو مجھسے ایک مسئلہ پوچھیگا تاکہ تو نظر کرے کہ مین اوس مین کیا کہتا ہون وہ مسئلہ ایسا ہے اور اوسکا جواب یون ہے البتہ مسخر کیجائیگی تجھپر دنیا تیری دونون کانون کی لو تک بسبب تیری اسارت ادب کے پھر شیخ عبدالقادر کیطرف نظر کی اور اونکو اپنے قریب بلایا اور اونکا اکرام کیا اور اوسنے کہا او عبدالقادر البتہ مقرر تو نے راضی کیا اللہ کو اور اوسکے رسول کو بسبب اپنے ادب کے گویا مین تجھکو دیکھہ رہا ہون بغداد مین اور مقرر تو چڑہا ہے کرسی پر اس حال مین کہ تو کلام کرنیوالا ہے جماعت پر اور تو نے کہا ہے کہ یہ میرا قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے اور گویا مین دیکھہ رہا ہون اولیا کو تیرے وقت مین اور مقرر اونہون نے اپنی گردنین تیرے اجلال کیواسطے جھکالی ہین پھر وہ اوسیوقت ہمارے پاس سے غائب ہوگیا پھر بعد اسکے ہمنے اوسکو نہین دیکھا راوی نے کہا پس شیخ عبدالقادر پر تو اونکی قرب کی نشانیان ظاہر ہوگئین اللہ عزوجل سے اور خاص و عام نے اونپر اجماع و اتفاق کیا اور اونہون نے کہا کہ میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے اور اولیا نے اقرار کیا اونکے فضل کا اونکے وقت مین اب رہا ابن السقا سو اوسنے علوم شرعیہ مین اشتغال کیا یہانتک کہ اون مین بارع ہوا اور اپنے وقت کے بہت سے لوگون پر اون مین فائق ہوگیا اور اوسکی اس بات کے ساتھہ شہرت ہوگئی کہ جو کوئی اوس سے ساری علوم مین مناظرہ کرتا ہے تو وہ اوسکو قطع کردیتا ہے اور وہ صاحب زبان فصیح و روش نیک و خوب تہا پس خلیفہ نے اوسکو اپنا مقرب بنایا اور پیامبر کرکے بادشاہ روم کی طرف اوسکو بہیجا تو بادشاہ نے اوسکو صاحب فنون و فصاحت و روش نیکو خیال کیا پس وہ اوسکو پسند آیا اور اوسکے لیے قسّیس لوگ اور دین نصرانیت کی علما جمع کیے پھر اونہون نے اوس سے مناظرہ کیا تو اوسنے عاجز کرکے اونکو ساکت کردیا پس وہ بادشاہ کے نزدیک عظیم و بزرگ ہوا پھر اوسنے بادشاہ کی ایک خوبصورت بیٹی دیکھی تو اوسپر مفتون ہوگیا اور اوسکی باپ سے سوال کیا کہ اوس سے اوسکا نکاح کردے پس اوسنے انکار کیا مگر یہ کہ وہ نصرانی ہوجاے تو اوسنے بادشاہ کا کہا مان لیا اوس سے بیاہ کیا پھر ابن السقا نے غوث کی بات یاد کی

اور جان لیا کہ اوسکے سبب سے اوسکو مصیبت پہونچی راوی نے کہا اب رہا مین سو دمشق کی طرف آیا اور
سلطان نور الدین شہید نے مجھکو حضوری مین بلایا اور اوقاف کی حکومت پر مجھے زبردستی مقرر کر دیا پس
مین اوسکا والی بنایا گیا اور دنیا نے مجھپر خوب توجہ کی پس غوث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہم سبکے حق مین
سچا ہوا۔ **الحکایۃ الثانیۃ والستون** بعد الست المئین حکی مسنداً من ثلث طرق
عن جماعۃ من الشیوخ قالوا قال الشیخ ابو محمد عبد الرحمن الطفسونجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو
علی الکرسی بطفسونج انا بین الاولیاء کالکرکی بین الطیور اطولھم عنقاً فقام الشیخ ابو الحسن علی
بن احمد الحسینی وکان ذا حال فاخر ونزع دلقاً کان علیہ قال لہ دعنی اصارعک فسکت الشیخ
عبد الرحمن وقال لاصحابہ ما رایت فیہ شعرۃ خالیۃ من عنایۃ اللہ تعالیٰ وامرہ ان یلبس دلقہ
فقال لا اعود فیھا خرجت عنہ ثم التفت الی جھۃ الجنۃ ونادی باسم زوجتہ یا فاطمۃ ایتنی بما البسہ
فسمعتہ وھی فی الجنۃ وتلقیہ فی الطریق بما یلبس فقال لہ الشیخ عبد الرحمن من شیخک قال شیخی
الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ قال انی لم اسمع بذکر الشیخ عبد القادر
الا فی الارض وان لی اربعین سنۃ فی درکات المقدرۃ فما رایتہ ثم قال لجماعۃ من اصحابہ اذھبوا
الی بغداد وقولوا للشیخ عبد القادر یسلم علیک عبد الرحمن الطفسونجی ویقول لک ان لہ اربعین
سنۃ فی درکات باب القدرۃ فما اراک ثم لا داخلا ولا خارجا فقال الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ
عنہ وارضاہ فی ذلک الوقت لجماعۃ من اصحابہ اذھبوا الی الشیخ عبد الرحمن الطفسونجی وستجدون
فی طریقکم جماعۃ من اصحابہ بعثھم الی بکذا وکذا فاذا لقیتموھم فردوھم معکم فاذا اتیتموہ فقولوا
لہ یسلم علیک عبد القادر ویقول لک انت فی الدرکات ومن ھو فی الدرکات لا یری من ھو فی
الحضرۃ ومن ھو فی الحضرۃ لا یری من ھو فی المخدع وانا فی المخدع ادخل واخرج من باب السر من حیث لا ترانی بامارۃ
ان خرجت لک الخلعۃ الفلانیۃ فی الوقت الفلانی علی یدی خرجت لک وھی خلعۃ الرضا وبامارۃ
خروج التشریف الفلانی فی اللیلۃ الفلانیۃ لک علی یدی خرج وھو تشریف الفتح وبامارۃ ان خلع علیک
فی الدرکات بمحضر اثنی عشر الف ولی اللہ تعالیٰ خلعۃ الولایۃ وھی فرجیۃ خضراء طرازھا سورۃ
الاخلاص علی یدی خرجت لک فانتھوا الی نصف الطریق فوجدوا اصحاب الشیخ عبد الرحمن فردوھم
واتوا الیہ بلغوا رسالۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فقال صدق الشیخ عبد القادر
سلطان الوقت وصاحب التصریف فیہ بطور مسند بسہ طریق شیوخ کی ایک جماعت سے حکایت
کیا گیا ہے وہ سب کہتی ہین کہ شیخ ابو محمد عبد الرحمن طفسونجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا اور وہ کرسی پر تھے

[Left margin notes:]
عنقاً کرکی بالضم ایک مرغ ہے گردن دراز اونچی بطرز سارس ۱۲ منہ
سہ دلق بالفتح گدری جو صوفی لوگ پہنتے ہین ۱۲ منہ
سے اصارع کشتی ...
سے حاشیہ ...
شہ ...
ھ مصارعۃ کشتی کرنا ۱۲ منہ
ھ بکذا فی الاصل ۱۲ منہ
ھ مخدع بالضم گنجینہ کذا فی الاصل ولکن لا یظہر معناہ واللہ اعلم ۱۲ منہ
ھ مخدع بالضم والکسر گنجینہ کذا فی الصراح وقال فی اصطلاحات الصوفیۃ الواردۃ فی الفتوحات المکیۃ المخدع موضع ستر القطب عن الافراد الواصلین ۱۲ منہ

بلدۂ طفسونج مین کہ مین درمیان اولیا کے ایسا ہون جیسا کہ کلنگ درمیان پرندون کے ہوتا ہو دراز ترہ
اونکا از روے گردن کے پس شیخ ابو الحسن علی بن احمد حسینی اوٹھہ کہڑے ہوے اور یہ صاحب
حال فاخر تھے اور اپنا پوستین اوتار اجوا وپر تہا اور اونسے کہا کہ تم مجھے چہوڑو کہ مین نے کشتی لڑی اپنا
شیخ عبد الرحمن نے سکوت کیا اور اپنے اصحاب سے کہا کہ مین اس مین کوئی بال نہین دیکھتا ہون جو کہ
اللہ تعالی کی عنایت سے خالی ہوا اور اونکو حکم دیا کہ اپنا پوستین پہن لین تو وہ بولے کہ مین اوس کو
نہ کرونگا یعنی اوسکو پہر نہ پہنونگا مین تو اوس سے نکل چکا ہون پہر ناگہان جنت کی طرف التفات کیا اور
اپنی بی بی کا نام لیکر پکارا کہ او فاطمہ میرے پاس وہ لباس لا جسکو مین پہنون پس اونسے اس بات کو سن لیا
حالانکہ جنت مین ہے اور ڈال رہی ہے راہ مین وہ شے جسکو وہ پہنین پہر شیخ عبد الرحمن نے اون سے
کہا کہ تمہارا شیخ کون ہے اونہون نے کہا کہ میرے شیخ حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ
وارضاہ ہین شیخ عبد الرحمن نے کہا کہ مین نے تو شیخ عبد القادر کا ذکر نہین سنا مگر یہ ہین مین اور مجھکو
تو چالیس برس ہوئین درکات قدرت مین سو مین نے اونکو وہان نہین دیکھا اور اپنے اصحاب کی ایک
جماعت سے کہا کہ تم بغداد کی طرف چلے جاؤ اور شیخ عبد القادر سے کہو کہ عبد الرحمن طفسونجی تمکو سلام کہتا ہی
اور تمسے یہ بات کہتا ہی کہ اوسکو تو چالیس برس ہوئین درکات باب قدرت مین پس مین تمکو وہان نہین
دیکھتا ہون نہ تو داخل ہوتے اور نہ نکلتے پس حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے
اوسیوقت اپنے اصحاب کی ایک جماعت سے کہا کہ تم شیخ عبد الرحمن طفسونجی کی طرف چلے جاؤ اور تم ابہی
اپنی راہ مین اونکے اصحاب کی ایک جماعت کو پاؤگے اونہون فلان فلان بات کہکر اونکو میری طرف
بہیجا ہے پہر جب تم اونسے ملو تو اونکو اپنے ہمراہ واپس لئے جانا پہر جب تم شیخ عبد الرحمن کے پاس آؤ
تو اونسے کہنا کہ شیخ عبد القادر تمکو سلام کہتا ہے اور تمسے کہتا ہے کہ تم تو درکات مین ہو اور جو شخص
درکات مین ہو وہ اوس شخص کو نہین دیکھتا ہے جو کہ حضرت مین ہے اور جو شخص حضرت مین ہو وہ نہین دیکھتا
ہی اوس شخص کو جو کہ مخدع مین ہے اور مین مخدع مین ہون داخل ہوتا ہون اور نکلتا ہون باب سر
سے جہان کہ تم مجھے نہین دیکھتے ہو باین نشانی کہ فلان خلعت فلان وقت مین تمہارے واسطے نکلا وہ
میرے ہاتہہ پر تمہارے واسطے نکلا ہی اور وہ خلعت رضا ہی اور بعلامت نکلنے فلان خلعت کے فلان
رات مین واسطے تمہارے وہ میرے ہاتہہ پر نکلا ہے اور وہ تشریف فتح ہی اور بان علامت کہ درکات مین
بارہ ہزار اولیا کے روبرو تمکو خلعت ولایت پہنایا گیا اور وہ ایک سبز فرجیہ ہے جسکا طراز سورہ اخلاص ہے
وہ میرے ہاتہہ پر تمہارے واسطے نکلا ہی پہر آپکے اصحاب نصف راہ تک پہونچے تو اونہون نے شیخ عبد الرحمن کے

اصحاب کو پایا پس اونکو واپس لیگئے اور شیخ عبد الرحمن کی طرف آئے اور حضرت شیخ عبد القادر رضی
اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی رسالت پہونچائی تو وہ بولے کہ شیخ عبد القادر نے سچ کہا وہ سلطان
وقت ہین اور اوس مین صاحب تصریف ہین **الحکایۃ الثالثۃ والستون** بعد الست
المئین عن الشیخ ابی القاسم البطائحی نزیل الشام رحمۃ اللہ تعالیٰ قال اتیتُ الی جبلِ لبنانَ لِازورَ
مَن فیہ من الصالحین فی سنۃِ تسعٍ وسبعین وخمسمائۃٍ وکان فیہ یومئذ رجلٌ من الصالحین
من اصبھان یقال لہ الشیخ الجبلی سُمی بالجبلی لطولِ اقامتہ فی جبل لبنان فاتیتُہ وجلستُ الیہ
وقلتُ یا سیدی کم لکَ ھنا قال ستون سنۃً قلتُ ایَّ شیءٍ مرّ بکَ ھنا من العجائب قال کنت ھنا
سنۃ تسع وخمسین وخمسمائۃ فرایت اھلَ الجبلِ فی لیلۃٍ مُقمِرۃٍ یجتمع بعضھم الی بعض ویطیرون
فی الھواء الی جھۃ العراق جماعۃ بعدَ اخری فقلت لصاحب لی منھم الی این تذھبون قال امرنا
الخضر سلام اللہ علیہ ان ناتیَ بغدادَ فنحضر بین یدی القطبِ قلتُ من ھو قال الشیخ عبد القادر
فاستاذنتُہ فی المسیرِ معہ قال نعم فسرنا فی الھواء فلم یکن الا یسیراً حتی اتینا بغداد فاذا ھم بین
یدیہ صفوف واکابرھم یقولون لہ سیدنا وھو یامرھم بالامر فیبتدرون لامتثالہ[1] ثم امرھم بالانصراف
فرجعوا من بین یدیہ القھقری[2] حتی استقلوا فی الھواء سائرین وانا مع صاحبی فلما رجعنا الی الجبل
قلت لہ ما رایتُ کاللیلۃ فی ادبکم بین یدیہ واسراعکم الی امتثال امرہ فقال لی یا اخی وکیف لا
وھو الذی قال قدمی ھذہ علی رقبۃِ کل ولی اللہ وقد اُمرنا بطاعتہ واحترامہ شیخ ابو القاسم
بطائحی نزیل شام رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ مین کوہ لبنان کی طرف آیا تاکہ زیارت کرون اون صالحین
کی جو اوس مین ہین ۵۷۹ھ پانسو اوناسی مین اور اوسوقت اوس پہاڑ مین صالحین مین سے ایک
شخص اصبہان کا تہا اوسکو شیخ جبلی کہا جاتا تہا اوسکا نام جبلی رکہا گیا بسبب اوسکے درازی اقامت
کے کوہ لبنان مین پس مین اوسکے پاس آیا اور اوسکی طرف بیٹہا اور کہا کہ یا سیدی تمکو یہان کتنی برسین ہوئین
اوسنے کہا ساٹھہ برس مینے کہا کہ عجائب مین سے یہان تمپر کونسی شے گذری کہا کہ ۵۵۹ھ پانسو انسٹھہ
مین یہان میں تہا پس مینے چاندنی رات مین اس پہاڑ والون کو دیکہا کہ اونکے بعض لوگ بعض کیطرف جمع ہورہے
ہین اور جہت عراق کی طرف ایک جماعت بعد دوسری کے ہوا مین اوڑرہی ہین تو مینے اپنے دوست سے
کہا جو اون مین سے تہا کہ تم کدہر جاتے ہو اوسنے کہا کہ ہمکو خضر سلام اللہ علیہ نے یہ امر کیا ہے کہ ہم
بغداد مین آئین پہر قطب کے سامنے حاضر ہون مینے کہا وہ کون ہے کہا کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی
اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ہین پس مینے اوسکے ہمراہ چلنے مین اوس سے اذن مانگا اوسنے کہا ہان

[1] فرمان تبردارے کردن ۱۲ ص
[2] الرجوع الی خلف الصحیح رجع القہقری برگردید باز پس بازگشت ۱۲ از ۱۲ ق
اسم است برای نوع بازگشت را ۱۲ صراح

پس ہم ہوا مین چلے پہر نہین ہوئی مگر ذرا دیر یہانتک کہ ہم بغداد کو آگئے تو کیا دیکھتا ہون کہ وہ لوگ اونکے
آگے صفین باندہکر کہڑے ہین اور اونکے اکابر لوگ اونسے کہہ رہے ہین سیدنا یعنی آپ ہمارے
سردار ہین اور وہ اونکو کام کا حکم دے رہی ہین پہر وہ اونکے حکم کی بجا آوری کیواسطے جہپٹ رہے ہین
پہر اونہون نے اونکو لوٹ جانیکا حکم دیا تو وہ اونکے آگے سے پچ پاؤن ہوکر لوٹے یہان تک
کہ ہوا مین چلتے ہوسے سیدہے کہڑے ہوگئے اور مین اپنے دوست کیساتہہ تہا پہر جب ہم اوس پہاڑ
کی طرف لوٹ آئے تو مینے اوس سے کہا کہ نہین دیکہا مینے مثل آجکی رات کے تمہارا ادب مین اونکے
آگے اور تمہاری سرعت کرنے مین طرف بجا آوری اونکے حکم کی تو اوسنے مجہسے کہا کہ اے میرے بہائی
کیونکر نہ کرین حالانکہ یہ وہ شخص ہین جنہون نے کہا ہی کہ یہ میرا قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے اور مقرر
ہمکو اونکی طاعت و احترام کا حکم کیا گیا ہی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ونفعنا بہ فی الدنیا والآخرۃ آمین +

## الحکایۃ الرابعۃ والستون بعد الستّ المئین عن الشیخ ابی محمد عبد اللہ البطائحی

رحمۃ اللہ علیہ قال دخلت علی شیخنا محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
بیتہ یوما فوجدت عندہ اربعۃ نفر ما رایتہم قبل فوقفت مکانی فلما قاموا من عندہ قال
لی الشیخ الحقہم وسلہم یدعوا لک فلحقتہم فی صحن المدرسۃ قبل ان یخرجوا وسألتہم
الدعاء وقال لی احدہم لک البشری انت خادم رجل ببرکتہ یحرس اللہ تعالیٰ الارض سہلہا
وجبلہا وبرّہا وبحرہا وبدعوتہ یرحم الخلیقۃ برّہا وفاجرہا ونحن وسائر الاولیاء فی خفارۃ انفاسہ
وتحت ظل قدمہ وفی دائرۃ امرہ ثم خرجوا من باب المدرسۃ فلم ارہم فرجعت الی الشیخ متعجبا
فقال لی قبل ان اخبرہ بشئی یا عبد اللہ لا تعلم احدا بما قالوا لک وانا حیّ قلت یا سیدی من
ھؤلاء قال رؤساء رجال جبل قاف ھم الان فی مواضعہم من جبل قاف شیخ ابو محمد عبد اللہ
بطائحی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہین کہ مین ایکدن داخل ہوا ہمارے شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ
عنہ وارضاہ پر اونکے گہر مین پس مین نے اونکے پاس چار آدمی پائے اس سے قبل مین نے اونکو نہین دیکہا تہا
تو مین اپنی جگہ مین ٹہیر گیا پہر جب وہ اونکے پاس سے اوٹہ کہڑے ہوئے تو حضرت شیخ نے مجہسے فرمایا کہ تو
اونسے جا مل اور اونسے سوال کر کہ وہ تیرے واسطے دعا کرین پس مین مدرسہ کے صحن مین اونسے جا ملا
اس سے قبل کہ وہ نکلین اور اونسے مین نے دعا کا سوال کیا اور اون مین سے ایک نے مجہسے کہا کہ تجہکو
بشارت ہو تو ایک ایسے مرد کا خادم ہے جسکی برکت سے اللہ تعالیٰ حراست کرتا ہی زمین کی اوسکے
نرم کی اور اوسکے پہاڑ کی اور اوسکے جنگل و بیابان کی اور اوسکے دریا کی اور اوسکی دعا سے

رحم کرتا ہے خلق پر اوسکے نیکوکار پر اور اوسکے بدکار پر اور وہ اور سارے اولیاء اوسکے انفاس کے عہد و پیمان مین ہین اور اوسکے قدم کے سایہ کے نیچے اور اوسکے امر کے دائرہ مین ہین پھر وہ مدرسے کے دروازے سے نکل گئے پھر مینے اونکو نہین دیکھا پھر مین تعجب کرتا ہوا حضرت شیخ کی طرف لوٹ کر آیا تو مجھسے فرمایا قبل اسکے کہ مین اونکو کسی شئے کی خبر دون اوعبداللہ تو کسیکو خبر مت دینا اوس بات کی جو اونہون نے تجھسے کہی اور مین زندہ ہون مینے عرض کیا یا سیدی یہ کون لوگ ہین فرمایا کہ مردان کوہ قاف کے رؤسا ہین اور وہ ابھی اپنے مواضع مین ہین جبل قاف سے

**الحکایۃ الخامسۃ والستون** بعد الست المئین عن الشیخ الکبیر العارف باللہ الشہیر علی بن الہیتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ قال دخلتُ بغداد مرۃ لزیارۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فوافیتہ فوق سطح مدرستہ یصلی الضحیٰ فنظرت الی الفضاء فوجدتُ فیہ اربعین صفا من رجال الغیب واقفین فی کل صف سبعون رجلا فقلت لھم الا تجاسون فقالوا حتی تنقضی صلوٰتہ ویاذن لنا فان یدہ فوق ایدینا وقدمہ علی رقابنا وامرہ علینا کلنا فلما سلم اقبلوا الیہ مبادرین یسلمون علیہ ویقبلون یدہ او قال یدیہ قال الشیخ علی بن الہیتی فکنا اذا راینا الشیخ عبد القادر راینا الخیر کلہ **شیخ کبیر عارف باللہ شہیر علی بن الہیتی** رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہین کہ مین ایکبار بغداد مین داخل ہوا واسطے زیارت حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے تو مینے اونکو پایا کہ اپنے مدرسہ کے چھت پر ضحی کی نماز پڑھ رہے ہین پس مینے فضا[1] کی طرف نظر کی تو اوس مین چالیس صفین مردان غیب کی پائین کہ وہ ٹھیری ہوئی ہین ہر صف مین ستر مرد ہین پس مین نے اونسے کہا کہ تم کیون نہین بیٹھ جاتے ہو تو وہ بولے یہان تک کہ اونکی نماز تمام ہوجائے یا وہ اپنی نماز کو پورا کرلین اور ہمکو اذن دین اسلئے کہ بیشک اونکا ہاتھ ہمارے ہاتھون کے اوپر ہے اور اونکا قدم ہماری گردنون پر ہے اور اونکا حکم ہم سب پر ہے پھر جب اونہون نے سلام پھیرا تو وہ سب جلدی کرتے ہوے اونکی طرف آئے اونکو سلام کرتے تھے اور اونکے ہاتھ یا کہا اونکے دونون ہاتھ چومتے تھے شیخ علی بن ہیتی نے کہا پس ہمارا یہ حال تھا کہ جسوقت ہمنے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھ لیا تو ہمنے کل خیر دیکھ لی۔ **الحکایۃ السادسۃ والستون** بعد الست المئین عن الشیخ عبد الرزاق بن شیخ الاسلام السید محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ قال قیل للشیخ عبد القادر متے علمت انک ولی اللہ تعالیٰ قال کنت وانا ابن عشر سنین فی بلدنا اخرج من دارنا واذھب الی المکتب فاری الملائکۃ تمشی حولی فاذا وصلت المکتب سمعت الملائکۃ تقول للصبیان

یقضی

[1] فضا کشادگی فراخی زمین و زمین فراخ ۱۲

افسحوا لولي الله حتى يجلس فمر بنا يوماً رجل ما عرفته يومئذ فسمع الملائكة تقول ذلك فقال
لاحدهم ما هذا الصبي ثم قال لهذا الصبي سيكون له شأن عظيم هذا يعطى فلا يمنع ويمكن
فلا يحجب ويقرب فلا يمكر به ثم عرفت ذلك الرجل بعد اربعين سنة فاذا هو من ابدال ذلك
الوقت **قال** وكنت صغيراً في بلد اهلي كلما هممت ان العب مع الصبيان سمعت قائلا يقول
لي الي يا مبارك فاهرب والقي نفسي في حجر امي واني لاسمع الآن هذا في خلوتي **قال** وكنت في
زمن مجاهدتي اذا اخذتني سنة اسمع قائلا يقول لي يا عبد القادر ما خلقت للنوم قد
احييناك ولم تك شيئاً فلا تغفل وانت شيء **وعن** الشيخين الجليلين الشيخ ابي سعود احمد بن
ابي بكر الحريمي العطاري والشيخ ابي عبد الله محمد بن قائد قالا تكلم الشيخ صدقة البغدادي رضي
الله تعالى عنه بكلام انكر عليه بطريق الشرع فطولع به الخليفة فامر باحضاره وتعزيره فلما حضر
وكشف راسه صاح خادمه واشيخاه فشلت يد الذي هم بضربه والقى الله سبحانه وتعالى الهيبة
في قلب المتولي فطالع الوزير بذلك فالقى الله تعالى الهيبة في قلب الوزير فطالع الخليفة فالقى الله تعالى الهيبة
في قلب الخليفة فامر باطلاقه فدخل رباط الشيخ عبد القادر رضي الله تعالى عنه وارضاه
فوجد المشائخ والناس جلوساً ينتظرون خروج الشيخ ليتكلم عليهم فجاء فجلس بين المشائخ فلما
صعد الشيخ الكرسي لم يتكلم ولم يامر القاري بالقراءة فاخذ الناس وجد عظيم وداخلهم امر جليل
فقال الشيخ صدقة في نفسه الشيخ لم يتكلم والقاري لم يقرأ فمم هذا الوجد فالتفت الشيخ الى جهته
وقال يا هذا جاء مريد لي من البيت المقدس الى هنا في خطوة وتاب على يدي والحاضرون اليوم
في ضيافته فقال الشيخ صدقة في نفسه من يكون خطوته من البيت المقدس الى بغداد فمم يتوب
وما احتياجه الى الشيخ فالتفت الشيخ الى جهته وقال يا هذا يتوب من الخطو في الهواء فلا يرجع
اليه ويحتاج ان اعلمه الطريق الى محبة الله تعالى عز وجل **ثم قال** اما سيفي مشهور وقوسي
موتور ونبالي مفوقة وسهامي صائبة ورمحي مصوب وفرسي مسرج انا نار الله الموقدة انا
سلاب الاحوال انا بحر بلا ساحل انا المحفوظ انا الملحوظ انا المحظوظ يا صوام يا قوام يا اهل
الجبال دكت جبالكم يا اهل الصوامع هدمت صوامعكم اقبلوا الى امر من الله انا امر من الله يا
بنيات الطريق يا رجال يا ابطال يا ابدال يا اطفال هلموا وخذوا عن البحر الذي لا ساحل له يا
عزيزي انت واحد في السماء وانا واحد في الارض لا اله الا انت يقال لي بين الليل والنهار
سبعين مرة وانا اخترتك لنفسي ولتصنع على عيني يقال لي يا عبد القادر تكلم نسمع منك يا

عبد القادر بحقی علیک کل بحقی علیک اِشْرَبْ بحقی علیک تکلم واٰمنتک من الردّ و یقول علی
رؤس الاشہاد ماتطلع الشمس حتی تُسلّم علی وتجئ السنة الی وتسلم علی وتخبرنی بمایجری فیہا
ویجئ الشہر الی ویسلم علی ویخبرنی بمایجری فیہ ویجئ الاسبوع الی ویسلم علی ویخبرنی بمایجری
فیہ ویجئ الیوم الی ویسلم علی ویخبرنی بما یجری فیہ وعزة ربی ان السعداء والاشقیاء یعرضون
علی وان عینی ترنو فی اللوح المحفوظ وانا غائص فی بحار علم اللہ ومشاہدتہ حجة اللہ علیکم
جمیعکم انا نائب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ووارثہ فی الارض **شیخ عبد الرزاق بن شیخ**
الاسلام حضرت محیی الدین سید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کہتے ہین کہ حضرت شیخ عبد القادر سے
کہا گیا کہ آپنے یہ کب جانا کہ آپ اللہ تعالی کے ولی ہین فرمایا کہ مین اپنے شہر مین دس برس کی عمر کا تہا اپنی
گہر سے نکلتا اور مکتب کیطرف جایا کرتا تہا تو مین فرشتون کو دیکہتا تہا کہ وہ میری گرد اگرد چل رہے ہین پہر جب
مین مدرسہ کو پہونچتا تو فرشتون کو سنتا کہ وہ لڑکون سے کہتے ہین کہ گنجائش کرو واسطے ولی اللہ کے
تاکہ وہ بیٹہہ جائے پہر ایک دن ہمپر ایک شخص گذرا مین اوسوقت اوسکو پہچانتا نہ تہا تو اوسنے فرشتون کو
یہ بات کہتی سن لیا تو اوسنے اون لڑکون مین کے ایک سے کہا کہ یہ کیا لڑکا ہے پہر کہا کہ عنقریب البتہ اس
لڑکے کے واسطے ایک بڑی شان ہوگی اسکو دیا جائیگا پہر منع نہ کیا جائیگا اور اسکو تمکین دیجائیگی پہر یہ حجاب
نہ کیا جائیگا اور یہ مقرب بنایا جائیگا پہر اسکے ساتہہ مکر نہ کیا جائیگا پہر بعد چالیس برس کے اوس شخص کو
مین نے پہچان لیا تو ناگاہ وہ اوسوقت کے ابدال مین سے تہا فرمایا اور مین اپنے شہر مین چہوٹا ساتہا جب کبہی مین نے
یہ قصد کیا کہ لڑکون کے ساتہہ کہیلون تو ایک کہنے والے کو سنا کہ وہ مجہسے کہہ رہا ہے او مبارک تو میری
طرف آ پس مین ڈرتا ہوا بہاگ آتا اور اپنی نفس کو اپنی ماں کی گود مین ڈالدیتا تہا اور بیشک مین اب اس بات کو
اپنی خلوت مین سنا کرتا ہون فرمایا اور جسوقت میرے مجاہدے کے زمانے مین مجہے اونگہہ آ پکڑتی تہی
تو مین ایک قائل کو سنتا تہا کہ وہ مجہسے کہہ رہا ہے او عبد القادر تو نیند کے واسطے مخلوق نہین ہوا ہے مقرر
ہمنے تجہکو زندہ کیا حالانکہ تو کوئی شئے نہ تہا پس اب تو ہمسے غافل مت ہو اس حال مین کہ تو ایک شئے ہے
**شیخین جلیلین** شیخ ابو سعود احمد بن ابی بکر حریمی عطار وشیخ ابو عبد اللہ محمد بن قائد کہتے ہین کہ **شیخ صدقہ**
بغدادی رضی اللہ تعالی عنہ نے کوئی ایسی بات کہدی جسکا بطریق شرع اونپر انکار کیا گیا پہر وہ بات لکہہ کر
خلیفہ کو پہونچائی گئی تو اوسنے اونکے حاضر کرنے کا اور اونکی تعزیر کا حکم دیا پہر وہ جب حاضر ہوے اور اونکا
سر کہولا گیا تو اونکا خادم واشیخاہ کہکر چلایا پس جس شخص نے اونکے مارنے کا قصد کیا تہا اوسکا ہاتہہ
شل ہوگیا اور اللہ سبحانہ وتعالی نے متولی کے دل مین ہیبت ڈالدی پہر وزیر کو اسکی خبر دی تو اللہ تعالی

نے وزیر کے دل مین ہیبت ڈالدی پہر خلیفہ کو اطلاع دی تو اللہ تعالیٰ نے خلیفہ کے دل مین ہیبت ڈالی
پس اوسنے اوسکے رہا کر دینے کا حکم دیدیا تو وہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی رباط
کے اندر گئے پس مشائخ کو اور لوگون کو بیٹھا ہوا پایا کہ حضرت شیخ کی برآمد ہونے کا انتظار کر رہے ہین تاکہ
آپ اونپر کلام کرین پہر حضرت شیخ آئے تو مشائخ کے درمیان مین بیٹھے پہر جب آپ کرسی پر چڑھے تو کلام
نہ کیا اور نہ قاری کو قرارت کا حکم دیا پہر لوگون کو ایک وجد عظیم نے پکڑا اور ایک امر جلیل اون مین داخل
ہوا پس شیخ صدقہ نے اپنے جی مین کہا کہ نہ تو حضرت شیخ نے کلام کیا اور نہ قاری نے پڑہا پہر یہ وجد کس
شے سے ہوا پس حضرت شیخ نے اونکی جہت کی طرف التفات کیا اور فرمایا اے شخص میرا ایک مرید بیت
المقدس سے یہانتک ایک قدم مین آیا اور اوسنے میرے ہاتہہ پر توبہ کی اور حاضرین آج اوسکی ضیافت
مین ہین پہر شیخ صدقہ نے اپنے جی مین کہا کہ جسکا قدم بیت المقدس سے بغداد تک ہو تو وہ کس شئے
سے توبہ کریگا اور شیخ کی طرف اوسکی کیا احتیاج ہے تو حضرت شیخ نے اونکے جہت کیطرف التفات کیا اور
فرمایا اے شخص وہ ہوا مین چلنے سے توبہ کرتا ہے پہر وہ اوسکی طرف رجوع نہین ہو ویگا اور وہ اس کا
محتاج ہے کہ مین اوسکو راہ کی تعلیم کرون طرف محبت اللہ عز وجل کے پہر فرمایا کیا نہین ہے میری تلوار سونتی ہوئی
اور میری کمان تانت چڑہائی ہوئی اور میرے تیر سوفار لگائے ہوئے اور میرے تیر نشانہ پر ٹہیک پہونچنے
والے اور میرا نیزہ سیدہا کیا ہوا اور میرا گہوڑا زین کسا ہوا مین ہون اللہ کی آگ سلگائی ہوئی مین برا
چہین لینے والا ہون احوال کا مین ایک دریاے ناپیدا کنار ہون مین نگاہ کہا گیا لحظوں مین لحاظ کیا گیا ہون
مین بہرہ مند ہون اور روزہ رکہنے والو اور رات کو کہڑے ہونے والو (یعنی نماز ین) او پہاڑون والو توڑے
گئے تمہاری پہاڑ او صوامع والو تمہارے صوامع ویران کئے گئے متوجہ ہو طرف ایک امر کے اللہ سے یعنی
ایک امر ہون اللہ کے امر سے او راہ کے کوچون والو او مردو او دلیر و بہادرو او ابدال او اطفال آؤ اور
لو اوس دریا سے جسکا کوئی کنارہ نہین ہے او میرے عزیز تو ایک ہی آسمان مین اور مین ایک ہون نہین
مین نہین کوئی معبود مگر تو مجہسے کہا جاتا ہے درمیان رات اور دن کے ستر بار اور مینے تجہکو برگزیدہ کیا
واسطے اپنی نفس کے اور تاکہ تو پرورش کیا جاے میری آنکہہ پر مجہسے کہا جاتا ہے او عبد القادر تو کلام کر تجہسے ہم
سنین گے او عبد القادر قسم ہے میرے حق کی تجہپر کہ تو کہا قسم ہے میرے حق کی تجہپر کہ تو پی قسم ہے میرے حق
کی تجہپر کہ تو کلام کر اور مینے تجہکو بے خوف کر دیا رد سے اور آپ فرماتے تھے سب کے روبرو کہ نہین
طلوع ہوتا ہے سورج یہانتک کہ وہ مجہپر سلام کرتا ہے اور آتی ہے برس طرف میرے اور سلام کرتی ہے
مجہپر اور خبر دیتی ہے مجہکو اوس شے کی جو اوس مین جاری ہوتی ہے اور آتا ہے مہینا طرف میرے اور

سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شئے کی جو اوس مین جاری ہوتی ہے اور آتا ہے ہفتہ طرف
میرے اور سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شئے کی جو اوس مین جاری ہوتی ہے اور آتا ہے
دن طرف میرے اور سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شئے کی جو اوس مین جاری ہوتی ہو
قسم ہے میرے رب کی عزت کی بیشک نیکبخت اور بدبخت لوگ مجھپر پیش کئے جاتے ہین اور بیشک میری آنکھ ہمیشہ دیکھتی ہے
لوح محفوظ مین اور مین غوطہ مارنیوالا ہون اللہ کے علم کے دریاؤن مین اور اوسکی مشاہدہ کے دریاؤن مین مین اللہ کی حجت ہون تمہاری سب پر مین نائب ہون رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اور اونکا وارث ہون زمین مین **الحکایۃ السابعۃ والستون بعد**
السِتِّ المئین عن الشیخ ابی القاسم بن احمد بن محمد البغدادی الحریمی قال کنت انا والشیخ
ابو سعود الحریمی والشیخ ابو الخیر بن محفوظ والشیخ ابو حفص الکیمانی والشیخ ابو العباس
الاسکاف والشیخ سیف الدین عبد الوہاب بن الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جلوسا
عند شیخنا محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ اخر یوم الجمعۃ سلخ جمادی الاخرۃ
من سنۃ ستین وخمسمایۃ وھو یتکلم علینا فجاء شاب حسن الصورۃ وجلس الی الشیخ وقال لہ
السلام علیک یا ولی اللہ انا شھر رجب جئتک اھنئک وما قدر ان یکون فی سوءٌ عامٌّ علی
الناس قال فلم یر الناس فی شھر رجب ذلک الاخیرا فلما کان یوم الاحد سلخہ جاء شخص کریہ
المنظر ونحن ایضا عندہ فقال لہ السلام علیک یا ولی اللہ انا شھر شعبان جئتک اھنئک وقد
قدر ان یکون فی وباء ببغداد وغلاءٌ بالحجاز وسیفٌ بخراسان قال فوقع فیہ فناءٌ ببغداد
وجاء الخبر بالغلاء الشدید بارض الحجاز وبالسیف فی خراسان ومرض الشیخ فی شعبان ایاما
فلما کان یوم الاثنین التاسع والعشرین منہ نحن ایضا عندہ وکان یومئذ حاضرا عندہ الشیخ علی
بن الھیتی والشیخ ابو النجیب السھروردی والشیخ ابو الحسن الجوسقی والقاضی ابو یعلی محمد بن
محمد بن الفراء فجاء شخص بھی السمت علیہ وقار فقال لہ السلام علیک یا ولی اللہ انا شھر
رمضان جئتک اعتذر الیک بما قدر علیک فی واودعک فھذا اخر اجتماعی بک ثم انصرف
قال فمات الشیخ فی ربیع الاخر من السنۃ الثانیۃ ولم یدرک رمضانا اٰخر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
وارضاہ **قال** وسمعت غیر مرۃ یقول علی الکرسی للہ تعالیٰ عبادٌ یاتی الیھم شھر رمضان فیعتذر
الیھم ان کانوا مرضوا فی ایامہ واصابتھم فاقۃ یقول لھم کیف انتم مما قضی علیکم فی **قال ولدہ**
الشیخ سیف الدین عبد الوہاب رحمہ اللہ تعالیٰ ما من شھر الا یاتی الیہ قبل ان یھل فان
کان مما قدر فیہ سوءٌ وشدۃ جاء فی صورۃ منکرۃ وان قدر فیہ خیر ولطف جاءہ فی صورۃ

عقیدہ نفس سر [illegible]
الاسکاف ۹ [illegible]
فناء

ان امصہا ففعلت فقال انصرف راشداً امهد یا فسرت من بغداد الی مصر وانا لا اکل و لا اشرب وقوتی فی زیادۃ **شیخ ابو عبداللہ محمد بن کامل نبیانی** رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ مین نے شیخ عارف ابو محمد شاور محلی رضی اللہ تعالی عنہ کو سنا وہ کہتے تہے کہ مین بغداد مین داخل ہوا واسطے زیارت شیخنا محیی الدین حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے اور ایک مدت انکے پاس مقیم رہا پہر جب مین نے مصر کیطرف رجوع ہونیکا عزم کیا بر طریق تجرید کے خلق و روپیہ سے تو مین نے اونسے اذن چاہا پس اونہون نے مجہے یہ وصیت کی مین کسی سے کچہہ نہ مانگون اور اپنی دو انگلیان میرے مونہہ مین کہدین اور مجہے امر کیا کہ مین اونکو چوسون پس مین نے اونکو چوس لیا پہر مجہسے فرمایا اب تو راشد و مہدی ہوکر چلا جا پہر مین بغداد سے مصر کیطرف چلا اور مین نہ کہانا کہاتا تہا اور نہ پیتا تہا حالانکہ میری قوت زیادتی مین تہی ✤ ✤

## الحکایۃ الخامسۃ والثمانون بعد الست المائتین عن الشیخ الاصیل عبد الرزاق

بن الشیخ ذی المجد الاثیل قطب الاولیاء الدلیل محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ قال خرج والدی یوما الی صلوۃ الجمعۃ وانا واخوای عبد الوہاب وعیسی معہ فمر بنا فی الطریق ثلثۃ احمال خمر للسلطان قد فاحت رائحتہا واشتدت ومعہا صاحب الشرطۃ[1] واعوان الدیوان فقال لہم الشیخ قفوا فلم یفعلوا واسرعوا فی سوق الدواب فقال الشیخ للدواب قفی فوقفت مکانہا کانہا جمادات[2] فضربوہا ضربا عنیفا فلم تتحرک من مواضعہا واخذہم کلہم القولنج وجعلوا ینقلبون علی الارض یمینا وشمالا من شدۃ المہم وضجوا بالشیخ واعلنوا بالتوبۃ والاستغفار وزال عنہم المہم فی الوقت وانقلبت رائحۃ الخمر رائحۃ الخل ففتحوا الاوانی فاذا ہی خل ومشت الدواب فعلت اصوات الناس بالضجیج وذہب الشیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ الی الجامع وانتہی الخبر الی السلطان فبکی رعبا وارتدع[3] عن فعل کثیر من المحرمات واتی الی زیارۃ الشیخ وکان یجلس بین یدیہ متواضعا متصاغرا **شیخ اصیل عبد الرزاق** بن شیخ جلیل ذی المجد الاثیل قطب الاولیاء الدلیل مولانا حضرت سید عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کہتے ہین کہ ایکدن میرے والد نماز جمعہ کیطرف نکلے اور مین اور میرے دونون بہائی عبدالوہاب و عیسی اونکے ہمراہ تہے پس راہ مین تین بوجہ شراب کے ہمپر گذرے جنکو بادشاہ کیواسطے لئے جاتے تہے اونکی بو اڑی اور بشدت ہوئی اور اونکے ساتہہ کوتوال کا سپاہی اور دیوان کے اعوان تہے پس حضرت شیخ نے اونسے فرمایا کہ ٹہیر جاؤ تو وہ نہ ٹہیرے اور دواب کے چلانے مین جلدی کی پس حضرت شیخ نے دواب کو فرمایا کہ ٹہیر جاؤ تو وہ اپنی اپنی جگہ ایسی ٹہیر گئی گویا جماد ہین پہر لوگون نے اونکو سخت مارا تو بہی وہ اپنی جگہ سے نہ ہلے اور اون سب کو درد قولنج نے پکڑا اور اپنے درد کی شدت سے داہنے بائین طرف زمین پر

[1] له جمع شرطی سپاہی و اعوان ۱۲ [2] سنگی بالاصل ۱۲ بیابون ... سنگ ... ۱۲ص [3] ع ارتدع باز ایستادن ۱۲

لوٹنے لگے اور حضرت شیخ سے فریاد وزاری کی اور توبہ و استغفار کا اعلان کیا اور اوسی وقت اونکا
درد اونسے زائل ہو گیا اور شراب کی بو بدلکر سرکے کی بو ہو گئی تو اونہوں نے وہ برتن کھولے پس کیا
دیکھتے ہیں کہ وہ شراب ہے اور وہ چوپایے چلنے لگے پھر لوگوں کی آوازیں فریاد و شور کے ساتھ بلند ہوئیں
اور حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ مسجد جامع کیطرف چلے گئے اور یہ خبر بادشاہ کی طرف پہونچی تو وہ
رعب کے مارے رویا اور بہت سے محرمات کے کرنیسے باز آیا اور حضرت شیخ کی زیارت کو آیا اور وہ آپ کے
آگے متواضع و متصاغر ہو کر بیٹھا کرتا تھا۔

## الحکایۃ السادسۃ والثمانون

بعد السِتّ المئین عن الشیخ العارف ابی عمرو عثمان الصریفینی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال
کانت بدایۃ امری کنتُ لیلۃ بصریفین مستلقیا علی ظہری تحت السماء فمرّت فی الفضاء خمس
حمامات فسمعتُ احدٰھن تقول بلسان فصیح کنطق الآدمیین سبحان من عندہ خزائن کل شیئ
وما ننزلہ الا بقدر معلوم وسمعت الاخریٰ تقول سبحان من بعث الانبیاء حجۃ علی خلقہ وفضّل
علیھم محمدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وسمعتُ الاخریٰ تقول سبحان من اعطی کل شیئ خلقہ ثم ھدیٰ
وسمعتُ الاخریٰ تقول کل ما فی الدنیا باطل الا ما کان للہ ورسولہ وسمعت الاخریٰ تقول یا اھل
الغفلۃ عن مولاکم قوموا الی ربکم رب کریم یعطی الجزیل ویغفر الذنب العظیم قال فغشی علی ووفقت
وقد نزع من قلبی حبّ الدنیا وما فیھا فلما اصبحتُ عاھدتُ اللہ تعالیٰ ان اسلّم نفسی لشیخ
یدلّنی[له] علی ربی عز وجل فسرتُ لا ادری این اجد فاستقبلنی شیخ وافر الھیبۃ ظاھر الوضاءۃ[۲ه]
فقال لی السلام علیک یا عثمان فرددتُ علیہ السلام واقسمت علیہ من انت وکیف عرفت
اسمی وما رایتک قطّ فقال انا الخضر وکنت الساعۃ عند الشیخ عبد القادر فقال لی یا ابا العباس
قد جذب البارحۃ[۳ه] رجل بصریفین من اھل صریفین اسمہ عثمان وقد قُبل واُقبل علیہ ونودی
مرحبا بک یا عبدی وقد عاھد اللہ تعالیٰ ان یسلّم نفسہ لمن یدلہ علی ربہ عز وجل فاذھب الیہ
تجدہ فی الطریق فاتنی بہ ثم قال لی یا عثمان الشیخ عبد القادر سید العارفین فی ھذا العصر وقبلۃ
الوافدین فی ھذا الوقت فعلیک بملازمۃ خدمتہ وتعظیم حرمتہ قال فما شعرت بنفسی الا وانا
بغداد فی اسرع وقت وغاب عنی الخضر علیہ السلام فما رایتہ بعد ذلک الی سبع سنین قد خلت
علی الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فقال مرحبا لمن جذبہ مولاہ الیہ بالسنۃ الطیر
وجمع لہ کثیرا من الخیر یا عثمان سیھبُ اللہ ھریدا اسمہ عبد الغنی بن نقطۃ یعلو علی کثیر من الاولیاء
یباھی[۴ه] اللہ تعالیٰ بہ الملائکۃ ثم وضع علی راسی طاقیۃ فلما لمست راسی وجدت فی یافوخی[۵ه] بردا

[۱ه] یعنی رہنمائی کرے ۱۲ منہ
[۲ه] نورانی و پاکیزہ رو [?] و روشن و صفا (?)
[۳ه] گذشتہ رات ۱۲ منہ
[۴ه] افتخار و ناز کرے ۱۲ منہ
[۵ه] یافوخ [تالو] سر ۱۲ منہ

اتصل بفوادي واثلج قلبي فكشف لي عن الملكوت وسمعت العوالم وما فيها تسبح الله تعالى باختلاف
اللغات وانواع التقديس وكاد عقلي يذهب فرماني الشيخ يقطينة كانت بيده فثبت الله تعالى
على عقلي وزادني تمكينا ثم اجلسني في خلوة فمكثت فيها اشهرا والله ما وجدت امرا ظاهرا
ولا باطنا الا واخبرني به قبل ان اقوم به ولا وصلت الى مقام ولا حال ولا شاهدت مشهدا اولا
كوشفت بعالم من الغيب الا واخبرني به قبل ان اناله فيفصل لي احكامه ويحل مشكلاته و
يبين اصله وفرعه وما زال ينزلني منزلة بعد منزلة الى ما شاء الله من علمه واخبرني بامور وقعت
لي كما اخبر بعد اخباره بثلاثين سنة وكان بين لبسي منه وبين لبس ابن نقطة مني خمس وعشرون
سنة وهو كما وصف رضي الله تعالى عنه وارضاه **شیخ عارف ابو عمرو عثمان صریفینی** رضی الله
تعالی عنہ کہتے ہین کہ میرا ابتدائے امر تہا مین ایک رات صریفین مین آسمان کے نیچے اپنی پشت پر
چت لیٹا ہوا تہا پس پانچ کبوتر فضاء مین گذرے تو مینے اون مین کے ایک کو سنا کہ وہ بزبان فصیح مثل
نطق آدمیون کے یون کہہ رہا ہی کہ پاک ہی وہ جسکے پاس ہر شے کے خزانے ہین اور نہین اوتارتے ہین ہم
اوسکو مگر ساتہہ ایک اندازۂ معلوم کے اور دوسرے کو سنا کہ وہ یہ کہہ رہا ہی پاک ہی وہ جسنے اپنی خلق پر پیغمبرون
کو حجت بہیجا اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اونپر فضیلت دی اور کو سنا کہ وہ یون کہہ رہا ہی پاک ہی وہ جسنے
ہر شے کو اوسکی پیدائش عطا کی پہر راہ بتائی اور کو سنا کہ وہ یون کہہ رہا ہے ہر وہ شے جو دنیا مین ہے
باطل ہی مگر وہ شے جو کہ واسطے اللہ کے ہے اور اوسکے رسول کے اور کو سنا کہ وہ یہ کہہ رہا ہی او
غفلت والو اپنے مولی سے اوٹھ کہڑے ہو طرف اپنے رب کے ایسا رب کہ کریم ہی دیتا ہے بہت اور بخشتا ہی
بڑا گناہ راوی نے کہا پس مجہپر بیہوشی کی گئی اور مجہے ہوش آیا اس حال مین کہ دنیا وما فیہا کی جب میری
دل سی کہینچ لیگئی تہی پہر جب مین صبح کو اوٹہا تو مین نے اللہ تعالی سے یہ معاہدہ کیا کہ مین اپنا نفس ایسے شیخ کو
سپرد کر دون جو کہ مجہے میرے رب عزوجل کی راہ بتائے پہر مین چلا نہین جانتا تہا کہ کہان پاؤنگا پس میرے
سامنے ایک ایسا شیخ آیا جسکی ہیبت وافر اور خوبی وپاکیزگی ظاہر تہی تو اوسنے کہا السلام علیک یا عثمان
پس مین نے اوسکو سلام کا جواب دیا اور اوسکو قسم دی کہ تو کون ہے اور تو نے میرا نام کیونکر جانا حالانکہ
مینے تجہے کبہی نہین دیکہا ہے تو اوسنے کہا کہ مین خضر ہون اور مین ابہی شیخ عبد القادر کے پاس تہا پس
اونہون نے مجہسے کہا کہ او ابو العباس مقرر آجکی رات ایک مرد صریفین مین صریفین والون مین کا جذب
کیا گیا جسکا نام عثمان ہے اور مقرر وہ قبول کر لیا گیا اور اوسپر متوجہ ہوا اور اوسکو ندا کی گئی کہ مرحبا ہو تجہکو
میرے بندی اور مقرر اوسنے اللہ تعالی سے یہ معاہدہ کیا ہے کہ اپنا نفس اوس شخص کے سپرد کردی

له یقطینہ کدو ۱۲ س

جوکہ اوسے اوسکے رب عزوجل کی راہ بتاوے سوتو اوسکی طرف چلا جا اور تو اوسے راہ مین پائیگا سوتو اوسکو میرے پاس لے آپہر اونہون نے مجھسے کہا اُو عثمان شیخ عبدالقادر اس عصر مین عارفون کے سردار اور اسوقت مین وافدون کے قبلہ ہین پس تو اونکی خدمت کی ملازمت کو اور اونکی حرمت کی تعظیم کو اپنے اوپر لازم کرلے کہا پہر مجھے اپنے نفس کا شعور نہوا مگر اس حال مین کہ مین سیرع ترووقت مین بغداد مین تہا اور خضر علیہ السلام مجھسے غائب ہوگئے پہر بعد اسکے سات برس تک مینے اونکو نہین دیکھا پہر مین حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ پر داخل ہوا تو مجھسے فرمایا مرحبا ہے اوس شخص کو جسے اوسکے مولیٰ نے طیر کی زبانون سے اپنی طرف کہینچا اور بہت سی خیر اوسکے واسطے جمع کی اُو عثمان زمانہ آئندہ مین اللہ تعالیٰ تجھے ایک مرید بخشیگا جسکا نام عبدالغنی بن نقطہ ہوگا وہ بہت سے اولیا سے عالی رتبہ ہوگا اللہ تعالیٰ اوسکے ساتہہ فرشتون سے فخر کریگا پہر اونہون نے ایک طاقیہ یعنی ٹوپی میرے سر پر رکہی پس جب مین نے اپنا سر چہوا تو اپنے تارک سر مین ایک ایسی سردی پائی جوکہ میرے دلسے متصل ہوگئی اور میرے قلب کو سرد کردیا پہر میرے واسطے ملکوت کا کشف کیا گیا اور مین نے عالمون کو اور مافیہا کو سناکہ باختلاف لغات وانواع تقدیس اللہ تعالیٰ کی تسبیح کررہے ہین پس قریب تہا کہ میری عقل جاتی رہے تو حضرت شیخ نے مجھپر ایک کدو پہینک مارا جوکہ اونکے ہاتہہ مین تہا پس اللہ تعالیٰ نے میری عقل مجھپر ثابت رہنے دی اور تمکین مجھے زیادہ عطا کی پہر اونہون نے مجھکو خلوت مین بٹھایا تو کئی مہینے اوس مین ٹھہرا رہا پس قسم ہے اللہ کی نہین پایا مینے کوئی امر ظاہر اور باطن مگر اونہون نے اوسکی مجھے خبر دی قبل اسکے کہ مین اوسکو کہون اور نہین پہونچا مین طرف کسی مقام کے اور کسی حال کے اور نہین مشاہدہ کیا مینے کسی مشہد کا اور نہین کشف کیا گیا مجھپر کوئی عالم غیب سے مگر اونہون نے اوسکی مجھے خبر دیدی قبل اسکے کہ مین اوسکو پاؤن پہر وہ میرے واسطے اوسکے احکام کی تفصیل کرتے اور اوسکے مشکلات میرے لئے حل فرماتے اور اوسکی اصل وفرع کا بیان کرتے تہے اور وہ ہمیشہ ایک منزلت مین بعد ایک منزلت کے مجھکو اوتارتے رہے اوس شے کے علم تک جو اللہ تعالیٰ نے چاہا اور کئے امور کی مجھے خبر دی جوکہ مجھے واقع ہوئی جیسے اونہون نے خبر دی تہی تیس برس بعد اونکی خبر دینے سے اور درمیان اسکے کہ مینے اونسے خرقہ پہنا اور ابن نقطہ نے مجھسے خرقہ پہنا پچیس برس کی مدت تہی اور وہ ویسا ہی تہا جیسا کہ اونہون نے وصف کیا تہا رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ

## الحکایۃ السابعۃ والثمانون

بعد الست المئین عن الجلیل العارف باللہ مکارم رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کنت یوما بین یدی الشیخ عبدالقادر قدس اللہ روحہ ببدرستہ فمر بنا دراج طائر

في الجوّ فخطر في نفسي شهوة اكله بكشكٍ فنظر الشيخ اليّ متبسما ونظر الى الجوّ فسقط الدرّاج
الى ارض المدرسة وسعى حتى وقف على فخذي ساعة فقال الشيخ يا مكارم دونك وما اشتهيت
او ليغرّن عنّ الله تعالى منك شهوة بالكشك فبغض الى الدرّاج من وقتي ذلك الى الآن وانه
ليوضع بين يديّ مشويًّا ومطبوخًا فلا استطيع شمّ رائحته كراهة له وقد كنت قبل ذلك
من احبّ الناس فيه قال وحضرت مجلسه مرةً وهو يتكلم في مقامات الواصلين ومشاهدة
العارفين حتى اشتاق كل من كان حاضرا الى الله عز وجل فوقع في خاطري كيف الطريق الى
نيل المراد فقطع كلامه والتفت الى جهتي وقال يا مكارم بينك وبين مرادك قدمان تقطع
باحدهما الدنيا وبالاخرى نفسك ثم ها انت وربك - شیخ جلیل عارف مکارم رضی اللہ
تعالی عنہ کہتے ہین کہ مین ایکدن حضرت شیخ عبد القادر قدس اللہ روحہ کے روبرو تہا اونکے مدرسہ مین
پس ایک دراج درمیان آسمان وزمین کے اوڑتا ہوا ہمپر گذرا تو میرے جی مین اوسکے کہانے کی خواہش
جو کے ساتھہ گذری پس شیخ نے مسکراتے ہوئے میری طرف نظر کی اور جو کی طرف دیکہا تو وہ دراج
زمین مدرسہ کی طرف گر پڑا اور دوڑا یہانتک کہ گہڑی بہر تک میری ران پر ٹہیرا رہا پس حضرت شیخ نے
فرمایا او مکارم لیلی اوس شے کو جسکی تونے خواہش کی تہی یا البتہ اللہ تعالی اوسکے کہانے کی خواہش
جو کے ساتھہ تجہسے کہینچ لیگا پس میرا اوسوقت سے ابتک دراج مجہے مبغوض ہوگیا اور وہ بہنا ہوا اور
پکا ہوا میرے آگے رکہا جاتا ہی تو مین اوسکی کراہت کے مارے اوسکی بو سونگہنے کی طاقت نہین رکہتا ہون
حالانکہ اس سی قبل سب لوگونسے ٹرہکر وہ مجہے محبوب تہا کہا اور ایک بار مین اونکی مجلس مین تہا اور وہ
مقامات واصلین ومشاہدہ عارفین مین کلام کر رہے تہی یہانتک کہ ہر ایک جو حاضر تہا وہ اللہ تعالی کی طرف
مشتاق ہوگیا پس میری دل مین یہ بات پڑی کہ مراد پانے کی طرف راہ کیونکر ہے تو اونہون نی اپنا کلام
قطع کیا اور میری طرف التفات کیا اور فرمایا او مکارم درمیان تیرے اور تیری مراد کے دو قدم ہین ایک
قدم سے تو تو دنیا کو قطع کرے اور دوسرے سے اپنے نفس کو پہر تو ہے اور تیرا رب ہے **الحکایۃ**
**الثامنة والثمانون** بعد الست المئين عن الشيخ الصالح ابي المظفر اسمعيل بن علي الحميري
رحمه الله تعالى قال كان سيدي الشيخ علي بن الهيتي رضي الله تعالى عنه اذا مرض ربما ياتي الى
مكان لي يتمرّض فيه اياما فمرض مرة فاتاه سيدي الشيخ عبد القادر رضي الله تعالى عنه وارضاه
من بغداد عائدا واجتمعا في المكان المذكور وكان فيه نخلتان قد يبستا لهما اربع سنين
لم تثمرا وكنا قد عزمنا على قطعهما فقام الشيخ عبد القادر رضي الله تعالى عنه فتوضأ تحت

جو درمیان آسمان ۱۲
فوز بین ۱۲
تعریض بیمار داری کردن ۱۲

احدٰہما وصلی رکعتین تحت الاخری فاینعا واورقا واثمرا فی اسبوعہا ذٰلک وکان اوان حمل النخل فاحضرت شیئا من تمرہا فی ذلک المکان فاکل منہ وقال لی بارک اللہ لک فی ارضک ودرہمک وصاعک وضرعک قال فغلت لی ارضی منذ تلک السنۃ اضعاف خراجہا المعتاد وصرت کلما وضعت درہما فی جہۃ لیاتی لی منہا اضعافا مضاعفۃ واذا ترکت مائۃ کارۃ بر الی مکان ما وتصدقت منہا بخمس کارۃ وکلت الباقی لوجدتہ مائۃ کارۃ وانتجت ماشیتی حتی تاہ منی عددہا والحالۃ ھٰذہ الی الاٰن ببرکۃ دعوتہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شیخ صالح ابو المظفر اسمٰعیل بن علی حمیری رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ سیدی شیخ علی بن ہیتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب بیمار ہوتے تو بسا اوقات میرے ایک مکان کی طرف آتے اوس مین کئی دن اونکی تیمارداری کی جاتی تہی پس وہ ایک بار بیمار ہوئی تو سیدی حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ اونکی عیادت کرنے کو بغداد سے اونکے پاس آئے اور دونون مکان مذکور مین جمع ہوئے اوس مین کہجور کے دو درخت سوکہہ گئی تہے چار برس سے وہ بارور نہین ہوئے تہے ہمنے اونکی کاٹ ڈالنے پر عزم کرلیا تہا پس حضرت شیخ عبد القادر کہڑے ہوئے پہر اونہون نے ایک درخت کے نیچے تو وضو کیا اور دوسرے کے نیچے دو رکعت نماز پڑہی پس وہ دونون تر و تازہ ہوگئے اور اون مین پتے آگئے اور اوسی ہفتے مین بارور ہوگئے اور وہ وقت کہجورون کے بارور ہونیکا تہا تو میری کہجورین جو اوس مکان مین تہین اونمین سے کچہہ مینے حاضر کین پس آپنے اون مین سے کہائین اور مجہسے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تیرے واسطے برکت دے تیری زمین مین اور تیرے درہم مین اور تیرے صاع مین اور تیری مواشی مین کہا پہر اوسی برس سے میری زمین نے اپنے خراج معتاد کا کئی گنا مجہے دیا اور مین ایسا ہوگیا کہ جب کبہی کوئی درہم کسی جہت مین رکہتا تو وہ درہم اوس جہت سے دونا دون ہوکر میرے واسطے آتا اور جب مین گیہون کے سَو کارہ کسی مکان کیطرف چہوڑ دیتا پہر اگر اون مین سے پانچ کارہ خیرات کردیتا اور باقی کو ناپتا تو اونکو سو کارہ پاتا تہا اور میری ماشیہ کے بہانتک ولادہوئی کہ اونکی گنتی مجہسے جاتی رہی یعنی اتنی کثرت ہوئی کہ شمار نہین کرسکتا تہا اور اونکی دعا کی برکت سے ابتک یہی حالت ہے رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ

**الحکایۃ التاسعۃ والثمانون** بعد الست المئین عن الشیخ ابی الحسن الجوسقی رحمہ اللہ تعالیٰ قال ورد علی وارد عظیم فی زمن شیبتی اشکل علی کثیر من امورہ فجئت الی سیدی الشیخ علی بن الہیتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ لاسألہ عنہ فقال لی ابتداء یا ابا الحسن واردک من افضال القدرۃ لا تنحل مشکلاتہ بالاقوال بل بالافعال اذہب الی الشیخ عبد القادر

فانه ملك علماء العارفين ومالك ازمة افعال المتصرفين في وقته هذا قال فجئت الى بغداد و
دخلت على سيدي الشيخ عبد القادر رضوان الله عليه فوافيته جالسا في قبة مدرسة
وبين يديه جماعة فلما جلست بين يديه نظر الي ففهمت عنه جميع ما في باطني وما جئت بسببه
واخرج من تحت سجادته خيطا ملويا على خمس طاقات فاعطاني طرفه وامسك طرفه الآخر
بيده وحل منه ليلة فانضح لي من واردي طرف عظيم وشاهدت فيه امرا جليلا ثم حل
منه ليلة اخرى فانضح لي منه طرف عظيم وشاهدت فيه امرا جليلا وكلما حل ليلة انضح لي من وارد
طرف عظيم لا حد له عندي وشاهدت في ضمنه امرا جليلا لا يدرك كنهه حتى حل الليالي الخمس فانكشف لي
جميع احكام واردي وتبينت لي خفيات امورها من مكامن اسرارها ونهضت بصيرتي بقوى الروحانية
حتى خرقت الحجب فنظر الي الشيخ وقال خذها بقوة وامر قومك يأخذوا باحسنها فقمت بين
يديه ووالله ما كلمته بكلمة ولا علم الحاضرون شيئا من امري ورجعت الى الموضع الذي
جئت منه فلما جلست بين يدي الشيخ علي بن الهيتي قال لي قبل ان انطق الم اقل لك ان الشيخ
عبد القادر ملك علماء العارفين ومالك ازمة افعال المتصرفين يا ابا الحسن لم يكن من احكام
واردك مشاهدات لك لكن لما زج نظر الشيخ عبد القادر واردك انبحل لك هذه المشاهدات وفوادها تفني الاعمار
ولو لا قوله لك خذها بقوة لانفصل عنك عقلك وحشرت في زمرة المولهين بل اخبرك ممن يقتدي بك بقوله
وامر قومك يأخذوا باحسنها شیخ ابو الحسن جوسقی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ میرے
زمانہ پیری میں ایک ایسا وارد عظیم مجھپر وارد ہوا جسکے بہت سے امر مجھپر مشکل ہوئے پس میں سیدی
شیخ علی بن ہیتی رضی اللہ تعالی عنہ کی طرف آیا تاکہ اونسے اوس وارد کا حال پوچھوں تو انہوں نے ابتدا
ہی مجھسے فرمایا اے ابو الحسن تیرا وارد افعال قدرت میں سے ہے اوسکے مشکلات اقوال سے حل نہونگے
بلکہ افعال سے تو شیخ عبد القادر کی طرف چلا جا اسلیئے کہ وہ علمای عارفین کے بادشاہ ہیں اور اپنے اس
وقت میں افعال متصرفین کی باگوں کے مالک ہیں کہا پھر میں بغداد کی طرف آیا اور سیدی حضرت
شیخ عبد القادر رضوان اللہ تعالی علیہ پر داخل ہوا تو میں نے اونکو اپنے مدرسہ کے قبے میں بیٹھا ہوا پایا
اور اونکے آگے ایک جماعت تھی پھر جب میں اونکے آگے بیٹھا تو انہوں نے میری طرف نظر کی
پس جو شے میری باطن میں تھی اور جسکے سبب سے میں اونکے پاس آیا تھا وہ سب میں نے اونسے
سمجھ لی اونہوں نے اپنے مصلے کے نیچے سے ایک تاگا پانچ تار کا بٹا ہوا نکالا پھر اوسکا ایک سرا
توجھکو دیا اور دوسرا سرا اپنے ہاتھ میں پکڑا اور اوس میں سے ایک پیچ کھولا تو میری وارد

ع ازمۃ جمع زمام بمعنی مہار ۱۲
ع فوافیتہ موافاۃ رسیدن ۱۲
ع ملویا لی یلوی تافتن رسن و آمدن ۱۲
ع انضح لاح یلوح پیدا شدن و آن ۱۲ ص
ع طاقات جمع طاقۃ بالضم ریسمان پیچیدہ ۱۲ ق
ع لیلۃ یعنی پیچ تار ۱۲
ع زج نبین الشیخ پیداشتن خبر ۱۲ المقدمہ

بہ

ع اصل میں لفظ شیبی تھا جسکا ترجمہ پیری ہوا لیکن شاید شیبتی یعنی جوانی ہو واللہ اعلم ۱۲ منہ

مین سے ایک بڑا حصہ میرے لئے واضح ہوگیا اور مین نے اوس مین ایک امر جلیل مشاہدہ کیا پھر اوس مین سے اور پیچ کھولا تو اوس مین سے ایک بڑا حصہ میرے واسطے واضح ہوگیا اور مین نے اوس مین ایک امر جلیل مشاہدہ کیا اور یہ حال ہوگیا کہ جب مَین کوئی پیچ کھولتے تو میرے وارد مین سے ایک ایسا حصہ عظیم مجھے واضح ہوتا جاتا تھا جسکی میرے نزدیک کوئی حد نہین ہے اور اوسکے ضمن مین ایک ایسی امر جلیل کا مشاہدہ کرتا جاتا تھا جسکے کُنہ کا ادراک نہین کیا جا سکتا تھا یہانتک کہ پانچون پیچ کھولڈالے تو میرے وارد کے سارے احکام مجھپر منکشف ہوگئے اور اوسکے خفی امور اور اوسکی پوشیدہ اسرار سے میرے لئے ظاہر ہوگئے اور میری بصیرت قواے روحانیہ کے ساتھہ اوٹھہ کھڑی ہوئی یہانتک کہ حجابون کو پہاڑ ڈالا پھر حضرت شیخ نے میریطرف نظر کی اور فرمایا خُذْهَا بِقُوَّةٍ وَأْمُرْ قَوْمَكَ يَأْخُذُوا بِأَحْسَنِهَا یعنی پکڑ تو اوسکو ساتھہ قوت کے اور حکم کر اپنی قوم کو کہ وہ اخذ کرین اوسکے خوب تر کو پھر مین اونکے آگے کھڑا ہوگیا۔ واللہ نہ تو مین نے اونسے کوئی بات کی اور نہ حاضرین نے میرے امر مین سے کوئی شے جانی اور مین اوس جگہہ کی طرف لوٹ آیا جس سے آیا تھا پھر جب مین شیخ علی بن ہیتی کے آگے بیٹھا تو قبل اسکے کہ مین بولون اونہون نے مجھسے فرمایا کیون مین نے مجھسے نہین کہدیا تھا کہ شیخ عبدالقادر ملک علماے عارفین و مالک ازمۂ افعال متصرفین ہین اور ابوالحسن تیرے وارد کے احکام مین سے مشاہدات نہ تھے واسطے تیرے لیکن جبکہ شیخ عبدالقادر کی نظر تیری وارد سے ممزوج ہوئی تو اوسنے تیرے واسطے ان مشاہدات کا نتیجہ دیا اور اونکی ادنی مین عمرین فنا کی جاتی ہین اور اگر اونکا قول خُذْهَا بقوۃ تیرے واسطے نہ ہوتا تو تیری عقل تجھسے جدا ہو جاتی اور تو زمرۂ مولہین مین محشور ہوتا اور اونہون نے اپنے قول وامر قومک یاخذوا باحسنها سے تجھے یہ خبر دی ہے کہ تو اون لوگون مین سے ہے جنکے ساتھہ اقتدا کیا جاتا ہے

## الحکایۃ التسعون

بعد الست المائین عن الشیخ القدوۃ ابی محمّد علی بن ابی بکر البعقوبی رحمہ اللہ تعالیٰ قال اخذ سیدی الشیخ ابو الحسن علی بن الهیتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیدی واتانی الی سیدی الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ وقال لہ هذا غلامی فخلع ثوبا کان علیہ والبسنی ایاہ وقال لی لبست قمیص العافیۃ قال فلی منذ البستہ خمس وستون سنۃ ما وجدت لی فیها الما اشکوہ قال وانی بی الیہ ایضا وقال لہ اطلب منک لہ خلعۃ باطنۃ فاطرق ملیا فرایت بارقۃ من نور صدرت عنہ واتصلت بی فرایت فی الوقت الحاضر اصحاب القبور واحوالهم والملائکۃ فی مقاماتهم وسمعت تسبیحهم باختلاف لغاتهم وقرأت المکتوب

علی جبین کل انسان وکُشِفَ لی عن امورٍ جلیلۃ وقال لی خذھا ولا تخف فقال سیدی
الشیخ علی اخاف علیہ زوال العقل فضرب بیدہٖ فی صدری فوجدتُ فی باطنی شیئاً علی ھیئۃ
السندان فلم ارتع بشیئ مما رایت و سمعت و انا الی الاٰن استضیئ بنوزاتٖ البارقۃ فی طرق
الملکوت **قال** ودخلت بغداد اوّل دخولی الیھا وانا لا اعرف فیھا احداً ولا مکاناً والجأت الیٰ
مدرسۃٍ حسنۃٍ وھی مدرسۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ولم یکن فیھا
حینئذٍ غیری فسمعت قائلاً یقول من داخل دارٍ فیھا یاعبد الرزاق اخرج وانظر من ثَمَّ فخرج
ودخل وقال ماثَمَّ الا صبیٌّ سوادیٌّ قال لھذا الصبی شان عظیم ثم خرج الشیخ الی ومعہ
خُبزٌ وطعام وماکنت رایتہ قبل فقمتُ اجلالاً لہ فقال علی ائت ھُنا ووضع الطعام قُدّامی و
قال لی نفع اللہ بک نفع اللہ بک نفع اللہ بک سیاتی زمان یفتقر فیہ الیک وتصیر علیا
قال فانا فی دعوۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ **شیخ قدوہ ابو محمد علی
بن ابی بکر یعقوبی** رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ سیدی شیخ ابو الحسن علی بن ہیتی رضی اللہ تعالیٰ
عنہ سے نے میرا ہاتھ پکڑا اور سیدی شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کیطرف مجھکو
لائے اور اونسے کہا کہ یہ میرا غلام ہے تو اونہون نے ایک کپڑا اوتارا جو اونپر تہا اور وہ مجھے پہنا دیا
اور مجھسے فرمایا کہ تونے عافیت کا کُرتا پہن لیا کہا پس جب سے مینے اوسے پہنا ہے جسکو پینسٹھ برس
ہوئین اس مدت مین میرے لئے کوئی ایسا درد حادث نہین ہوا جسکی مین شکایت کرون کہا ایک بار
اور مجھکو اونکے پاس لائے اور اونسے کہا کہ مین آپسے اسکے واسطے ایک باطنی خلعت طلب
کرتا ہون پس اونہون نے ایک زمانہ تک اپنا سر نیچے کیا تو مینے نور کی ایک چمک دیکھی کہ وہ اونسے
صادر ہوئی اور میرے ساتھ متصل ہوگئی پس مینے اوسیوقت مین اصحاب قبور کو اور اونکے احوال کو
دیکھا اور فرشتون کو اونکے مقامات مین اور اونکی تسبیح سنی اونکی مختلف زبانون مین اور جو کچھہ
ہر انسان کی پیشانی پر لکھا ہوا ہے اوسکو پڑہ لیا اور امور جلیلہ میرے لئے کشف کئے گئے اور مجھسے
فرمایا کہ انکو لیلے اور مت ڈر پس سیدی شیخ علی نے کہا کہ مین عقل کے زائل ہونے سے اسپر ڈرتا ہون
تو اونہون نے اپنا ہاتھ میرے سینے مین مارا پس مین نے اپنے باطن مین ایک شے سندان کی
ہیئت پر پائی پہر مین کسی شے سے نہین ڈرا منجملہ اون اشیاء کے جنکو مینے دیکھا اور سنا اور مین
ابتک ملکوت کی راہون مین اوسی چمک کے نور سے روشنی لے رہا ہون کہا مین پہلے پہل بغداد
کی طرف داخل ہوا اور مین وہان نہ کسی شخص کو پہچانتا تہا نہ کسی مکان کو مینے ایک خوبصورت مدرسے کی

طرف پناہ پکڑی وہ مدرسہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کا تہا اور اوسوقت میرے سوا اوس مین کوئی نہ تہا پس مینے ایک کہنے والے کو سنا کہ اوس مدرسے مین کے ایک گہر کے اندر سے یون کہہ رہا ہی اوعبد الرزاق باہر نکل اور دیکھہ وہان کون ہی پس وہ باہر نکلے اور اندر گئے اور کہا وہان تو کوئی نہین ہے مگر ایک لڑکا گانوٗن کا ہی فرمایا کہ اس لڑکے کیواسطے تو ایک شان عظیم ہی پہر حضرت شیخ میری طرف نکلے اور اونکے ساتہہ روٹی اور طعام تہا مین نے اس سے قبل اونکو نہین دیکہا تہا تو مین اونکے اجلال کیواسطے کہڑا ہوگیا پس فرمایا علی یہان آ اور وہ طعام میرے آگے رکہدیا اور مجہسے فرمایا کہ اللہ تجہسے نفع دے اس کلمے کو تین بار فرمایا عنقریب ایک ایسا زمانہ آئیگا جس مین تیری طرف افتقار کیا جائیگا اور تو علی ہو جائیگا کہا پس مین حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کی دعا مین ہون **الحکایۃ الحادیۃ والتسعون**

بعد الست المئین عن الشیخ ابی عبد اللہ محمد الجیلی القزوینی اصلاً و داراً والشیخ ابی اسحٰق ابراھیم بن ابی عبد اللہ الطبری رحمہما اللہ تعالیٰ قالا لما اشتھر امر الشیخ محیی الدین فی البلاد قصد الی زیارتہ ثلاثۃ من مشائخ جیلان فلما دخلوا بغداد اوتوا الی مدرسۃ استاذنوا علیہ فوجدوہ جالساً بیدہ کتاب ورأوا ابریقہ متوجھا الی غیر جھۃ القبلۃ والخادم واقفاً بین یدیہ فنظر بعضہم الی بعض کالمنکرین علی الشیخ بسبب الابریق وتفریط الخادم فیہ فوضع الکتاب من یدہ ونظر الیہم نظرۃ ونظر الی الخادم نظرۃ فوقع میتا ونظر الی الابریق نظرۃ فدار بنفسہ الی القبلۃ **قالا** وحضر عندہ بمدرسۃ الشیخ بقا والشیخ علی بن ھیتی والشیخ ابو سعد القیلوی والشیخ ماجد الکردی فامر الشیخ خادمہ ان یمد السماط فلما ھیأہ واخذوا فی الاکل قال لخادمہ اقعد وکل قال انا صائم قال کل ولک اجر صوم ثلاث قال انا صائم قال کل ولک اجر صوم اسبوع قال انا صائم قال کل ولک اجر صوم شھر قال انا صائم قال کل ولک اجر صوم سنۃ قال انا صائم قال کل ولک اجر صوم الدھر قال انا صائم فنظر الیہ مغضبا فسقط الی الارض وانتفخ جسدہ ویقطر قیحا ودما فشفع فیہ المشائخ الحاضرون وسکن غضبہ علیہ حتی رضی عنہ فعاد کما کان کان لم یکن بہ شیئ **شیخ ابو عبد اللہ محمد جیلی قزوینی وشیخ** ابو اسحٰق ابراہیم بن ابو عبد اللہ طبری رحمہما اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ جب حضرت شیخ محیی الدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا امر شہرون مین مشتہر ہوا تو مشائخ جیلان مین سے تین شخصون نے اونکی زیارت کی طرف قصد کیا پس جب وہ بغداد مین داخل ہوے اور اونکے مدرسہ کیطرف آئے تو اونکی پاس

حاضر ہونے کا اذن چاہا پس اونکو پایا کہ بیٹھے ہوئے ہین اونکے ہاتھہ مین ایک کتاب ہے اور اونکے
لوٹے کو دیکھا کہ غیر جہت قبلہ کیطرف متوجہ ہے اور اونکے خادم کو دیکھا کہ اونکے آگے کھڑا ہے
پس اون مین کے بعض نے بعض کی طرف نظر کی مثل انکار کرنیوالون کے حضرت شیخ پر بسبب اوس
لوٹے کے اور بوجہ قصور کرنے خادم کے اوسکی باری مین پس حضرت شیخ نے وہ کتاب تو اپنے
دست مبارک سے رکھدی اور اونکی طرف ایک نظر کی اور اوسی خادم کی طرف بہی ایک نظر تو وہ مردہ
ہوکر گر پڑا اور اوس لوٹے کیطرف ایک نظر کی تو وہ خود قبلے کیطرف پہر گیا ہے دونون راوی
کہتے ہین کہ حاضر ہوئے آپکے پاس آپکے مدرسہ مین شیخ بقا و شیخ علی بن ہیتی و شیخ ابو سعد قیلوی
و شیخ ماجد کردی پس حضرت شیخ نے اپنے خادم کو حکم دیا کہ دسترخوان بچھاوے پہر جب اوسنے اوسکو مہیا کر دیا
اور وہ لوگ کہانے مین لگے تو حضرت شیخ نے اپنے خادم سے فرمایا کہ تو بہی بیٹھہ جا اور کہا اوسنے کہا مین
روزے سے ہون فرمایا کہا اور تیرے لئے تیرے روزے کا اجر ہے اوسنے عرض کی کہ مین روزہ دار
ہون فرمایا کہا اور تیرے واسطے ایک ہفتے کے روزے کا اجر ہے اوسنے کہا مین صائم ہون فرمایا
کہا اور تیرے لئے مہینے بہر کے روزونکا ثواب ہے اوسنے کہا میرا روزہ ہے فرمایا کہا اور تیرے واسطے
سال بہر کے روزون کا اجر ہے اوسنے عرض کیا کہ مین روزہ دار ہون فرمایا کہا اور تیرے لئے ہمیشہ کے
روزون کا ثواب ہے اوسنے کہا کہ میرا روزہ ہے پس حضرت شیخ نے غضبناک ہوکر اوسکی طرف نظر کی
تو وہ زمین کی طرف گر پڑا اور اوسکا جسم پہول گیا اور پیپ اور خون ہوکر ٹپکنے لگا پس مشائخ حاضرین
نے اوسکے حق مین سفارش کی اور آپکا غصہ جو اوسپر تہا وہ تہم گیا یہانتک کہ آپ اوس سے راضی
ہوگئے تو وہ ویسا ہی ہوگیا جیسا کہ تہا گویا اوسکو کچہہ ہوا ہی نہ تہا رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ ولا حرمنا
من برکات قربہ عند مولاہ آمین **الحکایۃ الثانیۃ والتسعون** بعد الست

المئین عن الشیخ ابی القاسم عمر بن مسعود البزار رحمہ اللہ تعالیٰ قال قال الشیخ محیی الدین
عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ لمؤذن مدرسہ نصف للیلۃ المسفرۃ عن صباح یوم
الجمعۃ المبارکۃ مستہل شہر رمضان المعظم سنۃ خمس و اربعین و خمسمائۃ اصعد الی المنارۃ و ناد
الاولۃ ففعل ثم قال لہ فی اول الثلث الاخیر اصعد و ناد الثانیۃ ففعل ثم قال لہ فی اول السحر
اصعد و ناد الثالثۃ ففعل ثم قال لہ بعد ساعۃ اصعد و ناد بالسحور ففعل فلما کان من الغد
سألہ خواص اصحابہ عن معنی ذلک فقال ان العرش اہتز عند ما قلت لہ ناد الاولۃ
اہتزازۃ عظیمۃ و نادی مناد من تحت العرش لیقیم المقربون الاخیار و عند ما قلت لہ

صفوۃ براہین ۱۲ ص

ناد الثانیۃ اهتزاهتزازۃ دون الاولیٰ ونادیٰ منادٍ من تحت العرش لیقم الاولیاء الابرار وعند ماقلت له ناد الثالثۃ اهتزاهتزازۃ دونهما ونادی منادٍ من تحت العرش لیقم المستغفرون بالاسحار ناشرتُ الی ذوی المرتبۃ الاولۃ ان هٰذا الوقت وقتکم والی اصحاب المرتبۃ الثانیۃ ان هٰذا الوقت وقتکم والی اصحاب المرتبۃ الثالثۃ ان هٰذا الوقت وقتکم شیخ ابوالقاسم عمر بن مسعود بزّار رحمہ اللہ تعالی سے مروی ہے وہ کہتے ہین کہ حضرت شیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے اپنے مدرسہ کے مؤذن سے فرمایا اوس نصف شب کوجسکی صبح کو روز مبارک جمعہ تہا اور وہ شب شہر رمضان معظم کی چاند رات تہی ۵۴۵ھ ہجری کی کہ تو منارہ کی طرف چڑہ جا اور پہلی اذان پکار دے پس اوسنے حکم کی بجاآوری کی پہر اول ثلث اخیر شب مین اوس سے فرمایا کہ چڑہ جا اور دوبارہ اذان دے پس اوسنے دیدی پہر اول سحر مین اوس سے فرمایا کہ چڑہ جا او تیسری بار اذان دیدے پس اوسنے حکم کی تعمیل کی پہر بعد گہڑی بہر کے اوس سے فرمایا کہ چڑہ جا اور سحری کی ندا کردے پس اوسنے کردی پہر جب کل کا دن ہوا تو آپکے خواص اصحاب نے آپسے اسکے معنی کا سوال کیا تو فرمایا کہ جس وقت مین نے اوس سے کہا تہا کہ اول ندا کر تو عرش نے ایک عظیم حرکت کی اور عرش کے نیچے سے ایک ندا کرنیوالے نے ندا کی کہ چاہیئے کہڑے ہوجائین مقربین اخیار اور جب مین نے اوس سے کہا تہا کہ دوسری ندا کر تو عرش نے ایک حرکت کی پہلے بار سے کم اونیز عرش سے ایک منادی نے ندا کی چاہیئے کہ کہڑے ہوجائین اولیاء ابرار اور جب مین نے اوس سے کہا تہا کہ تیسری بار ندا کر تو عرش نے ایک حرکت کی اول ودوسری بار سے کم اور اوسکے نیچے سے ایک منادی نے ندا کی چاہیئے کہ کہڑے ہوجائین مستغفرین بالاسحار یعنی وہ لوگ جوکہ سحر کیوقت مغفرت مانگا کرتے ہین پس مین نے اول مرتبہ والون کیطرف اشارہ کیا کہ یہ وقت تمہارا وقت ہی اور دوسرے رتبے والون کی طرف کہ یہ وقت تمہارا وقت ہی اور تیسرے مرتبے والون کی طرف کہ یہ وقت تمہارا وقت ہے۔

## الحکایۃ الثالثۃ والتسعون

بعد الست المئتین عن الشیخین الجلیلین السیدین الاصلین عبدالوہاب وعبدالرزاق ابنی قطب الزمان وصفوۃ الرحمٰن حامل رایۃ الشرف والمفاخر الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضوان اللہ علیہ وعلی محبیہ وقالا ابکر الشیخ بقا رضی اللہ تعالی عنہ سحر یوم الجمعۃ الخامس عشر من شہر رجب سنۃ ثلاث واربعین وخمسمائۃ الی مدرسۃ والدنا الشیخ محیی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وقال لنا الا سالتمونی عن سبب بکوری الیوم انی رایت اللیلۃ نورا اضاءت بہ الافاق وعم اقطار الوجود ورایت اسرار ذوی الاسرار تتب الیہ فمنہا ؟

ہمیشہ ہم... [illegible] حکایت [illegible] ہاتی

ما یتصل بہ ومنہا ما یمنعہ مانع من الاتصال ہو وما اتصل بہ سر منہا الا تضاعف نورہ فتطلبت ینبوع ذلک النور فاذا ھو صادر عن الشیخ عبد القادر فاردت الکشف عن حقیقۃ فاذا نور شہودہ قابل نور قلبہ وتقادح ھذان النوران فانعکس ضیاءھما علی مرأۃ حالہ و اتصلت اشعۃ المتقادحات من لحظ جمعہ الی وصف تفرقتہ فاشرق بہ الکون ولم یبق ملک الانزل اللیلۃ الی الارض الا اتاہ وصافحہ واسمہ عندھم الشاھد المشھود قالا فاتیناہ وقلنا لہ اصلیت اللیلۃ صلوۃ الرغائب فانشد شعر اذا نظرت عینی وجوہ احبتی ✤ فتلک صلوتی فی لیالی الرغائب ✤ وجوہ اذا ما اسفرت عن جمالھا ✤ اضاءت لھا الاکوان من کل جانب ✤ حرمت الرضا ان لم اکن یاذ الادمی ✤ ازاحم شجعان الوغا بالمناکب ✤ اشق صفوف العارفین بعزمۃ ✤ تعلی المجدی فوق تلک المراتب ✤ ومن لم یوف الحب ما یستحقہ ✤ فذلک الذی لم یات قط بواجب ✤ شیخین جلیلین سیدین اصیلین شیخ عبد الوہاب وشیخ عبد الرزاق رضی اللہ تعالی عنہما فرزندان قطب زمان وبرگزیدہ رحمن حامل رایت شرف مفاخر حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضوان اللہ علیہ وعلی محبیہ کہتے ہین کہ شیخ بقا رضی اللہ تعالی عنہ صبح سویرے روز جمعہ کے سحر کیوقت پندرہوین ماہ رجب سنہ ۵۴۳ ہجری کو ہمارے والد رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے مدرسہ کیطرف آئے اور ہمسے کہا تم مجھسے کیون نہین پوچھتے ہو آج میرے سویرے آنیکا سبب بیشک مینے آجکی رات ایک ایسا نور دیکھا جس سے آفاق روشن ہوگیا اور اقطار وجود کو عام شامل ہوا اور مین نے اسرار والون کے اسرار کو دیکھا کہ وہ اوسکی طرف دوڑتے جستجو کرتے جارہے ہین پھر اون مین سے وہ ہے کہ اوسکے ساتھ متصل ہورہا ہے اور اون مین سے وہ ہے کہ کوئی مانع اوسکی ساتھ متصل ہونے سے اوسکو روک رہا ہے اور جو کوئی سر اوسکے ساتھ متصل ہوا تو اوسکا نور مضاعف ہوگیا پس مینے اوس نور کا منبع تلاش کیا تو کیا دیکھتا ہون کہ وہ شیخ عبد القادر سے صادر ہو رہا ہے پھر مینے اوسکی حقیقت کے کشف کا ارادہ کیا تو معلوم ہوا کہ وہ اونکے شہود کا نور ہے کہ اونکے قلب کے نور سے مقابل ہوا ہے اور یہ دونون نور باہم چقماق کی طرح جھڑے ہین پھر اونکی روشنی اونکے حال کے آئینہ پر منعکس ہوئی ہے اور متصل ہوگئین شعاعین انوار باہم جھڑنیوالون کے اونکے لحظ جمع سے طرف اونکی وصف تفرقہ کے پس جہان اونسے روشن ہوگیا اور باقی نہین رہا کوئی فرشتہ مگروہ نازل ہوا آجکی رات طرف زمین کے اور اونکے پاس آیا اور اونسے مصافحہ کیا اور اونکا نام اونکے نزدیک شاہد مشہود ہے پھر وہ دونون کہتے ہین کہ ہم اونکے پاس آئے اور اونسے کہا کہ کیا آپنے آجکی رات صلوۃ الرغائب پڑھی ہے

تو اونہون نے یہ شعر پڑہے جنکا مضمون یہ ہے کہ جسوقت میری آنکہہ نے نظر کی طرف چہرون میرے
دوستون کے تو یہی میری نماز ہے رغائب کی راتون مین وہ ایسے چہرے ہین کہ جب وہ اپنے جلال سے
پردہ اوٹہا دیتے ہین تو سارا جہان ہر طرف سے اونکی وجہ سے روشن ہوجاتا ہے رضائے محبوب سے محروم کہا
جاؤن اگر مین اپنے خون کا بدل کرنیوالا نہ ہون اس حال مین کہ شجاعان جنگ کی اپنے مونڈہون سے مزاحمت
کرون عارفین کی صفین پہاڑون ایک عزم سے پہر وہ عزم میرے مجد کے ساتہہ اون مراتب کے اوپر بلند ہوا اور جس
شخص نے کہ حب کا پورا حق ادا کیا جسکے وہ مستحق ہے تو بیہودہ شخص ہے کہ کبہی کسی واجب کو ادا نہ کیا **الحکایۃ**
**الرابعۃ والتسعون** بعد الستمائین **عن** الشیخ القدوۃ ابی الحسن علی القرشی
والفقیہ ابی القاسم محمد بن عبادۃ الانصاری قالا قیل للشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ
تعالی عنہ وارضاہ ونحن حاضران نسمع فی سنۃ ثلاث وخمسین وخمسمائۃ صف لنا شیئا مما
وجدتہ من احوال البدایۃ والنہایۃ من ہذا الامر لنقتدی بک فانشد یقول **شعرا** انا راغب
فیمن تقرب وصفہ ۞ ومناسب لفتی تلاطف لطفہ ۞ ومفاوض العشاق فی اسرارہم ۞
من کل معنی لم یسعنی کشفہ ۞ قد کان یسکرنی مزاج شرابہ ۞ والیوم یصحینی لدیہ صرفہ ۞ وایغیب
عن رشدی باول نظرۃ ۞ والیوم استجلیہ ثم ازفہ ۞ فقالوا لہ انا نصوم مثلما تصوم ونصلی مثلما
تصلی ونجتہد مثلما تجتہد وما نری من احوالک شیئا فقال زاحمتمونا فی الاعمال اتزاحمونا فی
المواہب واللہ ما اکلت حتی قیل لی بحقی علیک کل ولا شربت حتی قیل لی بحقی علیک اشرب
وما فعلت شیئا حتی امرت بفعلہ قال ابو حفص الصینی کان الشیخ عسکر یتمثل بہذہ الابیات
کثیرا ولفظہ فی البیت الرابع ویغیب رشدی عند اول نظرۃ شیخ قدوہ ابو الحسن علی قرشی
وفقیہ ابو القاسم محمد بن عبادہ انصاری رحمہما اللہ تعالی کہتے ہین کہ حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ
تعالی عنہ وارضاہ سے کہا گیا اور ہم حاضر تہے سن رہے تہے ۵۵۳ہجری مین کہ آپ نے اس امر کے جو
احوال بدایت ونہایت پاے ہین اون مین سے کچہہ آپ ہم سے بیان فرمائین تاکہ ہم آپ کی پیروی کرین
پس آپ نے یہ شعر پڑہے جنکا مضمون یہ ہے کہ مین راغب ہون اوس شخص مین جو کہ اپنے نفس کو
قریب کرتا رہتا ہے یا جس کا وصف غریب ونادر ہے اور نسبت رکہنے والا ہون اوس
جوان سے جس کا لطف نرم وپاک وصاف ہے اور برابری کرنے والا ہون عشاق سے اون کے
اسرار مین ہر ایک معنی سے جسکے کشف کی مجہے گنجائش نہین ہے اول تو محبوب کی پانی ملی ہوئی شراب
مجہے مست ومدہوش کردیتی تہی اور آج اوس کی شراب صرف اوسکے پاس مجہی ہوش مین

عسکری ابن عبد الرحیم ... نصیبنی ... ابو حفص ... ۵

رکہتی ہے اور پہلے یہ حال تہا کہ اول ہی نظر مین اپنے ہوش و حواس سے غائب ہوجاتا تہا اور
آج اوسکا جلوہ چاہتا ہون اور اوسکو رخصت بہی کردیتا ہون پس لوگون نے آپ سے عرض کیا
کہ ہم روزے رکہتے ہین جیسے آپ رکہتے ہین اور ہم نماز پڑہتے ہین جیسے آپ پڑہتے ہین اور ہم اجتہاد و
کوشش کرتے ہین جیسے آپ کرتے ہین اور ہم آپکے احوال مین سے کچہہ بہی نہین دیکہتے پس آپنے فرمایا
کہ تمنے اعمال مین تو میری مزاحمت کری کیا اب مواہب مین بہی میری مزاحمت کیا چاہتے ہو واللہ مین نے
نہین کہایا یہانتک کہ مجہسے کہا گیا قسم ہے میرے حق کی جو تجہہ پر ہے کہ تو کہا اور نہین پیا مینے یہانتک کہ مجہہ
سے کہا گیا قسم ہے میرے حق کی جو تجہہ پر ہے کہ تو پی اور نہین کی مینے کوئی شے یہانتک کہ اوسکی کرنیکا مجہے امر ہوا ابوحفص نصیبنی کہتے
ہین کہ شیخ عسکر ان بیتونکو بہت پڑہا کرتے تہے اور لفظ وکتابت آخیر بیت ہیہے اور غائب ہوجاتا ہے میرا رشد نزدیک اول نظر کے ؏

## الحکایۃ الخامسۃ والتسعون بعد الست المئین عن الشیخ الصالح ابی العباس

احمد بن محمد القرشی رکبدار الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
قال رکب الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ واتی الی جامع المنصور
ثم رجع الی المدرسۃ وکشف عن وجہہ المبارک والقی بیدہ من علی جبینہ عقربا فسعت
علی الارض فقال لہا موتی فماتت مکانہا ثم قال لی یا احمد ان ھذہ ضربتنی من الجامع الی ھنا
ستین مرۃ قال وشکوت الیہ الفاقۃ والعیال فی غلاء نزل ببغداد فاخرج الی وقیۃ من بر وقال
لی ضعہ فی کوزۃ وسد راسہا وافتح فی جنبہا فتحا واخرجوا واطحنوا ولا تغیروہ قال فاکلنا
منہ خمس سنین ثم فتحتہ زوجتی فوجدتہ علی حالہ اول مرۃ ونفد فی سبعۃ ایام
فذکرت ذلک للشیخ فقال لو ترکتموہ لاکلتم الی ان تموتوا۔ شیخ صالح ابو العباس احمد بن محمد
قرشی رکابدار حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے کہتے ہین کہ حضرت
شیخ رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ جامع منصور کی طرف آئے پہر مدرسہ کی طرف لوٹ گئے اور اپنا
چہرۂ مبارک کہولا اور اپنے دست مبارک سے اپنی پیشانی مبارک سے ایک بچہو ڈالدیا تو وہ زمین پر
دوڑا پس آپ نے اوس سے فرمایا کہ مرجا تو وہ اپنی جگہہ مین مرگیا پہر مجہسے فرمایا اَو احمد بیشک اسنے
جامع سے یہانتک ساٹہہ بار مجہے ڈنگ مارا راوی کہتے ہین کہ مین نے اونسے فاقہ وعیال کی شکایت
کی اوس گرانی مین جو کہ بغداد پر نازل ہوئی تہی تو اونہون نے ایک وقیہ گندم نکالکر مجہے دیے
اور مجہسے فرمایا کہ تو انکو ایک برتن مین رکہہ چہوڑ اور اوسکا سر بند کردے اور اوسکے پہلو مین
ایک سوراخ کردے اور نکالتے جاؤ اور پیستے رہو اور اوسکو تغیر مت دینا کہتے ہین کہ پہر ہم اون کو

پانچ برس کہاتے رہی پہر اوسکو میری بی بی نے کہولا تو اوسکو اول بار کے حال پر پایا اور سات دن مین تمام ہوگیا پہر مینے حضرت شیخ سے اسکا ذکر کیا تو فرمایا کہ اگر تم اوسکو چہوڑ رکہتے تو تم بہاننک کہاتی رہتے کہ مرجاتے

## الحکایۃ السادسۃ والتسعون بعد الست المئین

عن الشیخین الکبیرین ابی الحسن والشیخ ماجد الکردی قالا کان تاج العارفین ابو الوفا رضی اللہ تعالی عنہ یوما یتکلم علی الناس فوق الکرسی فدخل الشیخ عبد القادر الی مجلسہ وھو یومئذ شاب اول ما دخل بغداد فقطع تاج العارفین کلامہ وامر باخراج الشیخ عبد القادر فاخرج ثم تکلم تاج العارفین فدخل الشیخ عبد القادر المجلس ثانیا فقطع تاج العارفین کلامہ وامر باخراجہ فاخرج ثم تکلم تاج العارفین فدخل الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ المجلس ثالثۃ فنزل تاج العارفین واعتنقہ وقبل بین عینیہ وقال قوموا لولی اللہ تعالی یا اھل بغداد ما امرت باخراجہ اھانۃ لہ بل لتعرفوہ وعزۃ المعبود ان علی راسہ ضیاء حق قد تجاوزت ذوائبہا[91] المشرق والمغرب ثم قال لہ یا عبد القادر الوقت الآن لنا فیصیر لک یا عبد القادر کل دیک یصیح ویسکت الا دیکک فانہ یصیح الی یوم القیامۃ واعطاہ سجادتہ وقمیصہ ومسبحتہ وقصعتہ وعکازہ[92] فقیل لہ خذ علیہ العھد فقال علی جبینہ داعی المخرمی قلت یعنی بذلک الشیخ الذی یلبس الخرقۃ من یدہ وھو الشیخ ابو سعید المبارک بن علی المخرمی وقد ذکرت نسبۃ لبس الخرقۃ وشیوخہا فی کتاب نشر الریحان قال فلما انقضی المجلس ونزل تاج العارفین عن علی الکرسی جلس علی اخر مرقاۃ وامسک بید الشیخ عبد القادر وقال لہ یا عبد القادر لک وقت فاذا جاء اذکر ھذہ الشیبۃ وقبض علی کریمتہ[93] قال الشیخ عمر البزار وکانت مسبحۃ تاج العارفین التی اعطاھا الشیخ عبد القادر اذا وضعہا الشیخ محیی الدین علی الارض تدور حبۃ حبۃ ولما مات وجدت فی تکۃ[94] سراویلہ فاخذھا بعدہ الشیخ علی بن الھیتی واخذھا بعدہ الشیخ محمد بن قائد وکانت القصعۃ التی اعطاھا لہ لا یمسہا احد بیدہ الا ورجفت[95] الی کفہ

**شیخین کبیرین ابو الحسن و شیخ ماجد کردی** رحمہما اللہ تعالی کہتے ہین کہ تاج العارفین حضرت ابو الوفا رضی اللہ تعالی عنہ ایکدن کرسی کے اوپر بیٹہے ہوئے لوگونپر کلام کر رہے تہے یعنی وعظ ونصیحت وبیان معارف پس حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ اونکی مجلس کی طرف داخل ہوئے اور وہ اوسوقت جوان تہے اول ہی بغداد مین داخل ہوئے تہے تو تاج العارفین نے اپنا کلام قطع کیا اور حضرت شیخ عبد القادر کے نکالدینے کا حکم دیا تو وہ نکالدیے گئے

---

[91] ذوابہ الناصیہ او منتہاہا من الراس وشعر فی اعلی ناصیۃ الفرس جمع ذوائب ۱۲ ق
[92] عکازہ بضم یعنی ... مشدودہ ... کوتاہ ... مقدار عصا ۱۲
[93] الکریمۃ کل جارحۃ ... ۱۲
[94] تکہ یعنی کیسہ ۱۲
[95] ورکب وتحرک ۱۲ ق

پھر تاج العارفین نے کلام کیا تو حضرت شیخ عبدالقادر اوسی مجلس مین دوبارہ داخل ہوئے پس تاج العارفین نے اپنا کلام قطع کیا اور اونکے اخراج کا حکم دیا تو وہ نکالدیے گئے پھر تاج العارفین نے کلام کیا پس شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تیسری بار اوس مجلس مین داخل ہوئے تو تاج العارفین اوترے اور اونسے معانقہ کیا اور اونکی آنکھون کے درمیان کا بوسہ لیا اور فرمایا او بغداد والو اللہ تعالیٰ کے ولی کے واسطے کھڑے ہو جاؤ مینے جو اونکے نکالدینے کا حکم دیا تھا سو کچھ اونکی اہانت کیواسطے نہ تھا بلکہ اسلیے تھا کہ تم اونکو پہچان لو قسم ہے معبود کی عزت کی کہ بیشک اونکے سر پر حق کی روشنی ہے جسکے گیسو مشرق و مغرب سے تجاوز کر گئے ہین پھر اونسے فرمایا اے عبدالقادر وقت اب ہماری واسطے ہی پھر وہ تمہارے واسطے ہو جائیگا اے عبدالقادر ہر مرغ چیخنا ہے اور چپ ہو جاتا ہی مگر تمہارا مرغ کہ بیشک وہ روز قیامت تک چیختا رہیگا اور اپنا سجادہ و قمیص و تسبیح و پیالہ و برچھی اونکو عطا کر دیا پھر اونسے کہا گیا کہ آپ او نپر عہد لیتے تو فرمایا کہ اون کی پیشانی پر مخرمی کا داغ ہے امام یافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہین مراد اس سے وہ شیخ ہین جنکے ہاتھ سے حضرت شیخ خرقہ پہنیں گے اور وہ شیخ ابو سعید مبارک بن علی مخرمی ہین مینے نسبت خرقہ پہننے کی اور اوسکے شیوخ کی کتاب نشر الریحان مین ذکر کی ہے انتہی۔ راوی کہتے ہین پھر جب وہ مجلس پوری ہو چکی۔ اور تاج العارفین کرسی کے اوپر سے اوترے تو اوسکی آخر زینے پر بیٹھے اور حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کا ہاتھ پکڑا اور اونسے کہا اے عبدالقادر تیرے واسطے ایکوقت ہی پس جب وہ آوے تو تو اس بوڑھے کو یاد رکھنا اور اپنی ڈاڑھی پکڑی شیخ عمر بزار کہتے ہین اور وہ تسبیح تاج العارفین کی جو اونہون نے حضرت شیخ عبدالقادر کو عطا کی تھی جب حضرت شیخ اوسکو زمین پر رکھتے تو وہ ایک ایک دانہ کر کے گردش کرتی تھی اور جب حضرت شیخ کا انتقال ہوا تو وہ اونکے پاجامے کے تکہ مین پائی گئی پس وہ بعد آپکے شیخ علی بن ہیتی نے لیلی اور اونکے بعد شیخ محمد بن قائد نے اوسکو لیلیا اور وہ قصعہ یعنی پیالہ جو اونکو عطا کیا تھا نہین چھوتا اوسکو کوئی اپنے ہاتھ سے مگر حال یہ ہے کہ وہ اوسکی ہتیلی کی طرف حرکت کرتا تھا **الحکایۃ السابعۃ والتسعون** بعد الست المائین **عن** الشیخ الکبیر العارف باللہ تعالیٰ حماد الدباس انہ ذکر عندہ الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہما وھو یومئذ شاب فقال رایت علی راسہ علمین وقد نصبا لہ من البھموت[۱] الا سفل الی الملکوت الاعلی وسمعت الشاؤش یصیح لہ فی الافق الاعلی بالقاب الصدیقین **وعن** الشیخ الکبیر یوسف بن ایوب الہمدانی

[۱] البھموت ای الارض والبھموت الاسفل ای تحت الثری ۱۲

رحمه الله تعالى قال للشيخ محيي الدين عبد القادر وهو شاب تكلم على الناس فقال ياسيدي انا رجل اعجمي كيف اتكلم على فصحاء بغداد فقال انت حفظت الفقه واصول الفقه والخلاف والنحو واللغة وتفسير القرآن فكيف لا يصلح لك ان تتكلم على الناس اصعد على الكرسي وتكلم فاني ارى فيك عرقا سيصير نخلة **وعن** الشيخ الكبير العارف بالله تعالى ابي النجيب السهروردي رضى الله تعالى عنه انه قال في الشيخ عبد القادر رضى الله تعالى عنه صرف في الوجود الملك ويوهي به في وجود الملكوت وانفرد في عالم الكون في هذا الوقت وصرف في قلوب الاولياء واحوالهم

**الحكاية الثامنة والتسعون** بعد الست المئين

**عن** الشيخ الكبير العارف بالله الشهير سيدي احمد بن ابي الحسن الرفاعي انه قال الشيخ عبد القادر بحر الشريعة عن يمينه وبحر الحقيقة عن يساره من ايهما شاء اغترف وانه قال اذا دخلتم بغداد فلا تتقدموا على زيارة الشيخ عبد القادر شيئا حيا وميتا ومن فعل فقدم شيئا عليه فقد اخذ له العهد ايما رجل من اصحاب الاحوال دخل بغداد فلم يزره سلب حاله **وعن** الشيخ ابي عمرو عثمان الصريفيني قال كان الشيخ بقا والشيخ علي بن الهيتي والشيخ ابو سعد القيلوي رضى الله تعالى عنهم ياتون الى مدرسة الشيخ عبد القادر رضى الله تعالى عنه وارضاه يكنسون بابها ويرشونه ولا يدخلون الا باذن واذا دخلوا عليه يقول لهم اجلسوا ويقولون ولنا الامان فيقول ولكم الامان فيجلسون متادبين وكان من حضر منهم رفع الغاشية بين يديه واذا ركب ويمشي بها خطوات وهو ينهاهم عن ذلك وهم يقولون بمثل هذا نتقرب الى الله عز وجل **قال** وكنت ارى كثيرا من مشائخ العراق الذين عاصروا الشيخ عبد القادر رضى الله تعالى عنه وارضاه اذا وصلوا الى باب مدرسته او رباطه قبلوا العتبة ومما سمعت اعيان بغداد ينشدون في هذا المعنى **شعر** تزاحم تيجان الملوك ببابه ويكثر في وقت السلام ازدحامها اذا عاينته من بعيد ترجلت وان هي لم تفعل ترجل هامها رضى الله تعالى عنهم اجمعين

**الحكاية التاسعة والتسعون** بعد الست المئين

**عن** الشيخ الكبير العارف بالله خليفة بن موسى العراقي رضى الله تعالى عنه قال جزت مرة ببلاد السواد فرايت شيخا جالسا في الهواء وسلمت عليه فرد علي السلام فقلت له بم جلست في الهواء قال يا خليفة خالفت الهوى فاسكنت في الهواء جالسا في قبة في الهواء قال ثم اتيت الى زيارة الشيخ عبد القادر برباطه فرايته وذلك الرجل الذي رايته

فی الھواء جالس بین یدیہ متواضعا فکلمہ الرجل وسالہ عن احکام فی الحقائق ثم تکلما فی المعارف بکلام ما فھمت منہ شیئا ثم قام الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وخلوت بالرجل فقلت لہ اراک ھنا فقال وھل للہ تعالیٰ ولی مصطفی اوحبیب مقرب الا ولہ الی ھنا تردد واستمداد فقلت لہ ما فھمت من کلامکما شیئا فقال ان لکل مقام احکاما وان لکل حکم معانی ولکل معنی عبارۃ یعبر بھا عنہ ولا یفھم العبارۃ الا من فھم معناھا ولا یدرک المعنی الا من تحقق بحکمہ ولا یتحقق بالحکم الا من وصل المقام المشار الیہ فقال لہ ما رایت کتواضعک الیوم بین یدی الشیخ فقال کیف لا اتواضع بین یدی من ولانی وصرفنی فقلت ما ولاک وفیم صرفک فقال ولانی التقدمۃ علی مأتہ رجل من العینیین الذین لا یراھم الا من شاء اللہ وصرفنی فی احوالھم ثم قال الشیخ خلیفۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قد قلد الامر فیمن دونہ من اھل زمانہ تقلید اللہ اعم احوالھم واسرارھم **وعن** الشیخ الکبیر العارف باللہ ابی عبد اللہ القرشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال الشیخ عبد القادر سید اھل زمانہ اما الاولیاء فھو اعلاھم واکملھم واما العلماء فھو اورعھم وازھدھم واما العارفون فھو اعلمھم واتمھم واما المشائخ فھو امکنھم واقربھم **وعن** الشیخ الکبیر العارف باللہ ابراھیم الاعزب رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سیدنا وشیخ المحققین وامام الصدیقین وحجۃ العارفین وقدوۃ السالکین الی رب العالمین **وعن** الشیخ الکبیر العارف باللہ الشھیر ابی یعزی المغربی قال فی الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان المشرق لیفضل بہ علی المغرب ان علمہ ونسبہ قد میزاہ علی الاولیاء تمییزا واضحا کثیرا **وعن** الشیخ الکبیر العارف باللہ الشھیر ابی مدین المغربی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فیما روی عنہ تلمیذہ الشیخ ابو محمد الصالح الدکالی رحمہ اللہ تعالیٰ قال لقیت الخضر علیہ السلام فسألتہ عن مشائخ المشرق والمغرب فی عصرنا فسألتہ عن الشیخ عبد القادر قال ھو امام الصدیقین وحجۃ علی العارفین وھو روح فی المعرفۃ وشانہ الغربۃ بین الاولیاء وانا اصرف مراتب الاولیاء من وراء اشاراتہ ؛ **حکایت ۹۷**

شیخ کبیر عارف باللہ تعالیٰ حضرت **حماد دباس** رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ اونکے پاس حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کا ذکر کیا گیا اور وہ اوسوقت جوان تھے تو فرمایا کہ مینے اونکے سرپر دو عَلَم دیکھے ہین اور بیشک وہ اونکے واسطے نصب کئے گئے ہین

بھموت اسفل یعنی تحت الثریٰ سے ملکوت اعلیٰ تک اور مین نے نقیب کو سنا ہی کہ وہ افق
اعلیٰ مین باالقاب صدیقین اونکے واسطے چیخ رہا ہے **شیخ کبیر یوسف بن ایوب ہمدانی**
رحمہ اللہ تعالیٰ سے مروی ہی کہ اونہون نے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا اور وہ جوان تہے کہ تو لوگون پر کلام
کریں اونہون نے کہا یا سیدی مین ایک عجمی آدمی ہون فصحاے بغداد پر کیونکر کلام کرون تو اونہون نے فرمایا کہ
تو نے تو فقہ واصول فقہ وخلاف ونحو ولغت وتفسیر قرآن حفظ کرلی ہی پہر کیونکر تجہے یہ لائق نہین ہی کہ تو لوگون پر کلام کرے تو کرسی پر
چڑہ اور کلام کرنا شروع کریں بیشک مین تجہہ مین ایک خرابن دیکہہ رہا ہون کہ وہ عنقریب
ایک درخت خرما کا ہوجائیگا **شیخ کبیر** عارف باللہ حضرت **ابو النجیب** سہروردی رضی اللہ تعالیٰ
عنہ سے مروی ہے کہ اونہون نے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق مین فرمایا کہ وہ
تصرف دیے گئے ہین وجود ملک مین اور اونکے ساتہہ فخر کیا گیا ہے وجود ملکوت مین اور وہ اس
وقت مین منفرد ہین عالم کون مین اور قلوب واحوال اولیاء اللہ مین تصرف دیے گئے ہین

**حکایت ۹۸** شیخ کبیر عارف باللہ شہیر سیدی حضرت **شیخ احمد بن ابی الحسن الرفاعی**
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ اونہون نے فرمایا کہ شیخ عبد القادر کے داہنی طرف تو دریاے
شریعت ہی اور اونکی بائین جانب دریاے حقیقت ہی جس مین سے چاہتے ہین چلو بہر لیتے ہین
اور یہ **بہی** فرمایا کہ جسوقت تم بغداد مین داخل ہو تو مت مقدم کرو شیخ عبد القادر کی زیارت پر کسی
شے کو اونکی زندگی مین اور اونکی وفات کے بعد اور جسنے کیا اور مقدم کیا اوسپر کسی شے کو مقرر
اونکے واسطے عہد لیلیا گیا ہے کہ جو کوئی مرد اصحاب احوال مین سے بغداد مین داخل ہو پہر اونکی
زیارت نہ کرے تو اوسکا حال سلب کیا جاے **شیخ ابو عمرو عثمان** صریفینی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین
ہین کہ شیخ بقا و شیخ علی بن ہیتی و شیخ ابو سعد قیلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہم حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ
تعالیٰ عنہ وارضاہ کے مدرسہ کی طرف آتے تو اوسکے دروازہ کی جہاڑو دیتے اور اوسپر چہڑکاو کرتے
اور داخل نہین ہوتے مگر اذن سے اور جب یہ سب ونپر داخل ہوتے تو وہ انسے فرماتے کہ بیٹہہ جاؤ
اور یہ کہتے کہ ہمکو امان ہے تو وہ فرماتے کہ تم کو امان ہے پہر یہ متادب ہوکر بیٹہہ جاتے تہے اور
جو کوئی اون مین سے حاضر ہوتا تو آپکے آگے غاشیہ اوٹہاتا تہا جبکہ آپ سوار ہوتے اور اوسکو
لیکر چند قدم چلتا تہا اور آپ اونکو اس سے منع کرتے تہے اور وہ یون کہتے کہ ایسی ہی بات سے
اللہ عزوجل کی طرف تقرب کیا جاتا ہے **راوی** کہتے ہین اور مین بہت سے مشائخ عراق کو دیکہا
کرتا تہا جو کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے معاصر تہے کہ جسوقت وہ آپکے

مدرسہ یا رباط کے دروازے تک پہونچتے تو وہ پاشنۂ در کا بوسہ لیا کرتے تھے اور مینے جو اعیان بغداد کو اس معنی مین پڑہتے سنا ہی اوس مین سے یہ شعر ہین جنکا مضمون یہ ہے کہ بادشاہون کے تاج اونکے دروازے پر مزاحمت کرتے ہین اور سلام کے وقت مین اونکا ازدحام بہت ہوتا ہے اور جب وہ دور سے آپکا معائنہ کرتے ہین تو پیادہ پا ہوجاتے ہین اور اگر وہ ایسا نہ کرین تو اونکی کہوپر یان پیادہ ہوجائین رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین آمین *

حکایت ۹۹- شیخ کبیر عارف باللہ خلیفہ بن موسیٰ عراقی رضی اللہ تعالی عنہ کہتے ہین کہ مین ایک بار بلاد سواد پر سے گزرا تو مینے ایک شیخ کو ہوا مین بیٹھا ہوا دیکھا اور مینے اونکو سلام کیا تو اونہون نے مجھے سلام کا جواب دیا پہر مینے اونسے کہا کہ آپ کس وجہ سے ہوا مین بیٹھی ہین کہا او خلیفہ مینے ہوا کی مخالفت کی تو مین ساکن کیا گیا ہون ہوا مین ایک قبہ کے اندر ہوا مین بیٹھا ہوا ہون راوی کہتے ہین پہر مین حضرت شیخ عبد القادر کی زیارت کو آیا اونکی رباط مین پس مینے اونکو دیکھا اور اوس شخص کو جسکو مین نے ہوا مین دیکھا تہا کہ وہ اونکے سامنے تواضع کرتا ہوا بیٹھا ہے پس اوس شخص نے اونسے باتین کین اور اونسے کچھ احکام کا سوال کیا حقائق مین پہر اون دونون نے معارف مین باتین کین ایسے کلام کے ساتھ کہ مین اوس مین سے کچھ نہ سمجھا پہر حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ اوٹھ کھڑے ہوئے اور مین اوس شخص کے ساتھ تنہا ہوا تو مین نے اوس سے کہا کہ مین تجھے یہان دیکھ رہا ہون تو اوسنے کہا کہ اللہ تعالی کا کوئی ولی برگزیدہ یا حبیب مقرب نہین ہے مگر اوسکے یہان آمد و رفت اور استمداد ہی پس مینے اوس سے کہا کہ مینے تمہارے کلام سے کچھ نہین سمجھا تو اوسنے کہا کہ ہر مقام کے واسطے احکام ہین اور ہر حکم کے واسطے معانی ہین اور معنی کے واسطے ایک عبارت ہی کہ جسکے ساتھ اوسکی تعبیر کیجاتی ہے اور اوس عبارت کو نہین سمجھتا ہے مگر وہی جسنے اوسکے معنی کو سمجھا ہے اور اوس معنی کا ادراک نہین کرتا ہے مگر وہ جو اوسکے حکم کے ساتھ متحقق ہوا ہے اور اوس حکم کے ساتھ متحقق نہین ہوتا ہے مگر وہی جو کچھ اوس مقام تک پہنچا ہے جسکی طرف اشارہ کیا گیا پس راوی نے اوس سے کہا نہین دیکھی مینے کوئی تواضع وانکساری مثل تیری تواضع کے آج کے دن روبرو شیخ کے تو اوسنے کہا کیونکر مین تواضع نکرون روبرو اوس شخص کے جسنے مجھکو والی بنایا اور مجھے متصرف کیا تو مینے کہا کس چیز کا تجھو والی بنایا اور کس چیز مین تجھکو متصرف کیا پس اوسنے کہا اونہون نے مجھکو والی بنایا مقدم ہونیکا اوپر سو مردون کے عینین سے جنکو نہین دیکھتا ہے مگر وہ شخص جس کو اللہ چاہے اور تصرف دیا مجھکو اونکے احوال مین پہر کہا شیخ خلیفہ نے

کہ شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ تقلید کئے گئے ہین امر کے اون لوگون مین جو اونسے
کم درجہ کے ہین اپنے اہل زمانہ سے ایسی تقلید کہ عام ہوا اونکے احوال کو اور اونکے اسرار کو شیخ کبیر عارف
باللہ ابو عبد اللہ قرشی سے مروی ہے کہ شیخ عبد القادر اپنے اہل زمانہ کے سرور امام ہین لیکن اولیا پس وہ
اونکے اعلیٰ واکمل اور علما سو وہ اونکے اورع وازہد ہین اور عارفین سو وہ اونکے اعلم واتم ہین اور مشائخ
سو وہ اونکے امکن واقرب ہین شیخ کبیر عارف باللہ ابراہیم عازب سے مروی ہے کہ شیخ عبد القادر
رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہمارے سردار ہین اور محققین کے شیخ ہین اور صادقین کے امام ہین اور عارفین کے
محب ہین اور سالکین الی رب العالمین کے قدوہ وپیشوا ہین شیخ کبیر عارف باللہ الشہیر ابو یعزا مغربی سے
مروی ہے کہ اونہون نے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق مین کہا کہ تحقیق مشرق البتہ
فاضل ہوتا ہی اونکے سبب سے مغرب پر اور بیشک اونکی علم اور اونکے نسب نے اونکو ممیز کردیا ہی اولیا پر تمیز
واضح اور کثیر شیخ کبیر عارف باللہ الشہیر ابو مدین مغربی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بروایت اونکے تلمیذ
شیخ ابو محمد صالح دکالی کے مروی ہے کہا مین حضرت خضر علیہ السلام سے ملا تو مینے اونسے مشائخ مشرق
ومغرب کا پوچھا جو ہمارے عصر مین ہین پہر مینے اونسے شیخ عبد القادر کا پوچھا کہا وہ صدیقین کے امام ہین
اور عارفون پر حجت ہین اور وہ معرفت مین روح ہین اور شان اونکی غریب ہے درمیان اولیا کے اور مین تصرف
کرتا ہون مراتب اولیا کا اونکے اشارات کے ورے سے +

## الحکایۃ الموفیۃ سبعمائۃ

بعد الست المئین عن الشیخ ابی الرضا محمد بن احمد البغدادی المعروف بالمفید رحمہ
اللہ تعالی قال کنت کثیرا ما اتوقع ممن اسألہ عن شئ من صفات القطب فدخلت انا والشیخ
ابو الخلیل احمد بن اسعد بن وہب بن علی المقری البغدادی فی جامع الرصافۃ فوجدنا فیہ
الشیخ ابا سعد القیلوی والشیخ ابا الحسن علی بن الہیتی رضی اللہ تعالی عنہما فسالت الشیخ
ابا سعد القیلوی عن ذلک فقال الی القطب انتہت ریاسۃ ہذا الامر فی وقتہ وعندہ
تحط رجال جلالۃ ہذا الشان والیہ یلقی امر ہذا الکون واہلہ فی عصرہ قلت فمن ہو فی وقتنا
قال ہو الشیخ عبد القادر فلم اتمالک ان وثبت ووثبوا کلہم لنحضر مجلس الشیخ عبد القادر
رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وما تقدم منا احد ولا تاخر ولا تفرقنا وما منا الا من یشتہی ان
یسمع منہ شیئا فی ہذا المعنی فوافیناہ یتکلم فلما استقرنا المجلس قطع کلامہ وقال انی
للواصفان یبلغ وصف القطب ولا مسلک فی الحقیقہ الا ولہ فیہ ماخذ مکین ولا
درجۃ فی الولایۃ الا ولہ فیہا موطئ ثابت ولا مقام فی النہایۃ الا ولہ فیہ قدم راسخ

القطبیۃ

العاقولي وغيرهم رحمة الله تعالى عليهم **وقرأ الادب** على ابى زكريا يحيى بن على
التبريزي رحمه الله تعالى **وصحب** الشيخ العارف قدوة المحققين وامام السالكين
وحجة العارفين ابا الخير حماد بن مسلم الدباس واخذ عنه علم الطريقة وتأدب به ؛
**واخذ الخرقة الشريفة** من يد الامام رفيع المقام القاضى ابى سعد المبارك
المخرمي ولقي جماعة من اعيان شيوخ الزمان واكابر المشائخ اولى العرفان اكرم بهم
مجدا وسؤددا وشرفا وفخرا مؤيدا فهم حماة الملة وروادها وانصار الشريعة واعضادها
واعلام الاسلام واركانه وسبق الحق وسنانه **فقام** رضى الله تعالى عنه فى اخذ العلوم
الشرعية عنهم دائبا وفى تلقى الفنون الدينية منهم مواظبا حتى فاق اهل زمانه وتميز
بين اقرانه **ثم ان الله سبحانه وتعالى** اظهره للخلق واوقع له القبول العظيم التام
عند الخاص منهم والعام والهيبة والجلالة الوافرة والمناقب الشريفة الفاخرة واظهر الله
تعالى الحكم من قلبه على لسانه وظهرت علامات قربه من الله تعالى ودلالة ولاية مع قدم راسخ
فى المجاهدة والعبادة وتجرد خالص من دواعى الهوى وشوائب الركون الى العادة ومقاطعة
دائمة لجميع الخلائق وصبر جميل فى طلب مولاه يقطع العلائق وتجرع الغصص من الشدائد
والبلوى ورفض كلى لجميع الاشغال اشتغالا بالمولى **ثم لما اراد الله تعالى** به نفع الخلائق
بعد ما تضلع من العلوم الظاهرة واسرار الحقائق اضيف الى مدرسة استاذه ابى سعد
المبارك المخرمي رحمه الله تعالى وما حولها من المنازل والاماكن ما زيد على مثلها و
بذل الاغنياء اموالهم فى عمارتها وعمل الفقراء بانفسهم فكملت المدرسة المنسوبة اليه الآن
**وكان الفراغ منها** فى سنة ثمان وعشرين وخمسمائة **وتصدر** للتدريس فيها و
الفتوى والوعظ وقصدت بالزيارات والنذور **واجتمع عنده** بها من العلماء
والصلحاء جماعة كثيرون انتفعوا بكلامه وصحبته ومجالسته وخدمته **وقصد اليه**
طلبة العلم من الآفاق فحملوا عنه وسمعوا منه **وانتهت اليه تربية المريدين**
بالعراق يؤتى به خزانة الاسرار واوتى مقاليد الحقائق وسلمت اليه ازمة المعارف وصرف
فى الجو المغارب منه والمشارق **فاصبح قطب الوقت** مرجعا اليه حكما وعلما وقام بالنظر
والفتيا نقضا وبرما وبرهن على العلم فرعا واصلا وبين الحكم نقلا وعقلا وانتصر للحق عز وجل قولا
وفعلا **وصنف كتبا مفيدة** واملا فوائد مزيدة فتحدث بذكره الرفاق وسارت بفضله

سؤدد بزرگی شرف ۱۲
رواد نگاہبانان ۱۲
دائب دوڑ دوڑ ۱۲
رکون میل ۱۲
تجرع گھونٹ گھونٹ پینا ۱۲
تضلع سیراب شدن ۱۲
برہن بیان ای اقام البرہان ۱۲

الركبان وانتشرت اخباره فی الافاق واعملت المطی الیه ومدت الیه الاعناق وتنزهت فی حدائق محاسنه الاعین ونطقت ببدائع اوصافه الالسن **ولقب** بامام الفریقین وموضح الطریقین وکریم الجدین ومعلم الطرفین مشتملا ببرداء المفاخر والفضائل صادقا فیه قول القائل

**شعر**

بعقد ما انهل السحاب واعشب العراق وزال الغی واتضح الرشد

فعید انه زمن وصحراؤه حمی وحصباؤه در واموا هه شهد

بجیش به صدر العراق صبابة وفی قلب نجد من محاسنه وجد

وفی الشرق برق من مقابس نوره وفی الغرب من ذکری جلالته رعد

اضحی الزمان مشرقة به مناکبه والدین مشرفة به مناصبه والعلم عالیة به مراتبه والشرع منصورة به کتائبه فانتمی الیه جمع عظیم من العلماء وتلمذ له خلق کثیر من الفقهاء حذقت ذکرهم اختصار الکثرة عددهم فانتمی الیه جمع لا یحصون من الفقراء والمشائخ الکبراء والعلماء الخیراء **وقد ذکرت** فیما مضی ان جمهور شیوخ الیمن یرجعون فی لبس الخرقة الیه بعضهم لبسها من یده راحلین الیه لما قررت اعلام فضائله علیهم والاکثرون من رسوله الذی ارسله الیهم **وفیه وفی الباس الخرقة** وانتساب معظم شیوخ الیمن فی لبسها الیه قلت فی بعض القصیدات الاول من هذه الابیات **شعر**

وفی منهج الاشیاخ الباس خرقة لهم سنة اصل روی ذلک عن اصل

ولبس الیمانیین یرجع عالیا الی سید سام فخارا علی الکل

امام الوری قطب الملا قائل علی رقاب جمیع الاولیاء قدمی علی

فطأطأ له کل شرق وغرب رقا باسوی واحد فرد فعوقب بالعزل

ملیک له التصریف فی الکون نافذ بشرق وغرب الارض والوعر والسهل

سراج الهدی شمس علی فلک العلی بجیلان مبدا ها طلوعا بلا افل

طراز جمال مذهب فوق حلة علی الکون فیها الدهر یختال اذ رفل

یتیمة درزان عقدا ولا یعی بهیج علی جید الوجود به محل

بجد والک یا بحر النوی عبد قادر اتی یا فعی ذوا فتقار وذو محل

تفاهمنا فی راس نهر عیونهم ملاءها ومن بحر النبوة ممتلی

وسبحانک اللهم ربا مقلبا وواسع فضل للوری فضله مولی

تمت

والحمد لله وحده وصلى الله على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم تسليما كثيرا دائما يقول العبد الفقير الى
مولاه القوى ذو الفقار احمد النقوى عفا الله تعالى عنه ان فى نسخة اصل الكتاب بعد ذلك هذه العبارة
تمت التكملة وبالخير عمت وقت الضحى يوم الثلثاء بخط الفقير بابا لله سيد كريم القادرى غفر الله ذنوبه
وستر عيوبه فى شهر شعبان المعظم فى تاريخ ستة وعشرين سنة خمس وتسعين والف من الهجرة النبوية
انتهى۔ قد تم الكتاب فى يوم الاربعاء العشرين من شهر رمضان المبارك سنة ۱۳۱۹ الهجرة بعد صلوة الظهر
فى بلدة بوفال المحمية بمكانے الواقع بمحلہ گوجرپورہ عقب المسجد بعهد ذات السعادة والنعم
نواب سلطان جہان بیگم صاحبہ رئیسہ بهوپال دام اقبالها۔ والحمد لله سبحانه والصلوة والسلام على
سيد المرسلين وعلى آله وصحبه اجمعين *





## تقریر دلپذیر و تحریر پر ضمیر در تقریظ قرة الناظر طراویدۂ خامۂ عرفان نگار

سلالۂ اہل بیت اطہار نجم السادات خادم التبرکات ضیاء الدین حسن بن علی ابو الانوار نور الحسن نقوی سارنگپوری
صاحب شرح الحبی علی شرح الشمائل النبی حفظہ اللہ عن طوارق اللیل والنہار

## (حسن نقوی اور قرة الناظر)

نبوت کے آخری دور مین جبکہ ناسوتی خانقاہ مین خاتم رسالت تختگاہ ولایت پر جلوس فرماتے تھے پتھر سے دلکی خوشبو آتی تھی مگر انحطاط کی نامبارک گھڑیون نے اپنے تمام درجے طے کرکے ہمکو اوس زمانہ کا مُنہ دکھایا ہے کہ دلسے پتھر کی بو آتی ہے پھر ایسے خلفشار کے زمانے مین اگر کسی بندۂ خدا کی بابرکت ملاقات سے اہل دل ہونیکی تم خوشبو پاؤ تو اوسیطرح غنیمت جانو کہ جس طرح سامان ارث بے مشقت و رنج ملجاتا ہے اور مال غنیمت کے مانند مفت سمجھکر غیر مترقبہ نعمت تصور کرو کیونکہ اس زمانہ مین جوہر دل مٹی مین پڑے ہوئے کوڑے کا حکم رکھتا ہے کیونکہ گذرے ہوئے قرنون مین اگر دیدۂ عرفان سے دیکھا جائے تو بہ زار کشف کے درجہ کو پہنچ جائیگا کہ ہر ایک قرن کو اپنی تجلیات عرفانی کا احساس تھا اور وہ نورانی شعاعین جو خانقاہان ولایت سے بالعموم جلوہ افگنی فرما رہی تھین وہ اون مقدس نقوش کی برکاتی فیضان تھے کہ جسکے نام سے آج دنیائے تاریک اپنی سیہ بختی سے محروم ہوگئی ہے۔ چودہوین صدی کے دور سے پیچھے ہٹکر جب پانچوین صدی کی دلنواز چمنستان مین ہمت کا قدم بڑہائی تو فضائے مین ہر گوشہ کو تجلیات وجدانی سے معمور پائیگا۔ ایکطرف عراق عرب کے جبروتی شہر بغداد کی وجاہت اوسکی خوش قسمتی پر ناز تھا کہ جسکے در و دیوار پر الٓہی تجلیات سے نقوس مقدسہ کی بدولت مہر جہانتاب کا دہوکا ہوتا تھا اور اوسکے اطراف واکناف مین خدا کے شہپر انسانی دلون کا شکار کر رہے تھے اور بشری خصوصات و اوصاف سے دائرہ کا مرکز چونکہ شیوۂ سخن دانی اور معرفت ربانی ہے اور ان دونون عالی قدر جوہرونکا معدن ذی فیض

عالمون اور صاحب ارشاد خدا شناسون کی مجلس علیہم رحمۃ الرحمن فعلیات بدوام الملازمۃ
کے محکوم کامیاب دلون سے قدوسی منزلون کو آسانی سے طے کر رہے تھے کسی حق شناس بارگاہ
مین تاج العارفین ابو الوفا اقرب طرق الی اللہ کا سیدھا راستہ بتا رہے تھے اور کسی خانقاہ مین
شیخ عدی بن مسافر اموی نے علم ارشاد لہرا دیا تھا اور کہین فضائے بغداد کو شیخ علی بن الہیتی
کی عرفانی خوشبو مہکا رہی تھی اور شیخ عبد الرحمن طفسونجی و شیخ بقا ابن بطو را ور بازرانی شیخ مطر اور
شیخ ابو محمد ماجد کردی نے دنیائے آسائش خواہ کو اپنے منور قلوب سے ضیا بار بنا دیا تھا اور ثقلین
کے شیخ سیدنا غوث الاعظم کی روحانی سلطنت اور عرفانی خلافت نے تمام جہان و جہانیان کو مسخر
کر کے اپنا گرویدہ اور سچا فرمانبردار کر دیا تھا۔ آپ کے عنصری جسم کی اقلیم جو جسمانی اور روحانی حصونکو
شامل ہو شہنشاہ عشق کا تختگاہ تھی اور آپکے امکانی بدن کی کشور جو ظاہری اور باطنی اجزا پر مشتمل ہے
محمدیہ شریعت و طریقت سے پُر رونق تھی۔ کتابی نقوش کی تعلیم کے جسطرح مدارس جا بجا اپنا عام فیضان
پہنچا رہے تھے اوسیطرح یہ مالک نما درسگاہین الحمد والا بنا دینے مین برقی قوت سے کہین زیادہ
سرعت سے سرگرم رفتار تہین۔ جنسے بے شمار ازلی سعادت مند دوست پرستی کے نتیجہ خیز امتحانون
کے بعد کامیابی کے خلعت سے سرفراز ہو کر انسانی پیکر مین قدوسی حیثیات کے ساتھہ کارفرما تھے
کیونکہ صفی الاصفیا کی جامعیت اور خاتم الانبیا کی ختمیت کے مقام پر آخر کار طبقات انام مین سے نزول
صعودی اوس باصفا گروہ کو نصیب ہوتا ہے جو سنت نبوی پر چلنے کا قدم دنیا اور نمود کی گرد و آلائش
سے خشوع و خضوع کے آنسو اور ریاضت کے خون جگر سے اچھی طرح دہو کر ایجابی صراط مستقیم پر سلوک
اختیار کرتا ہے اور یہ پر شکوہ گروہ راہ طریقت مین چلنے والا پاؤن دینی ہدایت مرشدون کی پیروی
مین غبار آلودہ اور فرسودہ کر کے سائرین الی اللہ کی منزلین طے فرماتا ہے مگر افسوس کہ ہماری اعتقادی
کمزوریون کے ساتھہ ساتھہ قدرت نے مظاہر الٰہیہ کو پردۂ عزت و عصمت مین روپوش کر دیا کہ انفاس
خبیثہ کے مشام اون معطر ہواؤن سے بو تک نہ سونگھہ سکین آخر کار وہ وقت آپہنچا کہ ہماری پہلی
خدا نما خانقاہین اور درسگاہین خالی اور سنسان دکھائی دے رہی ہین۔

بہت ممکن ہے کہ ہماری مطلق العنانی کے ساتھہ آزاد خیالی ڈگمگا کر کسی متعفن گڑھے مین گرا کر
ہماری ظاہری صفائی کو بھی بدبودار بنا دے۔ اب اس قرن کی یہ کیفیت ہو گئی ہے کہ جو طبیعتین چنگاری
کیطرح گرم تہین وہ مثل کوئلہ کے باہر سے سیاہ اور اندر سے افسردہ ہو گئین یہانتک کہ جاذبہ
عادت کے سوا مساجد مین بھی آنے کے واسطے کوئی باعث باقی نہین رہا اور اب اہل زمانہ کے دلون مین

بجاے رغبت سراسر نفرت اور کراہت ہوگئی یہ ہین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا۔ ظاہر ہے کہ فیض ثمرہ ہوتا ہے عقیدت رغبت اور صدق کے بارور درختونکا جس زمانہ مین ہم عدم سے وجود مین آے ہین اس زمانہ مین ان بارور درختون کو لوگون کی بدنصیبی سے پانی نہین پہنچا جسکی وجہ سے یہ تمام درخت خشک ہوکر ایندھن ہوگئے

وہ بے ہمتا ذات شکر و سپاس کے مستحق ہے جسنے انسان کا عجیب و غریب پودہ اولاً عالم اور بعدہ عین کے باغ مین لگایا اور جب تک قیامت کی خزان نہ آویگی تب تک وہ اوسکے نوعی تنہ سے افراد اور احوال کے گوناگون شاخین اور پتے اسطرح پیدا کرتا رہیگا کہ اگر سابقہ شاخ یا تنہ ٹوٹ جاے تو بجاے اوسکے فوراً دوسری شاخ یا تنہ قائم ہوجاے۔ یہ ہمارے عارفین زمانہ ہین جنکا سر حال کیساتھ تسلسل جاری ہے

طالع کی یاوری کے لحاظ سے اگر فی زماننا ارشاد طلب دوستون کے دلون مین ایسے خدارسیدہ گروہ کے ساتھ جو عنصری مکانات سے رخصت ہوچکے ہین روحانی راز و نیاز کی باتین کرنیکی آرزو پیدا ہو تو کتابی نقوش سے وہ فیضان حاصل کرسکتے ہین عارف کامل کی کتاب ہی ایک ایسی جامع خانقاہ کہی جاسکتی ہے کہ جو حقیقت کی تلاش والون کے واسطے آسائش کا وسیلہ ہو ہم سے کئی صدی پہلے اس مخلصانہ آرزو کی تکمیل کو خدا کے مقبول اور راز دار حقیقت **امام یافعیؒ** نے ایک کاغذی عمارت کی مستحکم بنیاد قائم کرکے ایسی عالیشان خانقاہ تیار فرمادی ہے جس مین اولین طبقہ کے روشن دل بزرگ اپنے مقامات و مدارج کے اعتبار سے درجہ بدرجہ سجادۂ ہدایت و تلقین روحانی پر متمکن نظر آتے ہین۔ اوس توحیدی سرا یعنی کتاب **خلاصۃ المفاخر** مین ہر ایک فرد کی حقیقت حال چشمۂ حیات کی بدولت ایسے ثمر کے مانند ہے جسکے اطراف کی نوخیز سبزے ہر ایک کامیاب اور ناکام کی فطرتی نظر مین خدائی اسرار کے ایسے خطوط اور موٹے موٹے حروف نمودار کرتے ہین جنکے ہر ایک صفحہ کے نیچے سے ایک آیۂ قرآن لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین کے وصف کو ہمراہ لئے ہوئے نکلتا ہے اور جسکی ہر ایک سطر کے ضمن مین اوتیت جوامع الکلم کی باریک حقیقتون سے بھرا ہوا ایک دفتر مخفی ہے۔ اوسکی دشوار گزار حروف کا ایسی کمزور نظرون کیساتھ نابلد اشخاص سے حل ہونا غیر ممکن تھا کہ جو دلکی آنکھونکے ساتھ عرفانی تجلیات و عربی تحقیقات سے معذور ہین اسلئے رہنمائی کے واسطے ایک رہبر کامل یا میر خانقاہ حقانی کی ضرورت تھی جسکی سپہ سالاری کا مہتم بالشان کام ترجمہ نگاری زبان اردو مین تھی اسکو انفس و آفاق کے رموز آگاہ۔ خدائی پرستش اور معرفت مین ہمہ تن مصروف اور الٰہی جذبات اور مشاہدات تجلی مین بالکل مستغرق عمی معظمی مولانا مولوی **سید ذوالفقار احمد** نقوی سارنگپوری نے انصرام کو پہنچا کر ترجمہ کو **قرۃ الناظر** کے نام سے نامی کیا خدا طلب نفوس کو صلاے عام ہے کہ اس خانقاہ نشین بلند مرتبہ گروہ کی پیروی سے عرفان کا راستہ اختیار کرکے

صفائی قلب وَالذین جاھدو افینا لنھدینھم سُبُلنا کی جیسی ریاضت سے حاصل کرے کشف کی آنکھون سے اصحاب خلوت وارباب جلوۃ دونون کا تماشہ کرکے ناشناسائی اور وہم پرستی کے کوچہ سے نکل جاوے اور باطنی ادراک کی روشنی مین حقیقت کے باغون کے سیر فرماکر جامعیت کے تخت پر بحیثیت خلیفہ متمکن ہو تاکہ اوسکے قوی ادراک کے سامنے دوسرے ضعیف ادراک والونکی لچر اور پوچ اصطلاحین عمدہ حیثیت سے فروخت نہ ہونے پاوین اور سبکی استعداد کا ذاتی جوہر جسقدر قیمت کا ہو اصلی قدر و قیمت پر خرید اجاوے اوس وقت مضمون لوکشفتُ غطاءُ ما ازددتُّ یقینا کا نقد اوسکو حاصل ہوگا اور اوسکا یقین ایسے بلند درجہ پر پہنچ جاویگا جہان نہ افزونی کو گنجائش ہوگی اور نہ کم و کاست کو۔

اب نورالحسن سلطانی بارگاہ کے دعاگو کا مدحت طلب دل اپنے مسلک قدیم پر آرزومند ہے کہ جن کے ذریعہ سے ملک و ملکوت کی آرائش ہے سپاس گذاری کرکے تقریر کو ختم کرے۔ زمان و زمانیان کا شہنشاہ بے زوال ہماری ملکۂ زمانہ علیاحضرت نواب سلطان جہان بیگم صاحبہ تاجدار کشور بھوپال کو اونکی آل و اولاد کے ساتھ تاگردش گردون گردان حکومت پر سرپر آرا رکھے کہ جنکے جواہر اوصاف کا شمار عقل نہین کرسکتی ہے اونکے شمار سے اپنے عجز کا اقرار کرنا صواب اندیش عقلمندون کا شیوہ ہے۔ خلد ملکھم واقبالھم۔ غوثیت پناہی قلم کے تصرفات سے مدعا نگاری فاتحہ خوانی پر دلیل زیبا ہے۔ امید ہے کہ توحید کی توفیق بخشنے والا اللہ جل شانہ اپنے تمام دوستونکو انفس و آفاق کی یگانگی اور اصل کے اندر سایہ کی فنا کا مکاشفہ روزی فرمائے گا۔ اللھم آمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ وصحبہ اجمعین ؎

دار السعادۃ
جمعہ ۸ شعبان ۱۳۳۰ھ

